کتاب ____ قرآنی علوم

مصنف ____ مولانا مفتی عبدالواجد صاحب قادری زید مجدہ

پرنٹرز ____ گنج شکر پرنٹرز لاہور

صفحات ____ ۲۲۴ صفحات

اشاعت ____ بار اول ۱۹۹۶ء

تعداد ____ گیارہ سو

ناشر ____ پروگریسو بکس لاہور

کتابت ____ محمد شمس الدین فیضی

قیمت ____ روپے

ملنے کا پتہ

**مکتبہ رضویہ** آرام باغ کراچی

**مکتبہ البصرہ** چھوٹی گھٹی حیدرآباد



# شعائر








# دیباچہ

مُبَسْمِلًا وَّحَامِدًا وَّمُصَلِّیًا وَّمُسَلِّمًا

## کلامِ الٰہی:

وہ ابدی ولافانی کلام ہے جس کی حفاظت کا ذمہ خود پروردگار عالم جَلَّ جَلَالُہٗ نے اپنے ذمۂ کرم پر لے رکھا ہے۔ لہٰذا اس کے الفاظ وجمل اور معانی وحقائق میں کبھی بھی ردّوبدل اور کمزبیونت ممکن نہیں۔ بنا بریں بہانگ دہل بے خوف تردید یہ دعویٰ مبنی برحقیقت ہے کہ قرآن عظیم اسی ابتدائی حقائق کے ساتھ آج بھی موجود ہے، اور آئندہ موجود رہے گا جیسا کہ مہبطِ وحی معلّم کتاب وحکمت علیہ الصلوٰۃ والتحیت پر نازل ہوا تھا۔

ابتدارِ نزول سے اب تک اس کے مترجمین ومفسّرین ترجمے اور تفسیریں لکھتے آرہے ہیں جس سے اسلامی کتب خانوں کا سر فخر سے بلند ہے۔ لیکن اس کے عجائب وغرائب اور اسرار ونکات کی انتہا نہیں ہوئی اور نہ ہوگی۔ کیوں کہ یہ اُس صاحبِ قدرت مالک حقیقی مسجودِ تحقیقی کا کلام بلاغت نظام ہے جس کی ثنا وصفت کی کوئی انتہا نہیں۔

قرآن مجید کے تعلق سے اس کے علوم ومعارف کو عام کرنے کے لیے جن مختلف علوم وفنون کے ماہرین نے سعیٔ مشکور فرمائی اُن علمائے راسخین اَدَامَ اللّٰہ تعالٰی فیوضہم کا خاص حصہ رہا۔ جنھوں نے آیاتِ قرآنیہ کی تحقیق وجستجو میں اپنی عمریں وقف کردیں۔ اور علوم وفنون قرآنیہ کے وہ دریا بہادیئے جس کے لعل وگہر کی تابناکیوں نے طالبان حق کی ایمانی دنیا کو جگمگا دیا اور ایک گنجینۂ بے بہا امت مسلمہ کے ہاتھ آگیا۔ فَجَزَاھُمُ اللّٰہُ خَیْرَ الْجَزَاءِ۔

قرآن حکیم نہ تو کتابی شکل میں اور نہ ہی تختی کی صورت میں یکبارگی نازل ہو گیا بلکہ تھوڑا تھوڑا حسبِ ضرورت یا حسبِ حال نازل ہوتا رہا۔ تاآیں کہ تیئیس سالوں میں اس کا نزول مکمل ہوا۔ دورِ جہالت کے عرب کا معاشرہ جن بدحالیوں اور بدکرداریوں کا معجونِ مرکب تھا وہ کسی ذی علم یا اہلِ بصیرت سے پوشیدہ نہیں ہے یہی وجہ ہے کہ بہت سارے اطوار و عادات کو یک بیک مسترد یا کالعدم نہیں کیا گیا کہ وحشی قوم اس کا متحمل نہیں ہو سکتی لہٰذا تدریجاً اس کے حالات و اطوار کو ایک صالح معاشرہ کی اچھائیوں سے بدلا گیا۔ ان کے لیے یہی طریقۂ اصلاح یقیناً مبنی بر حکمت تھا۔ لہٰذا بدلتے ہوئے حالات میں جو جو حکم الٰہی نازل ہوتا گیا وہ سب قرآن حکیم کی صورت میں موجود ہے۔ اب اُن احکام میں مقدم و مؤخر اور ناسخ و منسوخ کی حیثیت سے آیاتِ قرآنیہ کا متمیز کرنا علوم اسلامیہ کے مبتدیوں پر ضروری ہے کہ علم کی صورت میں ناگاہ وہ آیاتِ منسوخہ کے حکموں پر خود عمل نہ کرنے لگیں یا اس کے حکموں کی تبلیغ و اشاعت میں نہ لگ جائیں، اور ع چوں کفر از کعبہ برخیزد کجا ماند مسلمانی' کا مصداق بن جائیں۔

یونہی دورِ جہالت کے بعض سُقراط و بُقراط نزولِ قرآن کے دور میں موجود تھے اور آج بھی موجود ہیں ان کو عاجز و ساکت کرنے کے لیے حروف مقطعات وغیرہ کا نزول ہوا جس کے سامنے انھیں گھٹنے ٹیکنے پڑے اور آج بھی حروف مقطعات عالمی دانش کدوں کے لیے چیلنج ہیں۔ اسی طرح منافقین کی آزمائش و ابتلا کے لیے بعض آیاتِ متشابہات کا نزول ہوا جن میں انھوں نے موشگافیاں کیں۔ اور اپنی عقل و فہم کے مطابق معنی و مراد تلاش کیا۔ اور جادۂ حق سے دور جا پڑے۔ لہٰذا دینی علوم کے مبتدیوں پر ضروری ہوا کہ وہ آیاتِ محکمات کو آیاتِ متشابہات سے متمیز کریں تاکہ مبادا وہ آیاتِ متشابہات ہی کی پیروی نہ کرنے لگیں۔ اور زیغ و ضلالت کے شکار نہ ہو جائیں۔



قرآن حکیم میں سینکڑوں آیاتِ مبہمات بھی ہیں جن میں افراد، جماعت، ذی روح، غیر ذی روح نیز دنیا اور آخرت کی بعض مخلوق و اسمار کو مبہم رکھا گیا ہے۔ لہٰذا طلبائے علومِ دینیہ کو یہ جاننا ضروری ہے کہ کس آیتِ مبہمہ کے پردۂ ابہام میں کون فرد یا جماعت وغیرہ پوشیدہ ہے کہ جب تک اس کا علم نہ ہو جائے، ترجمۂ قرآنی پر عبور حاصل ہو جانے کے بعد بھی وہ محکی عنہ سے غافل اور حقیقت سے بے خبر رہے گا۔

ان ناگزیر احوال کو سامنے رکھتے ہوئے میں نے ضروری سمجھا کہ اردو زبان میں ایک ایسا مختصر مجموعہ ہو جس میں آیاتِ محکمات و متشابہات، آیاتِ ناسخہ و منسوخہ اور آیاتِ مبہمات وغیرہا کی تعریف و تمثیل ہو جو طلبائے علوم دینیہ کے لئے خصوصًا اور دینی ذوق رکھنے والے حضرات کے لیے عمومًا نافع ہو۔ لہٰذا خداوندِ قدوس کی ذاتِ والاصفات پر بھروسہ کرتے ہوئے اس کے محبوب بندوں کی دعاؤں کی برکت سے مضامین بالا پر مشتمل یہ مختصر کتاب اربابِ ذوق کی خدمت میں حاضر ہے۔ ناظرین کرام اگر اس سے فائدہ اٹھائیں تو ناچیز کے حق میں خاتمہ بالخیر کی دعا سے نوازیں اور اگر کہیں سہو و غلطی نظر آئے تو برائے کرم مطلع کرنے کی زحمت گوارہ کریں، تاکہ آئندہ اشاعت میں شکریہ کے ساتھ اس کی تصحیح ہو سکے۔

وَمَا تَوْفِيقِي إِلَّا بِاللّٰهِ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَإِلَيْهِ أُنِيبُ

عبد الواجد قادری غفرلہٗ

# انتساب

مجددِ اعظم امام احمد رضا فاضل بریلوی حجۃ الاسلام علامہ شاہ حامد رضا۔ اور مرشدِ انام مفتی اعظم علامہ شاہ مصطفیٰ رضا رضی اللہ تعالےٰ عنہم کے علوم و معارف کا عطرِ مجموعہ قمر العارفین مفسر اعظم مخدومی و مرشدی، مربی و استاذی حضرت علامہ الحاج شاہ ابراہیم رضا صاحب عرف جیلانی میاں قبلہ قدس سرہ العزیز کے نام نامی اسم گرامی سے اس مختصر کاوش کو معنون و منسوب کرتے ہوئے دارین کی سعادت سمجھتا ہوں جن کی نگاہِ التفات نے نہ جانے کتنے گم کردہ راہوں کو منزلِ مراد سے ہمکنار کر دیا اور جنہوں نے اپنی خصوصی درسگاہ سے لیکر مجمع عوام تک کتاب و سنت کے علمی و روحانی فیضان کو عام کیا۔ اور جو ایک چوتھائی صدی تک حضرت سیدنا ابن عباس، حضرت قاضی عیاض، حضرت علامہ مُلا علی قاری، حضرت امام سیوطی، حضرت محقق دہلوی کا ترجمان اور امام اہلسنت رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی زبان بنکر کتاب و سنت کے اسرار و نکات کو بیان فرماتا رہا جن کی عطر بیزیوں سے آج بھی بہت سارے اذہان و افکار معطر و مشکبار ہیں اور جن کی تدریسی و تقریری شہ پاروں کا یہ عطیہ بنام "قرآنی علوم" اربابِ ذوق و نظر کی نذر ہے۔

گر قبول افتد ........

عبدالواجد قادری غفرلہٗ



# دُعاء

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِنَا وَحَبِیْبِنَا وَمَوْلٰینَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ۔

اَمَّا بَعْدُ :-

الٰہا! بندہ نوازا!! اپنے محبوبِ کریم رؤوف رحیم علیہ التحیۃ والتسلیم کے طفیل توفیق عنایت فرما کہ قرآن مجید کی عالمگیر اور جاودانی تعلیمات کے ذریعہ اُن مخلص بھائیوں کی خدمت کرنے سے سعادت حاصل کروں جن کو تیرے کلام مقدس کے سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کی سچی تڑپ اور ذوق سلیم ہے اور جو قرآنی تعلیم کو عام کرنے کا جذبۂ صادق رکھتے ہیں۔

اے میرے مولیٰ! حضور معلم کتاب و حکمت علیہ السلام والتحیۃ کے صدقہ مجھ بے علم و ہنر کو اور میرے بھولے بھالے دینی بھائیوں کو قرآن حکیم میں خود رائی کرنے والوں کی تحریر و تقریر اور زلت و ضلالت سے بچا۔ اور بزرگوں کے بتائے ہوئے طریق کے مطابق قرآن فہمی کی توفیق ارزانی فرما جس سے تو اور تیرا محبوب راضی ہو جائے اور اس کے طفیل ہماری دنیا و آخرت سنور جائے۔

اے ہادیٔ حقیقی! اپنے فضل بے نہایت سے صراط مستقیم

پر گامزن رکھ۔ اپنے چہیتے منعم علیہم بندوں کی راہ پر چلا، اہل سنت و جماعت کے مذہب مہذب پر ثابت قدم رکھ۔ ایمان پر خاتمہ نصیب فرما اور حشر میں مقرب بندوں کے ساتھ اٹھا۔

ملکا بادشاہا! صرف تیری رضاجوئی کے لیے چند مضامین پر مشتمل یہ مختصر قرآنی علوم کا مجموعہ تیرے مخلص بندوں کی نذر ہے اسے مقبولیت کا شرف عطا فرما۔ اور ان مضامین کے ذریعہ قرآن فہمی کو آسان فرمادے۔ آمین آمین ثم آمین بجاہ طٰہٰ ویٰسین وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ سیدنا وحبیبنا ومولینا محمد سید الانبیاء واشرف المرسلین (علیہ وعلیہم الصلوٰۃ والسلام) وعلیٰ الہ الطیبین الطاہرین وصحبہ المکرمین وعلیٰ حزبہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین ط



اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ○ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

هُوَ الَّذِیْٓ اَنْزَلَ عَلَیْكَ الْكِتٰبَ مِنْهُ اٰیٰتٌ مُّحْكَمٰتٌ هُنَّ اُمُّ الْكِتٰبِ وَ اُخَرُ مُتَشٰبِهٰتٌؕ فَاَمَّا الَّذِیْنَ فِیْ قُلُوْبِهِمْ زَیْغٌ فَیَتَّبِعُوْنَ مَا تَشَابَهَ مِنْهُ ابْتِغَآءَ الْفِتْنَةِ وَ ابْتِغَآءَ تَاْوِیْلِهٖ ؔۚ وَ مَا یَعْلَمُ تَاْوِیْلَهٗۤ اِلَّا اللّٰهُ ؔۘ وَ الرّٰسِخُوْنَ فِی الْعِلْمِ یَقُوْلُوْنَ اٰمَنَّا بِهٖۙ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَاۚ وَ مَا یَذَّكَّرُ اِلَّاۤ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۞ رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَیْتَنَا وَ هَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ

ترجمہ:

وہی ہے جس نے تم پر یہ کتاب اتاری اس کی کچھ آیتیں صاف معنی رکھتی ہیں اور دوسری وہ ہیں جنکے معنی میں اشتباہ ہے وہ جن کے دلوں میں کجی ہے، وہ اشتباہ والی کے پیچھے پڑتے ہیں۔ گمراہی چاہنے اور اس کا پہلو ڈھونڈھنے کو اور اس کا ٹھیک پہلو اللہ ہی کو معلوم ہے۔ اور پختہ علم والے کہتے ہیں ہم اس پر ایمان لائے سب ہمارے رب کے پاس سے ہے اور نصیحت نہیں مانتے مگر عقل والے۔ اے ہمارے رب ہمارے دل ٹیڑھے نہ کر بعد اس کے کہ تو نے ہمیں ہدایت دی اور ہمیں اپنے پاس سے رحمت عطا کر بے شک تو ہے بڑا دینے والا۔

آل عمران

# آیاتِ محکمات و متشابہات

## قرآن مجید کی آیتیں محکم ہیں یا متشابہ؟

ارشاداتِ قرآنی کی روشنی میں یا تو پورا قرآن آیاتِ محکمات پر مشتمل ہے "کِتٰبٌ اُحْکِمَتْ اٰیٰتُہٗ" یا آیاتِ متشابہات پر "کِتٰبًا مُّتَشَابِھًا مَّثَانِیَ"۔ لیکن صحیح یہ ہے کہ قرآن مجید کی آیتیں محکم بھی ہیں اور متشابہ بھی، یعنی پورا قرآن نہ تو بالکلیہ آیاتِ محکمات پر مشتمل ہے اور نہ ہی آیاتِ متشابہات پر۔ بلکہ بعض آیتیں محکمات ہیں اور بعض آیتیں متشابہات، جیسا کہ وضاحت کے ساتھ قرآن مجید کا ارشاد ہے

هُوَ الَّذِیْٓ اَنْزَلَ عَلَیْکَ الْکِتٰبَ — وہی ہے جس نے آپ پر کتاب اتاری، اسکی
مِنْهُ اٰیٰتٌ مُّحْکَمٰتٌ هُنَّ اُمُّ — کچھ آیتیں محکمات ہیں وہ کتاب کی اصل
الْکِتٰبِ وَاُخَرُ مُتَشٰبِهٰتٌ — ہیں۔ اور دوسری متشابہات ہیں۔

اس تیسری آیت کریمہ کی وضاحت کو سامنے رکھتے ہوئے پہلی آیت کا مفہوم و مراد یہ ہے کہ قرآن مجید کی آیتیں ایسی محکم و متقن ہیں جن میں کسی طرح کے عیب و اختلاف کی گنجائش نہیں ہے۔ اور مذکورہ دوسری آیت کا مقصود و مراد یہ ہے کہ اپنی معجز نمائی کے اعتبار سے قرآنی آیات و الفاظ ایکدوسرے کے متشابہ ہیں۔ مگر اپنے اپنے مقام میں مستقل حیثیت کی حامل ہیں، یا یہ مقصد ہے کہ حق و صداقت کے اظہار و بیان میں بعض آیتیں بعض آیتوں کے متشابہ اور مؤیدہ زید



## آیاتِ محکمات

قرآن مجید کی محکم آیتیں وہ ہیں جن کا معنیٰ صاف اور مراد واضح ہو، جن کی معرفت و وضاحت بیان کرنے میں اہل علم کو توقف و تاویل کی ضرورت نہ پڑے، جن کا معنیٰ و مراد صحیح عقل و فہم سے متصادم نہ ہو اور جن کے سمجھنے میں تاویلات کی ضرورت پیش نہ آئے۔ اور جن آیتوں میں یہ خصوصیات نہ پائی جائیں وہ آیاتِ متشابہات ہیں۔ گویا آیاتِ متشابہات قرآن مجید کی وہ آیتیں ہیں جن کا معنیٰ ظاہر نہ ہو اور جو ظاہر ہو وہ مراد نہ ہو۔ بلکہ معنیٰ و مراد دونوں مشتبہ ہو۔ اور اشتباہ کو دور کرنے کے لئے تاویلات کی ضرورت پڑے۔ قرآن مجید نے دونوں قسموں کی آیاتِ مبارکہ کا حکم بھی بیان فرما دیا ہے کہ آیاتِ محکمات تو قرآن مجید کی اصل ہیں، جس سے عقائد و ایمان، عبادات و معاملات، حلال و حرام اور وعد و وعید وغیرہا متفرع ہیں۔ اور آیاتِ متشابہات لوگوں کے ایمان و عمل کی آزمائش کے لئے ہیں کہ جن کے دلوں میں کجی یا گمراہی ہوگی وہ فتنہ و گمراہی کو پھیلانے کیلئے قرآن مجید سے آیاتِ متشابہات کو چن چن کر نکالیں گے اور دوسرے لوگوں کو بھی اس میں ڈبکیاں دینے کی سعیِ منحوس کریں گے۔ ارشاد ربانی ہے

فَاَمَّا الَّذِیْنَ فِیْ قُلُوْبِهِمْ زَیْغٌ — کہ جن کے دلوں میں کجی ہے وہ اشتباہی معنیٰ
فَیَتَّبِعُوْنَ مَا تَشَابَهَ مِنْهُ ابْتِغَاءَ — والی (آیاتِ متشابہات) کے پیچھے پڑتے
الْفِتْنَةِ وَابْتِغَاءَ تَاْوِیْلِهٖ وَمَا — ہیں گمراہی چاہنے اور اس کی تاویل کرنے کو۔
یَعْلَمُ تَاْوِیْلَهٗٓ اِلَّا اللّٰهُ۔ — اور اسکا ٹھیک ٹھیک پہلو اللہ ہی کو معلوم
(آیۃ پ۳ ۔) — ہے۔ (پ۳)

بخاری و مسلم وغیرہما میں حضرت سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور پرنور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے پوری آیت مذکورہ کی تلاوت فرمائی پھر ارشاد فرمایا: فَاِذَا رَاَیْتَ الَّذِیْنَ یَتَّبِعُوْنَ

مَا تَشَابَهَ مِنْهُ فَأُولٰئِكَ الَّذِيْنَ سَمَّى اللّٰهُ فَاحْذَرْهُمْ

(کہ جب تم ایسے لوگوں کو دیکھو جو آیات متشابہات کی پیروی کر رہے ہوں تو سمجھ لو کہ وہ وہی ہیں جن کے دلوں میں زیغ و گمراہی ہے ان سے بچنا!") ایک دوسری حدیث پاک کا مفہوم یہ ہے کہ حضور پر نور رحمۃ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا "پہلی آسمانی کتابیں ایک باب اور ایک ہی قرأت پر نازل ہوتی تھیں۔ مگر قرآن مجید کا نزول سات بابوں اور سات قرأتوں پر ہوا ہے اِس میں منہیات و اَوامر کا بیان ہے، حلال و حرام کی تفصیل ہے، محکم و متشابہ آیات ہیں، اور امثال بھی ہیں۔ تو اس کے حلال کو حلال جانو، حرام کو حرام جانو، اس کے اوامر پر عمل پیرا ہو اور منہیات سے بچتے رہو۔ اسکی مثالوں سے عبرت حاصل کرو اور آیاتِ محکمات پر عمل کرتے رہو۔ اور جو آیاتِ متشابہات ہیں ان پر بایں معنیٰ ایمان رکھو کہ وہ بھی من جانب اللہ ہیں۔"

(اَخْرَجَهُ الْحَاكِمُ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم)

ان آیات و احادیث کی روشنی میں مفسرِ قرآن حضرت سیدنا ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا آیاتِ محکمات و متشابہات سے متعلق یہ ارشاد و فیصلہ ہے کہ اگرچہ دونوں قسم کی آیتیں منجانب اللہ ہی ہیں لہٰذا دونوں کے حق و صداقت پر ہمارا ایمان ہے مگر دینیات اور شرعی احکام کا دار و مدار آیاتِ محکمات پر ہے اس لئے آیات متشابہات کو احکام شرع یا دینیات میں بطور استشہاد پیش نہیں کیا جا سکتا۔

(اَخْرَجَهُ ابْنُ اَبِيْ حَاتِمٍ مِنْ طَرِيْقِ الْعَوْفِيِّ)

علامہ دارمی نے اپنی مُسند میں ایک نہایت عبرت انگیز واقعہ حدیثِ صحابہ کے طور پر نقل فرمایا ہے جس کے راوی حضرت سلیمان بن یسار ہیں کہ حضرت سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دورِ خلافت



میں صبیغ نامی ایک شخص مدینہ منورہ میں وارد ہوا اور جن جن صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے پاس قرآنی ذخائر یا جزء موجود تھے ان کی خدمتوں میں آنا جانا شروع کیا اور اُنہی نفوس قدسیہ کی مدد سے ان ذخائر و اجزاء میں سے آیات متشابہات کو تاویلاتِ فاسدہ کی غرض سے علیحدہ کرنا شروع کیا جس کی اطلاع حضور سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ہو گئی۔ آپ نے کھجور کی چھڑیاں منگوائیں اور اس شخص کو دربارِ خلافت میں طلب فرمایا پھر پوچھا "تمہارا کیا نام ہے؟" اس نے کہا "عبداللہ بن صبیغ، لیکن میں صبیغ کے نام سے مشہور ہوں!" حضرت سیدنا فاروق اعظم نے اسے صفائی کا کوئی موقع نہیں دیا۔ بلکہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے فراہم کردہ اطلاعات پر اسے چھڑیوں سے پیٹنا شروع کر دیا کئی چھڑیاں ٹوٹ گئیں مگر سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ پیٹتے رہے یہاں تک کہ اس کے سر سے خون کے فوارے جاری ہوئے اور اس کی تہبند بھی خراب ہو گئی پھر اسے چھوڑ دیا۔ چند دنوں قید میں رہا۔ جب صحت یاب ہو گیا تو سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پھر اسے دربارِ خلافت میں طلب فرمایا مگر اس نے اپنے کرتوت سے باز آنے کا وعدہ نہیں کیا چنانچہ خلیفۂ راشد نے دوبارہ پھر پیٹنا شروع فرمایا اور جب خون سے تر بتر ہو گیا تو پوچھا "اب تمہارا کیا ارادہ ہے؟" صبیغ نے ڈھیٹ ہو کر کہا "اگر آپ کا ارادہ قتل کرنے کا ہے تو بے شک قتل کر دیجئے کہ جب تک میں زندہ ہوں اپنے کام سے باز نہیں آؤں گا!" سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے فرمایا "اگر مجھے یقین ہوتا کہ تمہارے قتل کرنے سے یہ فتنہ ختم ہو جاتا تو یقیناً میں تجھے قتل کر دیتا۔ لیکن میں جانتا ہوں کہ جس دروازہ کو تم نے کھولا ہے وہ بند ہونے والا نہیں۔ لہٰذا مدینہ منورہ کو تم اپنے وجود سے آج ہی پاک کر دو اور جہاں سینگ سمائے چلے جاؤ ــــ!" عبداللہ ابن صبیغ نے اسی وقت ملکِ شام کی طرف راستہ لیا، تو حضرت سیدنا

فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے وہاں کے گورنر حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کو خلافتی سطح پر خط لکھا کہ اس شخص کا سماجی بائیکاٹ کیا جائے اور کوئی مسلمان اس کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا نہ کرے۔"

حضرت سیدنا عمر فاروق اکثر اپنے دوستوں اور مسلمانوں سے فرمایا کرتے تھے کہ ایسے لوگوں کا ظہور ضرور ہوگا جو آیاتِ متشابہات کے ذریعہ مسلمانوں سے جدال و مناظرہ کریں گے ان کا منہ توڑ جواب اہل سُنن ہی دیں گے کیونکہ اصحاب سُنن (اہل سنت و جماعت) علوم قرآنی کے زیادہ جانکار ہوتے ہیں۔ وَاَخْرَجَ الدَّارِمِیُّ عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ قَالَ اِنَّهٗ سَیَاْتِیْکُمْ نَاسٌ یُجَادِلُوْنَکُمْ بِمُشْتَبِهَاتِ الْقُرْاٰنِ فَخُذُوْهُمْ بِالسُّنَنِ فَاِنَّ اَصْحَابَ السُّنَنِ اَعْلَمُ بِکِتَابِ اللّٰهِ۔

آیات قرآنیہ میں کون کون سی آیتیں محکمات ہیں اور کون کون سی متشابہات یہ معلوم کرنا خاصا مشکل کام ہے پھر بھی ہمارے بزرگوں نے اس کے لئے کامیاب کوشش فرمائی ہیں اور ان کوششوں کے نتیجہ میں یہ بات اظہر من الشمس ہو جاتی ہے کہ جن آیتوں کا معنی معلوم نہیں ہے مثلاً اوائل سُوَر میں الٓمٓ۔ الٓرٰ۔ الٓمٓصٓ وغیرہا جسے حروف مقطعات کہا جاتا ہے۔ وہ سب آیاتِ متشابہات سے ہیں۔ یا جن آیتوں کا لفظی معنی تو معلوم ہو مگر اس کا اطلاق اسلامی عقائد و نظریات کے خلاف ہے۔ مثلاً اللہ وہ ہے جو جسم و جسمانیات، مکان و مکانیات سے پاک و منزہ ہے پھر بھی قرآن مجید کی درجنوں آیات میں "یَدُ، وَجْہ، عَیْن، اِسْتَوٰی، فَوق، عُلاء، اَقْرَب، جَاءَ وغیرہا الفاظ کی اضافت و نسبت اس ذات اقدس کی طرف ہے جو اس سے پاک و بے نیاز ہے تو ان الفاظ کی معنوی تاویل کرنی پڑیگی اور جب معنوی تاویل کی ضرورت پڑی تو وہ آیات جن میں یہ الفاظ وارد ہوئے ہیں محکمات ہوئے نہ رہیں۔ اسی طرح وہ آیتیں جن کا ظاہری معنی بادیُ النظر میں نبوت و



رسالت کے قرار واقعی، توقیر و تعظیم کا درس نہ دے رہی ہوں بلکہ کسی بھی نبی و رسول کے علوِ مرتبت کے منافی معلوم ہوتی ہوں مثلاً وَوَجَدَکَ ضَآلًّا فَهَدٰی۔ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُکُمْ۔ وَمَآ اُبَرِّئُ نَفْسِیْ" وغیرہا، وہ سب بھی آیاتِ متشابہات سے ہیں۔

پورے قرآن مجید میں آیاتِ محکمات و متشابہات کی معرفت حاصل کرنے کیلئے ضروری ہے کہ اس قاعدہ کو ذہن نشین کر لیا جائے، ورنہ قرآن پڑھنے اور سمجھنے کے باوجود آدمی وَمَا یَذَّکَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ کے زمرے میں داخل نہیں ہوگا اور نہ ہی صاحب عقل و بصیرت کہلائے گا۔ بلکہ بہت ممکن ہے کہ قرآن پڑھنے اور دعویٰ تفہیم کے باوجود آیاتِ متشابہات کی معرفت نہ رکھنے کی وجہ سے اہل زیغ میں شمار ہو اور قرآن ہی کے ذریعہ امتِ مسلمہ میں فتنہ و فساد کو جنم دیتا رہے۔

اس بے راہ روی کے مہلک دور میں جبکہ قرآنی محکم و متشابہ، مقدمہ و مؤخرہ، عامہ و خاصہ مجملہ و مبینہ، ناسخہ و منسوخہ، مطلقہ و مقیدہ، منطوقہ و مفہوم آیات وغیرہا کی خبر نہیں ہے اور نہ یہ جانتے ہیں کہ قرآنی حقیقت و مجاز، تشبیہ و استعارات، تعریض و کنایات ایجاز و اطناب، حصر و اختصاص اور خبر و انشاء میں کیا فرق ہیں۔ پھر بھی تعلیماتِ قرآنیہ کے مبلغِ اعظم بنے ہوئے ہیں۔ بلکہ تبلیغ دین کے نام پر ایسے نام نہاد ملاؤں کا جتھا بنائے ہوئے ہیں جنھیں دین کے ابجد کی بھی خبر نہیں قرآن فہمی تو بڑی بات ہے۔

اس طرح یہ نام نہاد مبلغین تبلیغ دین نہیں بلکہ تخریب دین کا بیڑا اٹھائے ہوئے ہیں الامان والحفیظ، اللہ تعالیٰ اپنی خاص رحمتیں نازل فرمائے دین متین کے عالموں اور شریعت مطہرہ کے ان حاملوں پر جنھوں نے ایسے نادان مبلغین و واعظین کا احتساب فرمایا اور ان کی مجلسوں میں شریک ہونے سے عامۃ المسلمین کو سختی کے ساتھ روکا۔

قرآنی محکمات و متشابہات کو سمجھنے کا ایک آسان قاعدہ یہ ہے کہ معنوی حیثیت سے قرآنی الفاظ و جمل کی چار قسمیں ہیں۔ نص، ظاہر، مجمل، مؤول۔ جن آیتوں

کے الفاظِ مبارکہ ایسے معنیٰ مستقل رکھتے ہوں کہ اُن میں دوسرے معنیٰ کا احتمال نہ ہو تو وہ نص ہے اور دوسرے معنیٰ کا بھی احتمال ہو اور یہی زیادہ راجح ہو تو ظاہر ہے اور اگر جن الفاظِ مبارکہ کا معنیٰ دوسرے معنیٰ کا محتمل تو ہو مگر راجح نہ ہو بلکہ مساوی ہو تو وہ مجمل ہے۔ اور اگر مساوی بھی نہ ہو یا پھر معنیٰ ہی عام فہم وادراک کی بساط سے باہر ہو تو وہ مؤوّل ہے۔

اب یہ دیکھنا ہے کہ قرآن مجید کی کون کون سی آیتیں معنوی حیثیت سے نص یا ظاہر کی تعریف میں آتی ہیں اور کون کون سی مجمل اور مؤوّل کی تعریف میں۔ پس جو آیتیں نص یا ظاہر ہوں یا ان دونوں کے درمیان مشترک ہوں وہ سب آیاتِ محکمات ہیں۔ اور جو آیتیں مجمل یا مؤوّل ہوں یا ان دونوں کے درمیان مشترک ہوں تو وہ آیاتِ متشابہات ہیں۔ ان دونوں کے فیضان واسرار سے فیضیاب ہونے کے لیے رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ، کو اپنا وظیفہ بنا لینا چاہیے تاکہ اہلِ زیغ کے داؤ سے محفوظ و مامون رہے اور راسخانِ علم کے طفیل صراطِ مستقیم پر ثابت قدم رہے۔ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَ نِعْمَ النَّصِيْرِ۔



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ

مَا نَنْسَخْ مِنْ اٰيَةٍ اَوْ نُنْسِهَا نَاْتِ بِخَيْرٍ مِّنْهَآ اَوْ
جب کوئی آیت ہم منسوخ فرمائیں یا بھلا دیں تو اس سے بہتر یا اس

مِثْلِهَا ۗ اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ
جیسی لے آئیں گے۔ کیا تجھے خبر نہیں کہ اللہ سب کچھ کر سکتا ہے

البقرۃ ۱۰۶

# آیاتِ ناسخہ و منسوخہ

قرآن عظیم کی درجنوں آیتیں ناسخ ہیں اور درجنوں منسوخ ۔قرآن فہمی کا ذوق رکھنے والے حضرات جب تک اس سے واقف نہ ہوں. فہم قرآن میں غلطیاں ہو سکتی ہیں۔ بلکہ وہ جگہ جگہ ٹھوکریں کھا سکتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ہمارے اسلاف کرام اور علمائے راسخین نے اس کو واضح طور پر بیان کرنے کی طرف خصوصی توجہ فرمائی ہے اور اس فن میں درجنوں کتابوں کی تصنیف عمل میں آئی۔ افسوس کہ اردو زبان میں ایسی کوئی تالیف و تصنیف نظرِ فقیر سے نہیں گزری جس میں آیاتِ ناسخہ و منسوخہ کی وضاحت کی گئی ہو۔

میں نے بعونہٖ تعالیٰ و بکرم حبیبہ الاعلیٰ چاہا کہ افادہ عامۃ المسلمین کیلئے عموماً اور علوم دینیہ کے باذوق حضرات کیلئے خصوصاً ان تمام آیاتِ قرآنیہ کو یکجا کر دوں جو ناسخہ یا منسوخہ ہیں کہ جب آیاتِ منسوخہ کا علم حاصل ہو جائے گا تو ان سے مسائل نکال کر نہ خود گمراہ ہوں گے اور نہ دوسرے بھائیوں کو گمراہ کریں گے۔ آج یہ ایک عام مصیبت سامنے آ کھڑی ہوئی ہے کہ ہر دعویدار اپنی دلیل میں آیاتِ قرآنیہ پیش کرتا ہے۔ اس کو اس سے کوئی مطلب نہیں کہ جو دلیل وہ پیش کر رہا ہے وہ محکم ہے یا متشابہ. مقدم ہے یا موخر. خاص ہے یا عام. مجمل ہے یا مبیّن. ناسخ ہے یا منسوخ. مطلق ہے یا مقید. خبر ہے یا انشاء. حقیقت ہے یا مجاز وغیرہا۔ اور جب تک ان حقائق و معارف کا علم نہ ہو. خطرات سے وہ محفوظ نہیں ہو سکتا۔ اس لیے ضروری ہوا کہ قرآن فہمی اور اس سے کما حقہ فائدہ اٹھانے کے لئے ان معارف میں اگر تبحر نہ ہو تو لمس ضرور ہو. تاکہ آیتِ دلیل پیش کرنے سے پہلے اسے احساس ہو کہ ہم کدھر جا رہے ہیں؟



ان تمام نام نہاد ملاؤں اور مبلغوں کی حرکتوں کو دیکھ کر نہایت کوفت ہوتی ہے جو فنونِ قرآنیہ کے ابجد سے بھی دور کا واسطہ نہیں رکھتے مگر تراجم قرآنی دیکھ کر ہمہ دانی کا دعویٰ کرتے اور ان علماء کرام کو حقیر و ناسمجھ سمجھتے ہیں جنہوں نے اپنی زندگی کا عزیز ترین حصہ قرآن و سنت کو سمجھنے کے لئے علوم و فنون کی تحصیل میں صرف فرما دیا ہے۔ آج مذہب و مسلک کے اعتبار سے دین میں جو بھی فتنہ و فساد برپا ہے۔ اور دین متین سے ناواقف حضرات جو مطلق العنان ہوتے جا رہے ہیں وہ سب انہیں کٹھ ملاؤں کی دین ہے۔ ائمہ مجتہدین اور اسلاف کرام کے دور میں بھی اختلافات تھے مگر وہ علمی و فکری اختلافات تھے۔ وہ بنیادی اصولوں سے ہٹ کر اختلاف نہیں فرماتے تھے اسی لئے وہ اختلاف کرنے کے باوجود مصیب و مثاب تھے اور آج علم دین سے کوئی آشنائی بھی نہیں، پھر بھی علمائے راسخین و ربانیین سے ہاتھا پائی کرنے پر تلے ہوتے ہیں. جس کا نتیجہ یہ ہے کہ قوم مسلم کے درمیان سے امان اٹھتا جا رہا ہے جس کا سینگ جدھر سماتا ہے ادھر منہ اٹھاتے چلا جاتا ہے۔ اگر کوئی شرعی معاملہ آ جاتے تو علماء سے پہلے ان پڑھ لوگ اس میں موشگافیاں شروع کر دیتے ہیں اور بالآخر نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ "وَاِذَا خَاطَبَهُمُ الْجَاهِلُوْنَ قَالُوْا سَلَامًا" پر علماء کرام کو عمل کرنا پڑتا ہے غالباً یہی وہ پرفتن دور ہے جس کے متعلق فرمایا گیا ہے کہ جہاں دین پر جری ہوں گے اور فتوے جاری کریں گے۔

قرآن عظیم کی آیاتِ ناسخہ اور آیاتِ منسوخہ دونوں پروردگارِ عالم کی طرف سے ہیں اور دونوں عین حکمت پر مبنی ہیں۔ کبھی ایک حکم فرمانبرداروں کے لئے

سہل اور نفع بخش ہوتا ہے اور کبھی اسی حکم کا بدل دیا جانا زیادہ سہل وانفع ہوتا ہے۔ مثلاً حضرت آدم وحوا علیٰ نبینا وعلیہم الصلوٰۃ والسلام کی اولادِ ذکور واناث میں باہم نکاح ہوتا رہا۔ پھر جب خاندانوں میں وسعت ہوئی تو اس حکم کو بدل دیا گیا۔ پھر آہستہ آہستہ نکاح کے اصول وقانون میں اصلاحات ہوتے رہے، آخر میں پیغمبرِ اسلام حضور پرنور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے مبارک ہاتھوں اس کو مکمل فرما دیا گیا، لہٰذا اوامر ونواہی ناسخ ہوں یا منسوخ دونوں منجانب اللہ تعالیٰ ہیں جن میں اہلِ ایمان کو کسی طرح کا شک وتردد روا نہیں۔ کیونکہ یہ آئے دن کا مشاہدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ دن کو رات سے، گرمی کو سردی سے، بہار کو خزاں سے اور جوانی کو بڑھاپے سے بدلتا اور منسوخ فرماتا رہتا ہے، گویا کارخانۂ حیات اور جہانِ رنگ وبو کی ساری رعنائیاں تبدیل وتنسیخ سے قائم ہیں جو کائنات میں قدرت کی کارفرمائی پر عظیم دلائل ہیں۔ دراصل نسخِ حکمِ سابق کی مدت کا بیان ہوتا ہے کہ وہ حکم اسی مدت کے لئے تھا اور عین حکمت پر محمول تھا، مگر مدت گزر جانے کے بعد اب عینِ حکمت یہ ہے کہ اس حکم کو بدل دیا جائے مثلاً حضرت نوح علیہ السلام کے دورِ گرامی میں تمام چوپائے ان کی امت کے لئے حلال تھے اور حضرت موسیٰ علیہ السلام پر بہت سارے چوپائے حرام کر دیئے گئے، عالمگیر سیلاب اور چوپایوں کی قلت کی وجہ سے پہلا حکم عینِ حکمت پر مبنی تھا، پھر امتدادِ زمانہ کے بعد جنگلوں کی بہتات، سرسبزیوں کی کثرت، مویشیوں اور چوپایوں کی پیداوار کے پیشِ نظر دوسرا حکم ہی عینِ حکمت پر مبنی ہوا۔ لہٰذا نسخ پر اعتراض کا حق نہ اہلِ کتاب کو پہنچتا ہے نہ مادہ پرستوں کو۔ کیونکہ کتبِ قدیمہ وشرائعِ سابقہ کا ادلنا بدلنا اہلِ کتاب کے سامنے ہے۔ توریت شریف کے نزول سے قبل شنبہ کو دنیوی کام کرنا حرام نہیں تھا، پھر موسوی امت پر حرام ہو گیا۔



پھر انجیل شریف کے نزول کے بعد شنبہ کو شکار اور دنیوی کاموں کی حرمت باقی نہ رہی۔ اور مادہ پرستوں کے یہاں تو تبدیل وتنسیخ ہی اس کا دھرم ہے۔ جب تک اس کا صغریٰ کبریٰ بدلتا نہیں ہے کوئی نتیجہ ہی سامنے نہیں آتا ہے۔

نسخ کا لغوی معنیٰ ہے زائل کرنا، باطل کرنا، مٹانا۔ جیسا کہ حدیث پاک میں آیا "مَا مِنْ نُبُوَّةٍ اِلَّا وَتَنَسَّخُهَا فَتْرَةٌ"۔ نبوت کے احکام وفیضان کو دو نبیوں کے درمیان کا زمانہ زائل کر دیتا ہے اور نسخ الکتاب کا معنیٰ ہے "نقل کرنا" یعنی کلیۃً اس کو معدوم تو نہیں کیا جاتا بلکہ اس کی جگہ پر کوئی مفید ترین بات لائی جاتی ہے چنانچہ ارشادِ باری تعالیٰ ہے "مَا نَنْسَخْ مِنْ اٰيَةٍ اَوْ نُنْسِهَا نَاْتِ بِخَيْرٍ مِّنْهَآ اَوْ مِثْلِهَا"۔ (آیت ۱۰۶۔ البقرہ) جب کوئی آیت ہم منسوخ فرمائیں یا بھلا دیں تو اس سے بہتر یا اس جیسی لے آئیں گے۔" اس آیت پاک نے بتلایا کہ آیتیں ناسخ بھی ہوتی ہیں اور منسوخ بھی اور یہ بھی معلوم ہوا کہ منسوخ حکم سے زیادہ سہل وانفع حکم بعد میں دیا جاتا ہے۔

یہ بھی یاد رہے کہ جس طرح بعض آیت بعض سے منسوخ ہوتی ہے، اسی طرح حدیثِ متواتر سے بھی منسوخ ہو جاتی ہے کہ وہ بھی وحی کی ایک قسم ہے، نیز یہ بھی ذہن نشین رہے کہ قرآنی اخبارات وقصص میں نسخ واقع نہیں ہوتا اور نہ عند الفقہاء یہ جائز ہے۔ بلکہ نسخ کا وقوع صرف اوامر ونواہی میں ہوتا ہے، یعنی حلال وحرام کے بعض احکام شرائعِ سابقہ سے بدلتے آ رہے ہیں اور جب دینِ حنیف کی تکمیل ہو گئی "اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ"۔ (الآیۃ ۳، المائدہ) آج میں نے تمہارے لئے تمہارا دین کامل کر دیا اور تم پر اپنی نعمت پوری کر دی۔" تو اب اس کے حلال وحرام کے ادلنے بدلنے کا اختیار کسی کو نہیں رہا کیونکہ نعمتِ نبوت پوری ہو چکی اور اب کسی کو قیامت تک نبوت نہیں مل سکتی لہٰذا کوئی اوامر ونواہی میں ردو

بدل کر ہی نہیں سکتا۔

نسخ کبھی حکم اور تلاوت دونوں کا ہوتا ہے۔ مثلاً۔ لَوْ كَانَ لِابْنِ اٰدَمَ وَادِيَانِ مِنْ ذَهَبٍ لَابْتَغٰى اِلَيْهِمَا ثَالِثًا وَلَوْ اَنَّ لَهٗ ثَالِثًا لَابْتَغٰى اِلَيْهِ رَابِعًا وَلَا يَمْلَاُ جَوْفَ ابْنِ اٰدَمَ اِلَّا التُّرَابُ وَيَتُوْبُ اللّٰهُ عَلٰى مَنْ تَابَ۔ اور کبھی صرف حکم کا مثلاً فَاَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ کہ اس کی تلاوت باقی ہے صرف حکم منسوخ ہے۔ اور کبھی تلاوت منسوخ ہو جاتی ہے مگر حکم باقی رہتا ہے۔ مثلاً اَلشَّيْخُ وَالشَّيْخَةُ اِذَا زَنَيَا فَارْجُمُوْهُمَا اَلْبَتَّةَ نَكَالًا مِّنَ اللّٰهِ وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ۔

قرآنی آیاتِ ناسخہ ومنسوخہ کو سمجھنے اور اس کو آسان تر بنانے کے لئے میں بتوفیقہ تعالیٰ کئی قسموں میں انہیں تحریر کرتا ہوں تاکہ طلباءِ علوم دینیہ اور باذوق حضرات کے ذہن میں اچھی طرح نقش ہو جائے اور وہ خود دونوں قسم کی آیتوں میں امتیاز کر سکیں اور خطِ فاصل کھینچ سکیں۔ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ۔

## قسم اول

سب سے پہلے اس بات کا علم ہونا ضروری ہے کہ نزول کے اعتبار سے قرآن عظیم کی کون سی سورت کس سورت پر مقدم ہے جب تک سُوَرِ مقدمہ ومؤخرہ کا علم نہیں ہو جاتا اس وقت تک آیات منسوخہ و ناسخہ کا کامل علم نہیں ہو سکتا۔ اس قسمِ اول میں قرآنی سورتوں کو میں نمبروار لکھتا ہوں تاکہ ذہن نشین ہو جائے کہ کس سُورِ کریمہ سے پہلے کون سی سُورِ کریمہ نازل ہوئی۔ سورتوں کے اندر بعض آیتوں کو مستثنیٰ رکھنا ہوگا۔ کیونکہ پوری پوری سُورِ کریمہ ایک بار نازل نہیں ہوئی۔ ہاں اکثر آیتوں کا



اعتبار کرتے ہوئے سورتوں کی تقدیم وتاخیر کا نقشہ پیش کیا جا رہا ہے:

۱۔ اَلْعَلَق، ۲۔ اَلْقَلَم، ۳۔ اَلْمُزَّمِّل، ۴۔ اَلْمُدَّثِّر، ۵۔ اَلْفَاتِحَة، ۶۔ اَللَّهَب، ۷۔ اَلتَّكْوِيْر، ۸۔ اَلْاَعْلٰى، ۹۔ اَللَّيْل، ۱۰۔ اَلْفَجْر، ۱۱۔ اَلضُّحٰى، ۱۲۔ اَلَمْ نَشْرَح، ۱۳۔ اَلْعَصْر، ۱۴۔ اَلْعَادِيَات، ۱۵۔ اَلْكَوْثَر، ۱۶۔ اَلتَّكَاثُر، ۱۷۔ اَلْمَاعُوْن، ۱۸۔ اَلْكَافِرُوْن، ۱۹۔ اَلْفِيْل، ۲۰۔ اَلْفَلَق، ۲۱۔ اَلنَّاس، ۲۲۔ اَلْاِخْلَاص، ۲۳۔ اَلنَّجْم، ۲۴۔ عَبَس، ۲۵۔ اَلْقَدْر، ۲۶۔ اَلشَّمْس، ۲۷۔ اَلْبُرُوْج، ۲۸۔ اَلتِّيْن، ۲۹۔ قُرَيْش، ۳۰۔ اَلْقَارِعَة، ۳۱۔ اَلْقِيَامَة، ۳۲۔ اَلْهُمَزَة، ۳۳۔ اَلْمُرْسَلَات، ۳۴۔ قٓ، ۳۵۔ اَلْبَلَد، ۳۶۔ اَلطَّارِق، ۳۷۔ اَلْقَمَر، ۳۸۔ صٓ، ۳۹۔ اَلْاَعْرَاف، ۴۰۔ اَلْجِنّ، ۴۱۔ يٰسٓ، ۴۲۔ اَلْفُرْقَان، ۴۳۔ فَاطِر، ۴۴۔ مَرْيَم، ۴۵۔ طٰهٰ، ۴۶۔ اَلْوَاقِعَة، ۴۷۔ اَلشُّعَرَآء، ۴۸۔ اَلنَّمْل، ۴۹۔ اَلْقَصَص، ۵۰۔ اَلْاِسْرَآء، ۵۱۔ يُوْنُس، ۵۲۔ هُوْد، ۵۳۔ يُوْسُف، ۵۴۔ اَلْحِجْر، ۵۵۔ اَلْاَنْعَام، ۵۶۔ اَلصّٰٓفّٰت، ۵۷۔ لُقْمَان، ۵۸۔ سَبَاء، ۵۹۔ اَلزُّمَر، ۶۰۔ غَافِر، ۶۱۔ فُصِّلَت، ۶۲۔ اَلشُّوْرٰى، ۶۳۔ اَلزُّخْرُف، ۶۴۔ اَلدُّخَان، ۶۵۔ اَلْجَاثِيَة، ۶۶۔ اَلْاَحْقَاف، ۶۷۔ اَلذّٰرِيٰت، ۶۸۔ اَلْغَاشِيَة، ۶۹۔ اَلْكَهْف، ۷۰۔ اَلنَّحْل، ۷۱۔ نُوْح، ۷۲۔ اِبْرٰهِيْم، ۷۳۔ اَلْاَنْبِيَآء، ۷۴۔ اَلْمُؤْمِنُوْن، ۷۵۔ اَلسَّجْدَة، ۷۶۔ اَلطُّوْر، ۷۷۔ اَلْمُلْك، ۷۸۔ اَلْحَاقَّة، ۷۹۔ اَلْمَعَارِج، ۸۰۔ اَلنَّبَاء، ۸۱۔ اَلنّٰزِعٰت، ۸۲۔ اَلْاِنْفِطَار، ۸۳۔ اَلْاِنْشِقَاق، ۸۴۔ اَلرُّوْم، ۸۵۔ اَلْعَنْكَبُوْت، ۸۶۔ اَلْمُطَفِّفِيْن، ۸۷۔ اَلْبَقَرَة، ۸۸۔ اَلْاَنْفَال، ۸۹۔ اٰلِ عِمْرَان، ۹۰۔ اَلْاَحْزَاب، ۹۱۔ اَلْمُمْتَحِنَة، ۹۲۔ اَلنِّسَآء،

۹۳ الزلزلۃ، ۹۴ الحدید، ۹۵ محمد، ۹۶ الرعد، ۹۷
الرحمٰن، ۹۸ الانسان، ۹۹ الطلاق، ۱۰۰ البینۃ، ۱۰۱ الحشر
۱۰۲ النور، ۱۰۳ الحج، ۱۰۴ المنافقون، ۱۰۵ المجادلۃ، ۱۰۶
الحجرات، ۱۰۷ التحریم، ۱۰۸ التغابن، ۱۰۹ الصف، ۱۱۰
الجمعۃ، ۱۱۱ الفتح، ۱۱۲ المائدۃ، ۱۱۳ التوبۃ، ۱۱۴ النصر،

ان سورتوں کو نزول کے اعتبار سے ترتیب وار لکھا گیا جس سے یہ بات اچھی طرح سمجھ میں آگئی ہوگی کہ کون سی سورۃ کس سورۃ کے بعد نازل ہوئی، اور ظاہر ہے کہ جو آیت یا سورۃ بعد میں نازل ہوئی وہ اپنے اوّل کی ناسخ ہو سکتی ہے۔

**قسم ثانی**: قرآن عظیم میں تینتالیس ایسی سورتیں ہیں جن میں نہ کوئی آیت ناسخ ہے اور نہ منسوخ بلکہ اس کی کل کی کل آیتیں محکمات ہیں۔ اور وہ یہ ہیں۔

۱ الفاتحہ، ۲ یوسف، ۳ یٰس، ۴ الحجرات
۵ الرحمٰن، ۶ الحدید، ۷ الصف، ۸ الجمعہ، ۹ التحریم
۱۰ الملک، ۱۱ الحاقۃ، ۱۲ نوح، ۱۳ الجن، ۱۴ المرسلات
۱۵ النبأ، ۱۶ النازعات، ۱۷ الانفطار، ۱۸ المطففین،
۱۹ الانشقاق، ۲۰ البروج، ۲۱ الفجر، ۲۲ البلد، ۲۳ الشمس
۲۴ اللیل، ۲۵ الضحیٰ، ۲۶ الم نشرح، ۲۷ القلم (العلق)
۲۸ القدر، ۲۹ لم یکن، (البینۃ) ۳۰ الزلزال، ۳۱ العادیات
۳۲ القارعۃ ۳۳ التکاثر، ۳۴ الھمزۃ، ۳۵ الفیل، ۳۶ لایلٰف
قریش، ۳۷ الماعون، ۳۸ الکوثر، ۳۹ النصر، ۴۰ اللھب،
۴۱ الاخلاص، ۴۲ الفلق، ۴۳ الناس، ان تمام سورتوں کی آیتیں



محکمات ہیں نہ کسی دوسری آیت کے لئے ناسخ ہیں اور نہ کسی سے منسوخ۔

**قسم ثالث**: ایسی سورتوں کا بیان: جن میں آیات منسوخہ تو ہیں مگر آیات ناسخہ نہیں اور وہ چالیس ۴۰ ہیں۔ اور اس قسم میں بعض محققین کا اختلاف ہے۔

۱ الانعام ۲ الاعراف ۳ یونس ۴ ھود
۵ الرعد ۶ الحجر ۷ النحل ۸ بنی اسرائیل ۹ الکھف
۱۰ طٰہٰ ۱۱ المؤمنون ۱۲ النمل ۱۳ القصص ۱۴ العنکبوت
۱۵ الروم ۱۶ لقمان ۱۷ الملٰئکۃ (الفاطر) ۱۸ السجدۃ۔
۱۹ الصافات ۲۰ ص ۲۱ الزمر ۲۲ فصلت ۲۳ الزخرف
۲۴ الدخان ۲۵ الجاثیۃ ۲۶ الاحقاف ۲۷ محمد (علیہ الصلوٰۃ والسلام)
۲۸ ق ۲۹ النجم ۳۰ القمر ۳۱ الممتحنہ ۳۲ ن ۳۳ المعارج
۳۴ القیامۃ ۳۵ الانسان ۳۶ عبس ۳۷ الطارق ۳۸ الغاشیۃ
۳۹ التین ۴۰ الکافرون۔

**قسم رابع**: ایسی سورتوں کا بیان جن میں صرف آیات ناسخہ ہیں اور منسوخہ نہیں اور وہ چھ ۶ ہیں۔ ۱ الفتح ۲ الحشر، ۳ المنافقون ۴ التغابن ۵ الطلاق ۶ الاعلیٰ

**قسم خامس**: بعض آیاتِ ناسخہ وہ ہیں جس نے سابق فرض کو منسوخ فرما کر اس کی جگہ دوسرا فرض نافذ کر دیا، اور دوسرا فرض نافذ ہو جانے کے بعد پہلے فرض پر عمل جائز نہیں ہے، مثلاً زانیوں کے لئے مطلقاً زجر یا قید کا حکم تھا مگر اس کو حد سے منسوخ کر دیا گیا۔ اب زجر یا حبس پر عمل جائز نہیں ہے۔ آیتِ ناسخہ نے کسی عمل کو منسوخ فرما کر دوسرا فرض تو نافذ کر دیا لیکن پہلے پر عمل کرنا ناجائز و حرام نہیں

فرمایا جیسے آیۃ مصاہرہ میں (اِلَّا مَا قَدْ سَلَفَ) کہیں[3] حکم مندوب کو منسوخ فرما کر حکم فرض نافذ کر دیا جاتا ہے اور حکم مندوب کالعدم ہو جاتا ہے اس پر عمل جائز نہیں مثلاً حکم جہاد ابتداءً مندوب و مستحب تھا پھر اسے منسوخ فرما کر فرض کر دیا گیا اور حکم مندوب رفع ہو گیا۔ اور کبھی حکم فرض کو منسوخ کر کے اسے مندوب و مستحب کے خانہ میں رکھ دیا جاتا ہے یعنی وہ امر تو باقی ہے مگر فرض کی حیثیت سے نہیں مثلاً ابتداءً راتوں میں قیام کرنا فرض تھا مگر اسے آیتِ قرآنی سے منسوخ کر دیا گیا یعنی صرف حکم فرض منسوخ ہوا، اس کا مندوب و مستحب ہونا باقی ہے اور اس پر عمل کرنا جائز بلکہ ازدیادِ ثواب و درجات کا سبب ہے۔

**قسم سادس** ان سورتوں کا بیان جن میں باختلافِ محققین آیاتِ ناسخہ و منسوخہ دونوں ہیں ——— اور ان کی مجموعی تعداد پچیس[25] ہے۔ اَلبقرہ[1]۔ آلِ عمران[2]۔ اَلنساء[3]۔ المائدہ[4]۔ الانفال[5] التوبہ[6]۔ ابراھیم[7]۔ مریم[8]۔ الانبیاء[9]۔ الحج[10]۔ النور[11] الفرقان[12]۔ الشعراء[13]۔ الاحزاب[14]۔ سبا[15]۔ المومن[16]۔ الشوریٰ[17]۔ الذاریات[18]۔ الطور[19]۔ الواقعہ[20]۔ المجادلۃ[21]۔ المزمل[22]۔ المدثر[23]۔ التکویر[24]۔ العصر[25]۔

**قسم سابع** آیات ناسخہ و منسوخہ کا اجمالی بیان۔ قرآن عظیم کی فقط بیس[20] آیتوں کے احکام کے منسوخ ہونے پر علماءِ محققین کا اجماع ہے اور وہ یہ ہیں۔

۱ :- کُتِبَ عَلَیْکُمْ اِذَا حَضَرَ اَحَدَکُمُ الْمَوْتُ اِنْ تَرَکَ خَیْرَا ِۨ الْوَصِیَّۃُ لِلْوَالِدَیْنِ وَالْاَقْرَبِیْنَ بِالْمَعْرُوْفِ (تم پر فرض ہوا کہ جب تم میں کسی کو موت آئے اگر کچھ مال چھوڑے تو وصیت کر جائے اپنے



ماں باپ اور قریبی رشتہ داروں کے لئے موافق دستور کے۔)

**وضاحت :-** ابتداءِ اسلام میں اپنے وارثوں کے لئے وصیت کر جانا مندوب و مستحب تھا پھر اسی طریقہ کو مسلمانوں پر فرض کر دیا گیا۔ اور ہر مرنے والے پر واجب ہو گیا کہ اپنے وارثوں کے لئے متروکہ مال میں وصیت کر جائے نیز وہ ہر ایک کے حق کو ملحوظ رکھتے ہوئے یہ وصیت کرے کہ کس کو کتنا حصہ ملے گا۔ مکی زندگی کے علاوہ ابتداءً مدنی دور میں بھی یہی طریقہ رائج رہا۔ پھر جب آیتِ میراث نازل ہوئی تو حکم مذکور منسوخ ہو گیا اور اب قرآنی سہام و حصص کے مطابق ہی ترکۂ میت تقسیم ہو گا اور مرنے والوں کی وصیت اس وقت بے اثر رہے گی جبکہ اس نے ایک تہائی سے زیادہ مال میں وصیت کی ہو۔ اور ایک تہائی متروکہ میں بھی وصیت اسی وقت افضل واحسن رہے گی جب کسی وارث کا حق نہ مارا جاتا ہو نہ حق میں کمی واقع ہو۔ اگر وارث کے حق میں کمی واقع ہو تو وصیت کرنے سے خاموشی افضل ہے کہ تقسیم الٰہی کے مطابق متروکہ تقسیم ہو گا۔ اور اگر کسی وارث کا حق مارا جاتا ہو تو وصیت کرنا گناہ ہے۔ واللہ اعلم۔ ہاں جن قریبی رشتہ داروں کا ذکر آیتِ میراث میں نہیں ہے ان کے لئے ایک تہائی متروکہ میں وصیت کر جانا حسبِ سابق آج بھی مندوب و مستحسن ہے۔

**آیتِ میراث :-** سورۃ "النساء" کی گیارہویں[11] اور بارہویں آیتیں ہیں جن میں ذوی الفروض و ذوی الارحام اور میاں بیوی کے حقوق کی وضاحت ہے کہ مالِ متروکہ میں کس کو کتنا حصہ ملنا چاہیئے۔

علمائے محققین نے یہ بھی فرمایا کہ "آیتِ وصیت" اس حدیث پاک سے منسوخ ہے" اِنَّ اللّٰہَ قَدْ اَعْطٰی کُلَّ ذِیْ حَقٍّ حَقَّہٗ فَلَا وَصِیَّۃَ

لِوَارِثٍ "اللہ تعالیٰ نے ہر حقدار کے حق کو آیتِ میراث میں عطا فرما دیا اب کسی وارث کے لئے وصیّت روا نہیں "۔)

اور علامہ ابنُ العربی رحمۃ اللہ علیہ نے علمائے اسلام کا یہ قول بھی نقل فرمایا کہ آیتِ وصیّت بالاجماع منسوخ ہے۔ اگر کسی مفسرِ قرآن نے اس کے خلاف کلام کیا تو وہ عند الاجماع ساقط الاعتبار ہے۔

۲: یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَیْكُمُ الصِّیَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ۔ (اے ایمان والو! تم پر روزے فرض کئے گئے جیسے اگلوں پر فرض ہوئے تھے۔" (آیۃ ۱۸۳، بقرۃ)

وضاحت: پہلی شریعتوں میں افطار کے بعد اور عشاء کا وقت داخل ہونے سے پہلے پہلے کھانا پینا اور بیوی کے ساتھ جماع کرنا جائز تھا اور یہ بھی اسی صورت میں جبکہ وہ شخص عشاء تک جگا ہوا ہو۔ اگر افطار کے بعد عشاء سے پہلے سو جاتا اور پھر عشاء کا وقت داخل ہونے سے پہلے ہی جاگ جاتا تو اس کے لئے کھانا پینا یا جماع کرنا حرام ہو جاتا اور یہی حکم روزہ داروں کے لئے ابتداءِ اسلام تک تھا۔ تو اس آیۃ کریمہ سے اس روزے کی فرضیّت مسلمانوں پر ثابت ہوتی ہے جن روزوں کی راتوں میں بعد عشاء کھانا پینا، اور جماع کرنا حرام ہو، جیسا کہ "كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ" کا منشا اور مفاد ہے۔ مگر روزہ فرض ہو جانے کے بعد بعض صحابہ کرام سے بعد عشاء مباشرت وقوع میں آئی، اور بعض صحابہ ایک روزہ کے بعد بغیر کھائے پیئے دوسرا روزہ رکھنے پر مجبور ہوئے مثلاً حضرت صرمہ بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ، دن بھر کاشتکاری کے کام کو محنت سے انجام دیتے رہے، بعد افطار جب گھر تشریف لائے اور بیوی سے کھانا طلب کیا تو بیوی صاحبہ کھانے کا انتظام کرنے لگیں اور یہ خود تھکے ماندے لیٹے تو نیند آگئی اور جب



آنکھ کھلی تو کھانے سے انکار فرما دیا کیونکہ سو جانے کے بعد کھانا کھانا حلال نہیں تھا۔ ان سب وقوعات کے پیشِ نظر حضرت سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بارگاہِ رسالت میں عرضِ حال کیا اور کہا کہ صحابہ اپنے ان افعال پر نادم ہیں، اب حکم عالی ہو کر صحابہ کو کیا کرنا چاہیئے۔ تو اللہ تعالیٰ نے اہل ایمان پر رحم فرمایا یعنی پہلا حکم منسوخ فرما کر راتوں کو کھانے پینے اور مباشرت کی اجازت دی۔ لہٰذا آیۃ مذکورہ کا دوسرا حصّہ (كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ) منسوخ ہے اور اسکو نسخ کرنے والی آیتِ کریمہ: اُحِلَّ لَكُمْ لَیْلَةَ الصِّیَامِ الرَّفَثُ اِلٰى نِسَآئِكُمْ" الآیۃ ۱۸۷ البقرہ) اے مسلمانو! تمہارے لئے اپنی بیویوں سے قربت روزے کی راتوں میں حلال کیا گیا۔

اور كُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰى یَتَبَیَّنَ لَكُمُ الْخَیْطُ الْاَبْیَضُ مِنَ الْخَیْطِ الْاَسْوَدِ مِنَ الْفَجْرِ) الآیۃ ۱۸۷، البقرہ) اے مسلمانوں روزے کی راتوں میں کھاؤ پیو! تا آنکہ سفید دھاگہ متمیز ہو جائے کالے دھاگے سے یعنی فجر طلوع ہونے تک۔"

۳: وَالَّذِیْنَ یُتَوَفَّوْنَ مِنْكُمْ وَیَذَرُوْنَ اَزْوَاجًا ۚ وَّصِیَّةً لِّاَزْوَاجِهِمْ مَّتَاعًا اِلَى الْحَوْلِ غَیْرَ اِخْرَاجٍ۔ آیۃ ۲۴۰ بقرہ۔ (اور جو تم میں سے مریں اور بیویاں چھوڑ جائیں وہ اپنی بیویوں کے لئے وصیّت کر جائیں نان ونفقہ کی سال بھر تک بے نکالے "۔)

وضاحت: اس آیتِ پاک سے دو باتیں معلوم ہوتیں ۱: بیوہ بیویوں کے لئے وصیّت کرنا، ۲: سال بھر اسے عدّت میں رکھنا، ابتداءِ اسلام میں غیر حاملہ بیوہ کی عدّت سال بھر تھی، اور حاملہ کی عدّت وضعِ حمل۔ اور اس کی وجہ یہ تھی کہ عرب کے لوگ اپنے مورث کی بیوہ کا گھر سے نکلنا عیب سمجھتے تھے، اور دوسرا نکاح کر لینا اس سے بڑا عیب

جانتے تھے۔ چنانچہ ہندوستان وغیرہ میں اب تک بیوہ عورتوں کے نکاح کو عیب سمجھا جارہا ہے۔ لہٰذا اسلام نے گھر سے نکلنے یا دوسرا نکاح کرنے کی اجازت یک بیک نہیں دے دی۔ بلکہ تدریجاً پہلے اسے ایک سال تک روکا پھر چار ماہ دس دنوں کی قید لگائی تاکہ اہلِ عرب پر شاق اور بارِ خاطر نہ ہو۔ لہٰذا آیۂ مذکورہ میں بیویوں کے لئے جو وصیت کا ذکر ہے وہ آیۂ میراث سے منسوخ ہے اور سال بھر تک عدت میں جو بیٹھنے کا حکم ہے وہ سورۂ بقرہ کی آیت ۲۳۴ سے منسوخ ہے جس میں فرمایا گیا، "وَالَّذِيْنَ يُتَوَفَّوْنَ مِنْكُمْ وَيَذَرُوْنَ اَزْوَاجًا يَّتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّ عَشْرًا۔ (اور تم میں سے جو مرجائیں اور بیویاں چھوڑیں، وہ چار مہینے دس دن اپنے آپ کو روکے رہیں۔")

۴۔ وَالَّذِيْنَ عَقَدَتْ اَيْمَانُكُمْ فَاٰتُوْهُمْ نَصِيْبَهُمْ۔ (اور وہ جن سے تمہارا حلف بندھ چکا انہیں اُن کا حصہ دو۔")

وضاحت:۔ حلف کی صورت یہ ہوتی تھی کہ کوئی مجہول النسب آدمی کسی آدمی کو اپنا مولیٰ بنالیتا یعنی وہ کہتا تھا کہ آج سے تو میرا مولیٰ ہے اگر میں مرجاؤں تو تو میرے متروکہ کا وارث ہوگا، اور اگر جیتے جی مجھ پر کوئی دیت لازم ہوگئی تو تو ہی اس کی ادائیگی کا ذمہ دار ہوگا۔" یہ عقد عام طور سے صحابۂ کرام میں رائج تھا اور وہ اس پر عامل بھی تھے، اسی طرح ہجرتِ مدینہ کے بعد صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم میں رشتۂ مواخات اس قدر مستحکم ہوگیا کہ قریبی رشتہ ونسب پر اسے فوقیت دی جانے لگی اور ایک دوسرے کے وارث ہونے لگے جسے توارث بالہجرت کہتے ہیں اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کے عقدِ موالات اور رشتۂ مواخات کو باقی رکھا، مگر متروکہ میں اس کا حصہ منسوخ فرمادیا۔ آیۂ مذکورہ میں جس حصہ کے دینے



کا حکم ہے وہ سورۂ انفال کی آیت ۷۵ سے منسوخ ہے جس میں ارشاد ہوا "وَاُولُوا الْاَرْحَامِ بَعْضُهُمْ اَوْلٰى بِبَعْضٍ فِىْ كِتٰبِ اللّٰهِ" (رشتہ والے ایک دوسرے سے زیادہ نزدیک ہیں اللہ کی کتاب میں) ذوی الفروض کے ساتھ ذوی الارحام کا حقِ وراثت اسی آیۂ مبارکہ سے ثابت ہے۔

۵۔ يَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الشَّهْرِ الْحَرَامِ قِتَالٍ فِيْهِ۔ قُلْ قِتَالٌ فِيْهِ كَبِيْرٌ" (اے محبوب! تم سے پوچھتے ہیں ماہِ حرام میں لڑنے کا حکم۔ فرماؤ کہ اس میں لڑنا بڑا گناہ ہے۔" آیت ۲۱۷، بقرہ)

وضاحت:۔ حضور اکرم سیّد عالم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے ماہِ جمادی الاُخریٰ میں مجاہدین کی ایک جماعت کو حضرت عبداللہ ابن جحش کی سربراہی میں مشرکین کی سرکوبی کے لئے روانہ فرمایا۔ اور اس جماعت نے جمادی الاخریٰ کے آخری دن مشرکین سے قتال کیا۔ حالانکہ ۲۹ جمادی الاُخریٰ کو رجب کا چاند ہوگیا تھا جس کا علم مجاہدینِ اسلام رضی اللہ تعالےٰ عنہم کو نہیں ہوسکا۔ چنانچہ مشرکین نے مسلم مجاہدین کو عار دلائی اور طعنہ دیا کہ تم لوگوں نے ماہِ حرام (رجب) میں قتال کرکے اس کی حرمت کو پامال کیا ہے لہٰذا تم لوگ مجرم ہو۔ اس کے بعد حضور پرنور سیّد عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ عالیہ میں سوالات ہونے لگے کہ کیا حرمت والے مہینوں میں قتال کرنا حرام اور جرم ہے؟ اللہ کے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کی طرف سے جواب ارشاد فرمایا کہ ہاں! حرمت والے مہینوں میں جنگ کرنا بہت بڑا گناہ اور حرمت کی پامالی کا سبب ہے، لیکن مجاہدین اسلام اس گناہ وجرم سے بری ہیں کیونکہ انہیں ماہِ رجب کے شروع

ہو جانے کا ثبوت ہی نہیں ملا، انہوں نے تو جمادی الاخریٰ میں قتال کیا۔ گناہ گار تو وہ جب ہوتے کہ ماہِ رجب کا چاند دیکھ لیتے یا اس کی رویت کا ثبوت انہیں مل جاتا پھر بھی وہ قتال کرتے۔ مگر انہوں نے ایسا نہیں کیا تو وہ گنہ گار و مجرم نہیں ہوتے۔

اس آیتِ پاک سے معلوم ہوا کہ ابتداءً احرمت والے مہینوں میں مشرکین کے ساتھ جنگ کرنا یا اس سے تعرض کرنا ناجائز و گناہ تھا، مگر یہ حکم " فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِينَ حَيْثُ وَجَدْتُمُوهُمْ " (الآیۃ نمبر ۵، التوبہ) سے منسوخ ہے جس میں حکم الٰہی ہے کہ " عہد شکن کافروں، مشرکوں کے ساتھ بے قیدِ زمان و مکان قتال کرو "

نمبر ۶ :- وَإِنْ تُبْدُوا مَا فِي أَنْفُسِكُمْ أَوْ تُخْفُوهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللَّهُ ،، اور اگر تم ظاہر کرو جو کچھ (بدی) تمہارے جی میں ہے یا چھپاؤ، اللہ تم سے اس کا حساب لے گا۔ (آیۃ نمبر ۲۸۴، سورۃ بقرہ)

وضاحت :- انسان کے دل میں دو طرح کے خیالات آتے ہیں، ایک بطور وسوسہ، اور اس سے دل کی محافظت انسانی قدرت سے باہر ہے لیکن اگر اس وسوسہ کے اظہار یا اس پر عمل کرنے سے انسان اپنے آپ کو باز رکھتا ہے تو شرعاً اس پر کوئی مواخذہ نہیں ہے۔ اور دوسرا خیال بطورِ عزم آتا ہے جس پر مواخذہ ہے، مثلاً کسی نے کفر کا عزم کیا تو اس پر کفر واقع ہو جاتے گا۔ اور اگر کسی نے کسی گناہ کا عزم کیا پھر اسباب مہیا نہ ہونے کی وجہ سے اس کو عمل میں نہیں لا سکا تو جمہور کے نزدیک ایسے عزم پر بھی مواخذہ ہے۔ لیکن آیۃ مذکورہ میں مطلقاً خیالات پر پابندی ہے عام ازیں کہ وہ وسوسہ ہو یا عزم، اور یہ بات صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم پر شاق گزری کیونکہ وسوسوں پر کنٹرول کرنا انسانی



بس سے باہر ہے، جب حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے خادموں کی اس مشقت کا احساس فرمایا تو ارشاد ہوا " لَا تَقُولُوا كَمَا قَالَتِ الْيَهُودُ سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا وَلَكِنْ قُولُوا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا " (اے صحابیو! تم یہودیوں کی طرح ،، سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا ،، مت کہو بلکہ سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا کہو کہ یہی فرمانبردار بندوں کا شیوہ ہے۔ مالک اپنے بندوں کا جو حساب چاہے لے اور جس سے چاہے درگزر فرمائے "۔ پھر جب اللہ تعالیٰ نے اپنے مقرب بندوں کا امتحان لے لیا تو حکم سابق کو منسوخ فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا " لَا يُكَلِّفُ اللَّهُ نَفْسًا إِلَّا وُسْعَهَا ،، اللہ کسی جان پر بوجھ نہیں ڈالتا مگر اس کی طاقت بھر " (الآیۃ نمبر ۲۸۶، البقرہ) پھر فرمایا : يُرِيدُ اللَّهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيدُ بِكُمُ الْعُسْرَ " اللہ تم پر آسانی چاہتا ہے اور دشواری نہیں چاہتا۔ (الآیۃ نمبر ۱۸۵، البقرہ)

لہٰذا آیت بالا کا عام حکم آخری دونوں آیتوں سے منسوخ ہے۔

نمبر ۷ :- وَاللَّاتِي يَأْتِينَ الْفَاحِشَةَ مِنْ نِسَائِكُمْ " اور تمہاری عورتوں میں جو بدکاری کریں " الآیۃ نمبر ۱۵، النساء) پھر ارشاد ہوا (" وَاللَّذَانِ يَأْتِيَانِهَا مِنْكُمْ فَآذُوهُمَا، اور تم میں جو مرد و عورت ایسا کام کریں ان کو ایذا دو " الآیۃ نمبر ۱۶، النساء)

وضاحت :- ان دونوں آیاتِ کریمہ میں بدکاروں (زناکاروں) کی سزا یا تو قید یا ایذا دینا مقرر کی گئی۔ اور ایذا سے مراد زناکار یا زناکارہ کو سختی سے جھڑک دینا یا دو چار طمانچے رسید کر دینا یا زیادہ سے زیادہ دو چار جوتی لگا دینا ہے۔ یہ حکم عرب کے عام معاشرہ کے پیش نظر دیا گیا تھا کہ یک بیک رجم یا دُرّوں کی سزا کے متحمل نہیں ہوتے۔ لہٰذا ابتداءً بدکاروں کو جھڑکنے اور دو چار تھپڑ مارنے کی سزا مقرر کی گئی پھر انہیں قید کی

سزا دی جانے لگی اور پھر جب وہ اسلامی آئین پر چلنے کے خوگر ہو گئے تو ان کے لئے حد مقرر کی گئی۔ یعنی غیر شادی شدہ آزاد مسلمان مرد یا عورت اگر زنا کا ارتکاب کر لیں تو انہیں سَو دُرّے لگائے جائیں، اور شادی شدہ اگر ایک بار بھی ہمبستر ہو چکے ہوں تو انہیں سنگسار کیا جائے۔" چنانچہ ارشادِ ربانی ہے۔" اَلزَّانِيَةُ وَالزَّانِيْ فَاجْلِدُوْا كُلَّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا مِائَةَ جَلْدَةٍ ، بدکار عورت اور بدکار مرد میں سے ہر ایک کو سَو دُرّے لگاؤ!" (الآیۃ ۲، النور) لہٰذا آیتِ نور کے حکم نے اگلے دونوں حکموں کو منسوخ کر دیا۔ لیکن یہ حکم حاکمِ اسلام کو ہے کہ جہاں اسلامی حاکم و حکومت ہے وہاں یہ قانون نافذ ہوگا۔ اور جہاں اسلامی حکومت نہیں وہاں اس حکم پر عمل کرنا متعذر ہے، عامۃ المسلمین کو یہ حق نہیں پہنچتا کہ وہ اسلامی حدود کو غیر اسلامی حکومت میں از خود جاری کریں۔ واللہ اعلم۔

۸:۔ فَاِنْ جَآءُوْكَ فَاحْكُمْ بَيْنَهُمْ اَوْ اَعْرِضْ عَنْهُمْ۔ (تو اگر وہ تمہارے پاس حاضر ہوں تو اُن میں فیصلہ فرماؤ یا اُن سے منہ پھیر لو۔ آیۃ ۴۲، مائدہ)

وضاحت :۔ یہ آیتِ پاک یہودیوں کے حق میں نازل ہوئی کہ جب وہ اپنے مذہبی حاکموں کو رشوت دیتے دیتے تنگ آجاتے تو اپنے مقدموں کا فیصلہ چاہنے کے لئے مسلمانوں کے پاس یا پیغمبرِ اسلام علیہ التحیۃ والتسلیم کی خدمت میں حاضر ہوتے۔ اللہ تعالیٰ نے اس آیتِ پاک میں اپنے محبوب کریم علیہ التحیۃ والتسلیم کو اختیار عطا فرمایا کہ جب کوئی اہلِ کتاب اپنا مقدمہ آپ کی خدمت میں پیش کرے تو اس کا فیصلہ فرمانے یا فیصلہ نہ فرمانے کا آپ کو اختیار ہے کیونکہ اگر آپ ان کے مقدموں کا فیصلہ نہیں فرماتے ہیں جب بھی وہ آپ کا یا مسلمانوں کا کچھ بگاڑ نہیں سکیں گے کہ آپ کی محافظت اللہ تعالیٰ فرما رہا ہے۔



پھر اسلام کا غلبہ ہو جانے کے بعد حق تخییر کو حاکمیت سے منسوخ کر دیا گیا یعنی پیغمبرِ اسلام علیہ الصلوٰۃ والسلام کو ان کے مقدمات کا بھی فیصل و حاکم بنا دیا گیا۔ چنانچہ ارشادِ ربانی ہے۔" فَاحْكُمْ بَيْنَهُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَهُمْ عَمَّا جَآءَكَ مِنَ الْحَقِّ ،، تو ان میں فیصلہ کرو اللہ کے اُتارے (قرآن) سے اور ان کی خواہشوں کی پیروی نہ کرنا اپنے پاس آیا ہوا حق (قرآن) چھوڑ کر۔" (الآیۃ ۴۸، المائدہ) پھر ارشادِ گرامی ہوا (وَاَنِ احْكُمْ بَيْنَهُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَهُمْ وَاحْذَرْهُمْ۔" اور یہ کہ اے مسلمانو! اللہ کے اُتارے (قرآن) کے مطابق حکم کرو اور ان کی خواہشوں پر نہ چل اور ان سے بچتا رہ۔ الآیۃ ۴۹، المائدہ) آخری دونوں آیتوں سے جن میں فیصلہ دینے کا حکم دیا گیا ہے آیتِ اولیٰ کا اختیار (اَوْ اَعْرِضْ عَنْهُمْ) منسوخ ہے۔

حضرت سیدنا امام احمد رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے آیۃ تخییر کی منسوخیت کا انکار کرتے ہوئے فرمایا کہ دونوں آیتیں مفید تخییر ہیں، ناسخِ تخییر نہیں کیونکہ حاکم صاحبِ اختیار ہوتا ہے لہٰذا دونوں آیتوں میں منافات نہیں۔ بلکہ ایک دوسری کی موید ہیں۔ پہلی آیت (فَاحْكُمْ بَيْنَهُمْ اَوْ اَعْرِضْ) میں اختیارِ حاکمیت کا ذکر ہے اور دوسری تیسری آیتوں (وَاِنْ حَكَمْتَ فَاحْكُمْ بَيْنَهُمْ (الآیۃ) فَاحْكُمْ بَيْنَهُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ (الآیۃ) وَاَنِ احْكُمْ بَيْنَهُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ (الآیۃ) وغیرہا میں کیفیتِ حکم کا بیان ہے۔

۹:۔ اَوْ اٰخَرٰنِ مِنْ غَيْرِكُمْ ، یا غیروں میں کے دو۔ (آیۃ ۱۰۶، مائدہ)

وضاحت :۔ ابتداءً حالتِ سفر وغیرہ میں ذمیوں کو گواہ بنا لینے کی اجازت تھی جیسا کہ حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے موالی نے

ملکِ شام کے سفر کے موقع پر جب ان کی طبیعت علیل ہوئی تو دو
نصرانیوں (تمیم بن اوس اور عدی بن بداء) کو اپنے اموالِ تجارت اور دیگر
سامان پر گواہ بنایا، اور آیتِ بالا سے غیروں کو گواہ بنانے کی رخصت نکلتی
ہے۔ لیکن سورۂ طلاق کی دوسری آیت کے ذریعہ اس اجازت و رخصت
کو منسوخ فرمادیا گیا اور اب شہادت کا حق صرف اہلِ ایمان کو دیا گیا۔
حاکمِ حقیقی جل مجدہٗ کا حکم ہے (وَأَشْهِدُوا ذَوَيْ عَدْلٍ مِّنكُمْ وَأَقِيمُوا
الشَّهَادَةَ لِلَّهِ، اور اپنے میں سے دو ثقہ کو گواہ کرلو اور اللہ کے لئے گواہی قائم کرو۔
(الآیۃ ۲، الطلاق)

۱۰ ۔ اِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ عِشْرُوْنَ صَابِرُوْنَ يَغْلِبُوْنَ مِائَتَيْنِ الخ
(اگر تم میں کے بیس صبر والے ہوں گے دو سو پر غالب ہوں گے۔ الآیۃ ۶۵، الانفال)

وضاحت :۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے وعدہ اور بشارت ہے کہ
مسلمانوں کی جماعت اگر صبر سے کام لے تو دس گنے کافروں پر غالب
رہے گی یعنی اگر دس مسلمان ہے تو سو کو، بیس ہے تو دو سو کو اور سو ہے تو
ہزار کافروں کو شکست و ریخت سے دوچار کردے گا۔ اور اس کی وجہ
یہ بیان فرمائی گئی کہ مسلمانوں کی جنگ نفسانیات پر مبنی نہیں ہوتی بلکہ
وہ حصولِ ثواب اور خوفِ عذاب کی وجہ سے جنگ کرتے ہیں جبکہ کفار
و مشرکین حصولِ دنیا کے لئے جانوروں کی طرح لڑتے بھڑتے اور مرتے
ہیں بھلا وہ خلوص وللہیت کے ساتھ لڑنے والوں کا کیا مقابلہ کرسکیں گے
بخاری شریف کی حدیث میں ہے کہ جب یہ آیت نازل ہوئی تو
مسلمانوں پر فرض کردیا گیا کہ اگر وہ ایک ہیں تو دس کافروں کے مقابلہ سے
اور دس ہیں تو سو کافروں کے مقابلہ سے نہ بھاگیں! اگر وہ بھاگیں گے، تو
فرض کے تارک ہوں گے۔ چنانچہ مسلمانوں کا اس پر عمل رہا۔ پھر مسلمانوں کو



خوف ہوا کہ اگر کسی موقع پر دس گنے کافروں کے مقابلہ میں ہمارے قدم پھسل
گئے اور ہم خدا نخواستہ ہمت ہار گئے تو فرض کے تارک ہو کر عند اللہ ماخوذ
ہوں گے۔ تو اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کے قوائے ظاہری پر رحم فرماتے ہوئے
دس گنے کے مقابلہ میں جمے رہنے کی فرضیت کو منسوخ فرمادیا۔ ہاں دو گنے
کے مقابلہ سے بھاگنے کو ممنوع اور ہمتِ مسلمانی کے خلاف رکھا گیا۔ چنانچہ
آیۂ مذکورہ کے بعد ہی ارشاد ہوا (اَلْئٰنَ خَفَّفَ اللّٰهُ عَنْكُمْ وَعَلِمَ
اَنَّ فِيْكُمْ ضَعْفًا. فَاِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ مِّائَةٌ صَابِرَةٌ يَّغْلِبُوْا مِائَتَيْنِ.
اب اللہ نے تم پر سے تخفیف فرمائی اور اسے علم ہے کہ تم کمزور ہو، تو اگر تم میں سو صبر
والے ہوں (تو وہ) دو سو پر غالب آئیں گے۔ الآیۃ ۶۶، الانفال) یہ آیت آیت
ناسخہ ہے آیتِ اولیٰ کے لئے۔

۱۱ ۔ اِنْفِرُوْا خِفَافًا وَّثِقَالًا وَّجَاهِدُوْا بِاَمْوَالِكُمْ وَاَنْفُسِكُمْ
فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ. کوچ کرو ہلکی جان سے چاہے بھاری دل سے اور اللہ کی راہ میں لڑو
اپنے مال اور جان سے،، الآیۃ ۴۱، التوبہ)

وضاحت :۔ جہاد فرض ہوجانے کے بعد ہر مسلمان کو عام ازیں کہ وہ
امیر ہو یا غریب، طاقتور ہو یا کمزور، ساز و سامان والا ہو یا بے سر و سامان،
میدانِ جہاد میں جانا پڑتا تھا خواہ اپنی خواہش سے یا گرانی سے۔
غزوۂ تبوک کے موقع پر ہر کلمہ گو سے فرضیتِ جہاد کا بڑا زبردست
امتحان لیا گیا جس میں صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے جہاد کے جذبۂ
صادقہ اور جوہرِ ایمان کی تابانی نکھر کر سامنے آگئی اور ساتھ ہی ساتھ مار آستین
گروہِ منافقین کا نفاق بھی طشت از بام ہوگیا۔ اور ایمان و نفاق کا فرق
کھل کر سامنے آجانے کے بعد پھر عمومی حکم مذکور کو منسوخ فرمادیا گیا، اور اس حکم
کو منسوخ کرنے والی متعدد آیتیں ہیں جن کو آیاتِ عذر کہتے ہیں۔ مثلاً

(لَیْسَ عَلَى الْاَعْمٰى حَرَجٌ: نابیناؤں کو جہاد میں شریک نہ ہونے پر کوئی حرج نہیں) اور (لَیْسَ عَلَى الضُّعَفَآءِ، کمزوروں پر بھی کوئی حرج نہیں اگر وہ جہاد میں شریک نہ ہوسکیں۔) پھر فرمایا (وَلَا عَلَى الْمَرْضٰى وَلَا عَلَى الَّذِیْنَ لَا یَجِدُوْنَ مَا یُنْفِقُوْنَ حَرَجٌ، اور کوئی حرج نہیں بیماروں پر اور نہ ان پر جنہیں خرچ کا مقدور نہ ہو۔ "الآیۃ ۹۱، التوبہ) گویا آیاتِ عذر سے پہلی آیت کا حکم عام منسوخ ہے، علاوہ ازیں اسی سورۃ توبہ کی آیت نمبر ۱۲۲ میں ارشاد ہوا (وَمَا كَانَ الْمُؤْمِنُوْنَ لِیَنْفِرُوْا كَآفَّةً، اور مسلمانوں سے یہ تو ہو نہیں سکتا کہ سب کے سب نکلیں۔) علمائے محققین نے آیات عذر کے علاوہ اس آیت کو آیتِ اولیٰ کے حکم عام کی ناسخ مانا ہے۔

نمبر ۱۲:۔ اَلزَّانِیْ لَا یَنْكِحُ اِلَّا زَانِیَةً اَوْ مُشْرِكَةً. وَالزَّانِیَةُ لَا یَنْكِحُهَاۤ اِلَّا زَانٍ اَوْ مُشْرِكٌ وَحُرِّمَ ذٰلِكَ عَلَى الْمُؤْمِنِیْنَ) الآیۃ ۳۔ بدکار مرد نکاح نہ کرے مگر بدکار عورت یا مشرکہ سے، اور بدکار عورت سے نکاح نہ کرے مگر بدکار مرد یا مشرک، اور یہ کام ایمان والوں پر حرام ہے۔" آیۃ ۳، النور)

وضاحت:۔ کند ہم جنس باہم جنس پرواز

کبوتر با کبوتر، باز با باز!

نیکوں کی رغبت بدکاروں اور خبیثوں کی جانب نہیں ہوتی ۔ بلکہ خبیث لوگ ہی خبیث کی طرف مائل ہوتے ہیں۔ اسی طرح جس مسلمان کے دِل میں ایمانی جذبہ بیدار ہے وہ کسی مشرکہ سے نکاح کے لئے آمادہ نہیں ہوگا خواہ وہ مشرکہ یہودیہ کہلاتی ہو یا نصرانیہ۔ بعض مہاجر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم جو مدینہ طیبہ میں نہایت عسرت و تنگدستی کی زندگی گذار رہے تھے، انہیں خیال آیا کہ اگر یہاں کی مالدار مشرکہ عورتوں سے نکاح کر لیا جائے تو وہ بدکاریوں سے بھی باز آجائیں گی۔ ممکن ہے برضا و رغبت اسلام بھی قبول کر لے۔ اور



پھر اس کی دولت سے ہماری فاقہ مستی کا علاج بھی ہونے لگے گا۔ چنانچہ انہوں نے بارگاہ رسالت علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام سے اجازت طلب کی، اسی سوال کے پس منظر میں یہ آیت کریمہ نازل ہوئی اور انہیں ایسے اقدام سے روک دیا گیا۔

مشرکہ کی طرح زانیہ عورتوں سے بھی نکاح کرنا ابتداء اسلام میں حرام تھا۔ لیکن بعد میں (وَاَنْكِحُوا الْاَیَامٰى مِنْكُمْ "اور ان کا نکاح کر دو جو بے نکاح ہوں اپنوں سے۔ "الآیۃ ۳۲، النور) سے وہ حکم منسوخ ہو گیا کیونکہ اس آیت میں بے نکاح کو عام رکھا گیا۔ عام ازیں کہ وہ شادی شدہ ہوں، یا غیر شادی شدہ، مرد ہوں یا عورت، تقویٰ شعار ہوں یا گنہگار۔

نمبر ۱۳:۔ لَا یَحِلُّ لَكَ النِّسَآءُ مِنْۢ بَعْدُ وَلَاۤ اَنْ تَبَدَّلَ بِهِنَّ مِنْ اَزْوَاجٍ وَّلَوْ اَعْجَبَكَ حُسْنُهُنَّ اِلَّا مَا مَلَكَتْ یَمِیْنُكَ "، ان (موجودہ بیویوں) کے بعد دیگر عورتیں تمہیں اے محبوب حلال نہیں۔ اور نہ یہ کہ ان کے عوض دوسری بیویاں بدلو اگرچہ تمہیں ان کا حسن بھائے۔ مگر کنیز تمہارے ہاتھ کا مال ہیں۔" الآیۃ ۵۲، الاحزاب)

وضاحت:۔ قرآن عظیم کا یہ حکم خاص حضور سید کائنات علیہ افضل الصلوات کے حق میں نازل ہوا۔ اس آیت کریمہ کے نزول کے وقت سید الانبیاء والمرسلین علیہ وعلیہم الصلوٰۃ والسلام کے عقد نکاح میں نو بیویاں تھیں اور سبھوں نے اللہ و رسول (جل وعلیٰ، وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کی رضا و خوشنودی کے لئے اپنے مطالبات و خواہشات کو قربان فرما دیا تھا۔ لہذا حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اخیر تک انہی بیویوں پر اکتفا فرمایا نہ تو ان میں سے کسی کو طلاق دیا اور نہ کوئی دوسرا نکاح فرمایا۔ اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقہ اور حضرت اُم سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ:

"اخیر عمر شریف میں حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کیلئے دیگر عورتوں سے بھی نکاح حلال ہوگیا تھا لیکن آپ نے نکاح نہیں فرمایا۔" اس تقدیر پر اس آیتِ پاک کا دونوں حکم (تزویج و تبدیل) منسوخ ہے۔ اور اس کا ناسخ سورۃ احزاب ہی کی آیت نمبر ۵۰ ہے۔ ارشاد ہوا، یٰٓاَیُّهَا النَّبِیُّ اِنَّاۤ اَحْلَلْنَا لَكَ اَزْوَاجَكَ الّٰتِیْۤ اٰتَیْتَ اُجُوْرَهُنَّ "اے چھپی ہوئی باتوں کی خبر دینے والے! ہم نے تمہارے لئے حلال فرمادیں اُن بیویوں کو جنہیں تم مہر دیدو" یہاں مہر کا بیان شرطِ حلت یا تنفیذِ نکاح کے لئے نہیں بلکہ فضیلت و اولویّت کیلئے ہے۔

نمبر ۱۴ :۔ یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا نَاجَیْتُمُ الرَّسُوْلَ فَقَدِّمُوْا بَیْنَ یَدَیْ نَجْوٰىكُمْ صَدَقَةً

"اے ایمان والو! جب تم رسول سے کوئی بات تنہائی میں کرنا چاہو تو اپنی عرض سے پہلے کچھ صدقہ دے لو۔" (آیۃ نمبر ۱۲، سورۃ مجادلہ)

وضاحت :۔ بارگاہ رسالت علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام میں جب اغنیاء نے عرض و معروض کا سلسلہ دراز کیا تو فقراءِ صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو اپنی عرضی پیش کرنے کا موقع ہی نہیں ملتا۔ لہٰذا بارگاہ رسالت میں باریابی کی اہمیت اور نفعِ فقراء کو سامنے رکھتے ہوئے یہ حکم دے دیا گیا کہ رسولِ گرامی وقار علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمتِ عالیہ میں کوئی عرض و سرگوشی پیش کرنے سے پہلے حسبِ استطاعت کچھ صدقہ نکال دیا کرو! لیکن یہ حکم بعض صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم پر گراں گزرا جس کا عملی اظہار ابھی نہیں ہونے پایا تھا کہ حکم مذکور کو منسوخ فرمادیا گیا۔ ارشاد ہوا: (ءَاَشْفَقْتُمْ اَنْ تُقَدِّمُوْا بَیْنَ یَدَیْ نَجْوٰىكُمْ صَدَقٰتٍ فَاِذْ لَمْ تَفْعَلُوْا وَتَابَ اللّٰهُ عَلَیْكُمْ ۔ الآیۃ نمبر ۱۳، سورۃ المجادلۃ)



"کیا تم اس سے ڈرے کہ تم اپنی عرضی سے پہلے کچھ صدقے دو؟ پھر جب تم نے یہ نہ کیا تو اللہ نے تمہیں معاف فرمایا۔"

نوٹ :۔ مفسرین کرام نے فرمایا کہ صدقہ دینے کے حکم پر صرف حضرت سیدنا علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کو عمل کرنے کا موقع ملا کہ انہوں نے ایک دینار صدقہ فرمایا پھر اپنے نبی محترم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے دس سوالات عرض کرکے جوابات سے سرفراز ہوئے۔ اس کے بعد حکمِ مذکور منسوخ ہوگیا۔

نمبر ۱۵ :۔ فَاٰتُوا الَّذِیْنَ ذَهَبَتْ اَزْوَاجُهُمْ مِّثْلَ مَاۤ اَنْفَقُوْا ؕ

"تو جن کی عورتیں جاتی رہیں انہیں مالِ غنیمت میں سے اتنا دے دو جو انہوں نے خرچ کیا تھا۔" (الآیۃ ۱۱، الممتحنہ)

وضاحت :۔ ہجرت مدینہ کے بعد کئی صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی بیویاں مکہ ہی میں رہ گئیں جو اس وقت دارالحرب تھا۔ اور کچھ ایسی عورتیں بھی تھیں جو مرتد ہوگئیں۔ پھر ان کے شوہروں کو حکمِ الٰہی ہوا کہ جو بیویاں بغیر کسی مجبوری کے مکہ میں ٹھہر گئیں یا مرتد ہوگئیں ان سے زوجیت کا علاقہ نہ رکھیں۔ چنانچہ اس حکمِ الٰہی کے نازل ہوتے ہی صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے اپنی ان بیویوں کو طلاق دے دی۔ اس کے بعد یہ حکم نازل ہوا کہ تمہاری مطلّقہ یا مرتدہ عورتوں سے جن کافروں نے نکاح کرلیا ہے اُن کافروں سے اپنے اُن اخراجات کو وصول کرلو جو تم نے ان عورتوں پر کیا تھا۔ اور کافروں کی وہ عورتیں جو ان سے علاقہ زوجیت توڑکر ایمان سے مشرف ہوکر مدینہ منورہ میں آبسیں اور پھر تم نے ان سے نکاح کرلیا ان کے سابق شوہروں کو ان کے اخراجات دیدو "وَسْـَٔلُوْا مَاۤ اَنْفَقْتُمْ وَلْیَسْـَٔلُوْا مَاۤ اَنْفَقُوْا" پھر یہ بھی حکم ہوا کہ اگر مسلمانوں کے اخراجات کو کفار پورا نہ کریں تو مالِ غنیمت میں سے ان کے خرچ کا معاوضہ دے دیا جائے۔ آیتِ مذکورہ بالا میں اس آخری شق کو

بیان فرمایا گیا ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا کہ ہجرت کرنیوالے مسلمانوں کی عورتوں میں سے چھ عورتیں ایسی تھیں جنہوں نے دار الحرب (مکہ شریف) کو اختیار کیا اور مشرکین کے ساتھ لاحق ہو کر مرتدہ ہو گئیں۔ حضور سرور کائنات علیہ التحیۃ والتسلیمات نے ان کے شوہروں کو مالِ غنیمت سے ان کے مہر اور ضروری اخراجات عطا فرمائے۔ پھر جب آیتِ سیف فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِيْنَ حَيْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ وَخُذُوْهُمْ وَاحْصُرُوْهُمْ وَاقْعُدُوْا لَهُمْ كُلَّ مَرْصَدٍ "، اب مشرکوں کو مارو جہاں پاؤ انہیں پکڑو اور قید کرو، اور ہر جگہ ان کی تاک میں بیٹھو۔ (الآیۃ ۵، التوبہ) نازل ہوئی تو مذکور بالا تمام احکام جو آیت بالا سے متعلق تھے منسوخ ہو گئے۔ بعض علمائے محققین نے فرمایا کہ احکامِ مذکورہ آیتِ غنیمت سے منسوخ ہوئے ہیں، اور بعضوں نے کہا ہے کہ سنّت سے۔ واللہ اعلم!

۱۶ :- فَاصْبِرْ لِحُكْمِ رَبِّكَ وَلَا تَكُنْ كَصَاحِبِ الْحُوْتِ "

پس اپنے رب کے حکم کا انتظار کر، اور مچھلی والے کی طرح نہ ہونا۔ (الآیۃ ۴۸، القلم)

وضاحت :- کفار و مشرکین جنہوں نے آیاتِ الٰہیہ کو جھٹلایا مسلمانوں کو اذیتیں دیں اور پیغمبر اسلام علیہ الصلوٰۃ والسلام کو طرح طرح سے ستایا۔ ان کی ناروا حرکتوں اور ریشہ دوانیوں پر حضور پُر نور رحمۃ للعٰلمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو صبر فرمانے کا حکم دیا جا رہا ہے اور دعائے عذاب سے روکا جا رہا ہے کہ کہیں مسلمانوں کی جانکاہ مصیبتوں کو دیکھ کر آپ کے ہاتھ کافروں پر دعا کے لئے نہ اُٹھ جائیں۔ پھر جب آیتِ قتال (آیۃ ۵، توبہ) نازل ہوئی تو ان کی ایذا رسانیوں اور ریشہ دوانیوں کا جواب صبر و ضبط نہیں رہا، بلکہ مسلمانوں کو دو بدو جواب دینے کا موقع مل گیا تو گویا آیتِ قتال حکمِ صبر کا ناسخ ہے اور فَاصْبِرْ لِحُكْمِ رَبِّكَ الخ



منسوخ ہے جیسا کہ محققین نے فرمایا۔

۱۷-۱۸ :- يٰۤاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ قُمِ الَّيْلَ "، اے جھرمٹ مارنیوالے! رات میں قیام کیجئے۔ (الآیۃ ۱-۲، المزمل)

وضاحت :- مُزَّمِّل یعنی ردائے نبوّت و رسالت کے حامل تو نبیٔ اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ذات گرامی ہے اور آپ ہی اس عطائے رَبّانی اور ندائے محبوبی کے مخاطب ہیں۔ لیکن حکم قیام آپ کے غلاموں یعنی صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو بھی ہے۔ چنانچہ سیّد عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین بھی قیام فرماتے تھے، اور قیام الّیل کے مقدار میں اختیار دیا گیا تھا کہ خواہ آدھی رات قیام کریں خواہ آدھی رات سے کچھ کم و بیش۔ لیکن آدھی رات یا کچھ کم و بیش کا تعیّن بعض صحابۂ کرام کے لئے خاصا دشوار ہو گیا لہٰذا اس اندیشہ سے کہ کہیں قدر واجب (یا فرض) سے قیام کم نہ ہو جائے اکثر صبح تک قیام فرماتے جس کی وجہ سے ان کے پاؤں سوج جایا کرتے اور دن کو کام کرنے میں تکلیف ہوتی۔ مکی زندگی میں ایک سال تک عبادتِ ربّانی کا یہی طریقہ رہا۔ جس پر اپنے نبیٔ محترم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کاربند رہے۔ پھر " فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ " یعنی اب قرآن میں سے جتنا تم پر آسان ہو اتنا ہی پڑھو۔ (الآیۃ ۲۰، المزمل) سے قیام الّیل کی قید اٹھالی گئی۔ یعنی شب کا قیام جو واجب اور بقول بعض فرض تھا معاف فرما دیا گیا۔ اور قرآن کی تلاوت میں بھی اختیار دیا گیا کہ جس قدر چاہیں پڑھیں۔ ائمہ اسلام رحمہم اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ قرأتِ مفروضہ کا اقل درجہ ایک بڑی آیت یا تین چھوٹی آیتیں ہیں۔ اس سورۂ کریمہ کی ابتدائی آیتیں قیامِ شب کو واجب یا فرض کرنے والی ہیں اور آخری

آیت اس کا ناسخ ہے۔ پھر جب نمازِ پنجگانہ فرض ہوئی تو اس آخری آیت کا عمومی حکم بھی منسوخ ہوگیا۔ البتہ اس سے نمازوں میں مطلق قرأت کی فرضیت ثابت ہوگئی۔ ثُمَّ نَسَخَ الْاٰخَر بِالصَّلٰوٰتِ الْخَمْسِ (الاتفاق)

بعض علمائے اسلام رحمہم اللہ تعالٰے علیہم نے فرمایا کہ اس سورۂ کریمہ کی دوسری آیات کا حکم مثلاً "وَاهْجُرْهُمْ هَجْرًا جَمِيلًا" الآیۃ۱۰ "وَذَرْنِي وَالْمُكَذِّبِينَ أُولِي النَّعْمَةِ" الآیۃ" اور "فَمَنْ شَاءَ اتَّخَذَ" ایۃ۱۹ آیتِ سیف "فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِينَ" الآیۃ اور "وَمَا تَشَاءُونَ إِلَّا أَنْ يَشَاءَ اللّٰهُ" الآیۃ۳۰ الدہر سے منسوخ ہیں۔

نمبر۱۹ :۔ لَسْتَ عَلَيْهِمْ بِمُصَيْطِرٍ "(ان کافروں پر اے محبوب تم بالجبر دین تھوپنے والے تو نہیں ہو) الآیۃ نمبر۲۲، الغاشیہ)

**وضاحت** :۔ سورۂ غاشیہ میں اللہ تعالیٰ نے بے ایمان اہلِ کتاب راہب، عاملوں اور بت پرست سناسیوں کیلئے جہنم کے طرح طرح کے عذاب کو بیان فرمایا اور ان کے مقابلہ میں اہلِ ایمان اطاعت شعاروں کیلئے جنت کی نوع بنوع نعمتوں کا ذکر فرمایا جن کو سنکر کفار و مشرکین کو سخت اچنبھا ہوا اور انہوں نے بجائے غور و فکر کرنے کے ان نعمتوں کا کھلم کھلا انکار کر دیا بلکہ جھٹلایا تو اللہ تعالیٰ نے دنیاوی صنعتوں اور ان کے عجائب میں انہیں فکر و نظر کی ہدایت فرمائی۔ تاکہ وہ اپنے ہی دیار کے اونٹوں کی خلقت، آسمانوں کی بے ستونی رفعت، پہاڑوں کی دیو ہیکل بناوٹ اور زمین کی حیران کن سطحیّت کو غور سے دیکھیں اور سمجھیں کہ جس قادرِ حقیقی نے ایسی عجیب و غریب چیزیں پیدا کی ہیں اس کی قدرت سے کوئی بعید نہیں کہ جنت کی ان نعمتوں کو پیدا فرمائے جن کا ذکر اس سورتِ پاک میں ہے۔ لیکن ان کفار و مشرکین نے بجائے غور و فکر کرنے کے ہنسی اڑائی۔ لہٰذا ارشاد ہوا کہ "اے محبوب! آپ



ملول خاطر نہ ہوں کیونکہ ان کے راہِ راست پر آنے کی ذمہ داری آپ پر نہیں، آپ تو ان کے ناصح و مذکِّر ہیں اور نصیحت و ذکر کی ذمہ داریوں کو آپ ہر طرح پوری کر چکے اور پوری کر رہے ہیں۔ ہاں اگر اُن سے دینِ حق کے منوا لینے کی ذمہ داری آپ پر ہوتی اور نہ ماننے کی صورت میں کوڑے برسانے اور سزائیں دینے کیلئے آپ کو بھیجا گیا ہوتا تو آپ کا ملول خاطر ہونا بجا تھا لیکن جب آپ کا یہ منصب نہیں تو رنجیدہ دل ہونا آپ کے شایانِ شان ہی نہیں۔ ان کو مجھ پر چھوڑ دیجیے میں انہیں دنیاوی مزہ بھی چکھاؤں گا اور عذابِ اکبر کا بھی ایندھن بناؤں گا۔ پھر جب آیتِ قتال نازل ہوئی تو ان کو دنیوی مزہ چکھانے کا وقت آگیا اور آیت بالا کا مضمون منسوخ ہوگیا۔

نمبر۲۰ :۔ فَأَيْنَمَا تُوَلُّوا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ، "تو تم جدھر منہ کرو اُدھر وجہ اللہ ہے" (الآیۃ نمبر۱۱۵، البقرہ)

"وَجْهُ اللّٰه" سے مراد "اللہ تعالٰے کی خوشنودی و رضا" ہے۔ کہ وہ انسانی سمجھ کے "وَجہ و یَد" سے پاک و منزہ ہے۔ آیتِ مذکورہ کا مفاد یہ ہے کہ اگر جہتِ قبلہ مشتبہ ہو جائے تو تحرّی کے ساتھ ہر طرف قبلہ ہے، جدھر دل جمے۔ چہرہ کر کے نماز پڑھ لو۔ یا سواری پر نفل نمازیں پڑھ رہے ہو تو سواری کا رخ جدھر چاہے ہو جائے نماز کی صحت میں کوئی فرق نہیں آئے گا کہ جدھر رُخ کرو ادھر ہی وجہُ اللہ ہے۔ اور حالتِ دعا، (جو مغز عبادت ہے) ایسی بھی جدھر چاہو رخ کرو ادھر ہی رضائے الٰہی ہے بلکہ باجماعت نمازوں کے بعد جو دعا ہوتی ہے اسمیں امام کو انصراف عنِ القبلہ خواہ یمیناً ہو یا شمالاً سنتِ نبوی سے ثابت ہے۔ مگر عام حالتِ نماز میں خواہ وہ نماز فرض و واجب ہو یا سنت و نفل۔ جہتِ قبلہ کی طرف ہی رخ کرنا صحتِ نماز کے لئے شرط ہے لہٰذا آیت مذکورہ کے مفہوم کو اگر حالتِ نماز پر محمول کریں تو

بقول حضرت سیدنا ابن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہما وہ منسوخ ہے۔ اور اس کا ناسخ اسی سورۂ کریمہ کی آیت نمبر ۱۴۴ ہے جس میں ارشاد ہوا۔ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ۔ وَحَيْثُ مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوا وُجُوهَكُمْ شَطْرَهُ ۔ اے محبوب! اپنا چہرہ پھیر دو مسجد حرام کی طرف۔ اور اے مسلمانو تم جہاں کہیں ہو اپنا چہرہ اسی کی طرف کرو۔ (الآیۃ نمبر ۱۴۴، البقرۃ)

مذکورہ بیس آیتوں کے احکام اکثر علمائے محققین کے نزدیک منسوخ ہیں جیسا کہ بالتفصیل لکھا گیا۔ اور ان تفصیلوں سے یہ بھی واضح ہوگیا کہ آیاتِ ناسخہ کا نزول آیاتِ منسوخہ کے بعد ہے۔ لیکن پورے قرآنِ عظیم میں دو مقامات پر آیاتِ ناسخہ آیاتِ منسوخہ سے پہلے ہیں۔ نمبر ۱ عدتِ بیوگان جو سورۂ بقرہ کی آیت نمبر ۲۴۰ کے مطابق ایک سال تھی اسی کو آیت نمبر ۲۳۴ سے منسوخ کردیا گیا۔ نمبر ۲ لَا يَحِلُّ لَكَ النِّسَاءُ الخ جو سورۂ احزاب کی آیت نمبر ۵۲ ہے اس کا حکم اسی سورہ کی آیت پاک نمبر ۵۰ سے منسوخ ہے۔

قرآن مجید میں ایک آیت کریمہ ایسی بھی ہے جس نے اہلِ علم اور اہلِ عقل کو ورطۂ حیرت میں ڈال دیا ہے کہ چند جملوں پر مشتمل آیۂ کریمہ کا اوّل بھی منسوخ ہے اور آخر بھی۔ مگر درمیانی حصّہ محکم ہے۔ ارشاد ہے خُذِ الْعَفْوَ وَأْمُرْ بِالْمَعْرُوفِ وَأَعْرِضْ عَنِ الْجٰهِلِيْنَ اس آیت کا اوّل خُذِ الْعَفْوَ آیتِ زکاۃ سے منسوخ ہے اور آخر وَأَعْرِضْ عَنِ الْجٰهِلِيْنَ آیۂ سیف سے۔ لیکن درمیانی حکم وَأْمُرْ بِالْمَعْرُوفِ محکم ہے کہ ..................... جس کی مؤید بیشمار آیتیں ہیں۔

اور اس سے بھی زیادہ عجیب و حیرت زدہ کردینے والی وہ آیۃ کریمہ ہے جس کا اوّل منسوخ ہے اور آخر ناسخ۔ ارشاد ہے عَلَيْكُمْ أَنْفُسَكُمْ لَا يَضُرُّكُمْ مَنْ ضَلَّ إِذَا اهْتَدَيْتُمْ ۔ تم اپنی فکر رکھو، تمہارا کچھ نہ بگاڑے گا جو گمراہ ہوا جبکہ



تم راہ راست پر ہو۔ (الآیۃ ۱۰۵، المائدہ)

جب اہلِ ایمان کو اپنی ہی فکر دامن گیر ہوگی تو وہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کیونکر کرسکے گا اور گمراہ و بددین ضرر پہنچانے کی کوشش اسی وقت کریں گے جب انہیں بھلائی کا حکم دیا جائے گا، اور برائی سے روکا جائے گا۔ اور اپنی فکر رکھنے کا اصل مقصد یہی ہے کہ دوسروں کو بھی برائی سے روکا جائے اور بھلائی کا حکم دیا جائے۔ لہٰذا پہلا حکم کہ مجرد اپنی ہی فکر ہو، منسوخ ہے دوسری خبر سے۔

انتباہ — کسی عالم کا یہ کہہ دینا کہ فلاں آیت ناسخ اور فلاں آیت منسوخ ہے قابلِ اعتماد نہیں بلکہ مفسرین کرام اور مجتہدین عظام رحمہم اللہ تعالیٰ علیہم کا بھی بغیر کسی سندِ صحیح کے یہ فرمانا کہ یہ آیت ناسخ اور یہ آیت منسوخ ہے، شرعاً نامقبول و نامسموع ہے۔ بلکہ نسخِ قرآن (خواہ کسی قسم کا ہو) کے لئے ضروری ہے کہ اس کے ناسخ و منسوخ ہونے کی روایت نقلِ صحیح و صریح کے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک پہنچتی ہو یا کسی صحابی رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے منقول ہو کہ فلاں آیت منسوخہ ہے اور فلاں آیت ناسخہ ہے۔ کیونکہ نسخ میں صرف نقلِ صحیح اور تاریخ آیاتِ مقدمہ و مؤخرہ پر اعتماد کیا جاتا ہے اس میں کسی کی رائے اور اجتہاد کو دخل نہیں ہے۔

## قسم ثامن

قرآن مجید کی بعض آیتیں مخصوص اور مستثنیٰ ہیں جن کو بعض علماء محققین نے ناسخات میں شمار فرمایا ہے جن کی مثالیں یہ ہیں۔

۱: إِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَالَّذِيْنَ هَادُوْا وَالنَّصٰرٰى وَالصّٰبِئِيْنَ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَعَمِلَ صَالِحًا فَلَهُمْ أَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ

وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ٥ (الآیۃ ۶۲، البقرہ) ترجمہ:۔ بیشک ایمان والے اور یہودیوں اور نصرانیوں اور ستارہ پرستوں میں سے وہ جو کہ اللہ اور پچھلے دن پر ایمان لائیں اور نیک کام کریں تو انکا ثواب انکے رب کے پاس ہے۔ اور نہ انہیں کچھ اندیشہ ہے اور نہ غم ہے

اس آیتِ مقدسہ کی تلاوت کے بعد سرسری طور پر یہ مفہوم ذہن میں آتا ہے کہ اہلِ ایمان اور یہود و نصاریٰ نیز ستارہ پرستوں کی ایمان و عمل کے اعتبار سے ایک ہی حیثیت ہے۔ مگر فی الحقیقت ایسا نہیں ہے کیونکہ اس عام مفہوم کو دوسری آیۂ کریمہ نے خاص کر دیا ہے جس میں ارشاد ہے۔ "وَمَنْ يَّبْتَغِ غَيْرَ الْاِسْلَامِ دِيْنًا فَلَنْ يُّقْبَلَ مِنْهُ وَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ۔" اور جو اسلام کے سوا کوئی دین چاہے گا وہ ہرگز اس سے قبول نہیں کیا جائے گا۔ اور وہ آخرت میں زیاں کاروں سے ہے۔ (آیۃ ۸۵: سورہ بقرہ)

اس آخر الذکر آیتِ کریمہ نے اوّل الذکر آیتِ کریمہ کے مفہوم کو خاص کر دیا لہٰذا اول الذکر آیۂ کریمہ کو مطلقاً دلیل میں پیش نہیں کیا جا سکتا ہے کہ اس کا مفہوم مستثنیٰ ہو چکا۔

۲:۔ وَقُوْلُوْا لِلنَّاسِ حُسْنًا (الآیۃ ۸۳: البقرۃ) ترجمہ:۔ اور لوگوں سے اچھی بات کہو۔ یقیناً مسلمانوں کو حکم ہے کہ لوگوں کے ساتھ حسنِ خلق سے پیش آؤ اور نرمی سے باتیں کرو۔ لیکن اگر "لِلنَّاسِ" سے مراد کفار و مشرکین کے گروہ ہیں یا یہ ارشاد بنی اسرائیل سے لیتے ہوئے وعدہ کی حکایت ہے تو یہ آیتِ سیف سے مخصوص و مستثنیٰ ہے جس میں ارشادِ گرامی ہے۔:

فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِيْنَ حَيْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ وَخُذُوْهُمْ وَاحْصُرُوْهُمْ وَاقْعُدُوْا لَهُمْ كُلَّ مَرْصَدٍ ۔ (الآیۃ ۵، التوبہ) ترجمہ:۔ تو مشرکوں کو مارو جہاں پاؤ اور انہیں پکڑو اور قید کرو اور ہر جگہ ان کی تاک میں بیٹھو۔ آخر الذکر آیتِ کریمہ نے اوّل الذکر آیۂ کریمہ کے حکم کو خاص کر دیا لہٰذا "لِلنَّاسِ" کے عموم کو



اب بطور دلیل کے پیش نہیں کیا جا سکتا ہے کہ وہ مخصوص و مستثنیٰ ہو چکا۔

آخر الذکر آیۂ سیف یا آیتِ قتال نے قرآن عظیم کی بہت آیات کے مفہوم کو منسوخ یا مخصوص کر دیا ہے لہٰذا تالیٔ قرآن کو قرآنِ عظیم پڑھتے اور سمجھتے وقت اس آیتِ سیف کو ذہن میں رکھنا ضروری ہے تاکہ کسی آیت کے مفہوم سے اس کا ٹکراؤ نہ ہو۔ اور اگر کسی آیت کے معنی یا مفہوم سے یہ آیت ٹکراتی ہے تو اسی کا حکم باقی و ناسخ رہے گا۔ کیونکہ یہ سورۂ کریمہ سوائے سورۃ نصر کے سب سے آخیر میں نازل ہوئی ہے اور آخری آیت ہی اوّل کے مقابلہ میں ناسخ یا مخصص ہوتی ہے۔ یہ بات بھی ذہن نشیں رہنی چاہیئے کہ قرآن عظیم کی اڑتالیس ۴۸ سورتوں میں ایک سو چودہ مقامات پر "اعراض عن المشرکین (مشرکین سے درگذر کرنے) کا حکم ہے، اور وہ سارے مقامات اسی آیت سیف سے منسوخ یا تو مستثنیٰ ہیں۔ مثلاً " لَنَا اَعْمَالُنَا وَلَكُمْ اَعْمَالُكُمْ۔ (الآیۃ ۔ البقرہ) فَاَعْرِضْ عَنْهُمْ، (النساء) ثُمَّ ذَرْهُمْ، قُلِ انْتَظِرُوْا۔ وَاَعْرِضْ (الانعام) وَاَعْرِضْ۔ وَاُمْلِيْ لَهُمْ (الاعراف) ذَرْهُمْ، فَاصْفَحْ، وَاَعْرِضْ (الحجر) فَذَرْهُمْ، اِدْفَعْ (المومنون) وَدَعْ اَذَاهُمْ۔ (الاحزاب) فَاعْبُدُوْا مَا شِئْتُمْ، يٰقَوْمِ اعْمَلُوْا (الزمر) وَمَا اَنْتَ عَلَيْهِمْ بِوَكِيْلٍ، فَاِنْ اَعْرَضُوْا (حمعسق) وَاهْجُرْهُمْ، وَذَرْنِيْ، (المزمل) لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ، (الکافرون) وغیرہا۔

۳:۔ **ایک غلط فہمی کا ازالہ:۔** بعض حضرات متعہ کے جواز کے قائل بلکہ اس کی فضیلتوں کو بیان کرتے اور دلیل جواز میں سورۃ نساء کی یہ آیت پیش کرتے ہیں: فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهٖ مِنْهُنَّ فَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ فَرِيْضَةً ۔ (الآیۃ ۲۴، النساء) اور متعہ کا معنی یہ بیان کرتے ہیں کہ "جس

منکوحہ و غیر منکوحہ عورت سے چاہے ایک قمیص، اِزار اور چادر کے بدلے یا اُس کی قیمت کے عوض اپنی نفسانی خواہشات کی وقتِ مقررہ تک تکمیل کرتے رہنا۔ العیاذ باللہ تعالیٰ!

اِتفاق سے یہ نظریہ ان لوگوں کا ہے جو کلمۂ اسلام کے دعویدار ہیں اپنے کو سب سے اونچی سوسائٹی والے، تعلیم یافتہ اور مہذب سمجھتے ہیں۔ انہیں اِس سے کوئی مطلب نہیں کہ اِس نظریہ کی زد پر کتنی بہو بیٹیوں کی چادرِ عصمت ہے۔ کیونکہ ایسا نظریہ رکھنے والے نفسانی خواہشات کے ہاتھوں مغلوب ہو چکے ہیں، جب خود ان کی بہو بیٹیاں اس فضیلت کو حاصل کرنے کے لئے آگے بڑھیں گی تو انہیں معلوم ہو جائے گا کہ تمتع اور اِستمتع کا معنیٰ وقتی فائدہ اٹھا لینا نہیں ہے بلکہ آسودگی کے ساتھ مدت تک ایک اچھی معاشرت کے لئے فائدہ اٹھانا ہے جس میں وقت و زمان کی کوئی قید نہیں ہے اور نکاح کا یہی مفہوم ہے۔ اِسی لئے اہلِ بصیرت بزرگوں نے آیۂ مذکورہ کا ترجمہ یہ فرمایا: ”تو جن عورتوں کو نکاح میں لانا چاہو، ان کے مقررِ مہر انہیں دو۔“ پھر اگر آیت مذکورہ کے سیاق و سباق پر نظر کی جائے تو شیعی نظریۂ متعہ یہاں متصور ہی نہیں ہے۔ کیونکہ آیۂ مذکورہ سے کئی آیت پہلے اور کئی آیت بعد تک مسلسل نکاح اور محرمات و محلات کا بیان ہے، جب نکاحِ مطلق اسلامی کا بیان اوّل سے ہوتا آرہا ہے اور آیت مذکورہ کے بعد تک جاری ہے تو اِس تمتع اور استمتع کا معنیٰ بھی اسی نکاح کے ہے جس کے بعد بیوی شوہر کے مالِ متروکہ میں چوتھے یا آٹھویں حصّے کا حقدار ہو جاتی ہے اور اس حصّے کا حق اُسے منجانب اللہ حاصل ہو جاتا ہے۔ لیکن وہ نکاحِ شیعی بھی عجیب ہے جس کے بعد منکوحہ کو چند



پارچوں یا ٹکوں کے علاوہ کچھ نہیں ملتا۔ معلوم ہوا کہ یہ نکاح دراصل نکاح ہی نہیں ہے جس کو وہ متعہ کا نام دیتے ہیں، اور اپنے ماحول و ملک میں اسے جاری کئے ہوتے ہیں کہ انسانیت کے ماتھے پر ایک بدنما داغ ہے، ظلم بالائے ظلم یہ ہے کہ یہ ظالم اپنے اس ننگِ اسلام رواج کی اباحت و جواز کا اِلزام حضرت سیدنا ابن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہما پر لگاتے ہیں۔ حالانکہ آپ نے کبھی بھی مطلقاً اس کی اباحت کا قول نہیں فرمایا۔ بلکہ جب آپ سے متعہ کے متعلق پوچھا گیا تو آپ نہایت غیظ و غضب کے ساتھ کھڑے ہو گئے اور ارشاد فرمایا: ”اِنَّ الْمُتْعَۃَ کَالْمَیْتَۃِ وَالدَّمِ وَلَحْمِ الْخِنْزِیْرِ“ (کہ متعہ تو مردار جانور، بہتا خون اور خنزیر کے گوشت کے مانند ہے) اور ظاہر ہے کہ اُن کی حرمت قرآن مجید میں مصرح ہے۔ پھر کوئی بے حیا ہی ہو گا جو متعہ کی اباحت کا قول حضرت والا سیدنا ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی جانب منسوب کرے گا۔

اور اگر بالفرض یہ تسلیم بھی کر لیا جائے کہ حالتِ اِضطرار میں کسی کے لئے اس کے جواز کا فتویٰ دیا گیا تھا تو وہ اِرشادِ رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بعد منسوخ و مسترد ہو گیا: ”اَلَا وَاِنَّ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ قَدْ حَرَّمَاھَا اَلَا فَلْیُبَلِّغِ الشَّاھِدُ الْغَائِبَ“ خبردار! اللہ و رسول نے متعہ کو حرام فرما دیا تو حاضر باشوں کو چاہیئے کہ یہ حکم غائبوں تک پہنچا دیں۔“

علامہ ابنِ حزم اندلسی نے فرمایا کہ اگر کوئی آیتِ مذکورہ ۲۴ النساء کا ترجمہ مطلقاً متعہ کرتا ہے تو وہ اس حدیث پاک سے منسوخ ہے۔“ مگر افسوس ہے شیعہ مذہب کے ائمہ و علماء پر جنہوں نے واضح ممانعت کے باوجود اسی آیت کریمہ کو متعہ کے جواز کی بنیاد بنایا اور اسکی فضیلتوں

کو بیان کیا یہاں تک کہ شیعوں کا مشہور امام جعفر طوسی اپنی کتاب "تہذیب الاحکام" ص۱۸۷ ج۲ میں رقمطراز ہے "لَا بَأْسَ بِالتَّمَتُّعِ بِالْهَاشِمِيَّةِ" کہ ہاشمی خاندان کی خواتین کے ساتھ بھی تمتع کرنے میں کوئی حرج نہیں "العیاذ باللہ تعالیٰ! شیعوں کے نزدیک یہ اس خاندانِ نبوت کا احترام ہے جس کی محبت مدارِ ایمان ہے۔ اور پھر دعویٰ یہ کہ ہم ہی اہل بیت اطہار کے سچے فدائی و شیدائی ہیں۔ ع

برین عقل و ایمان بباید گریست

میں اس کا قائل نہیں کہ انسان راہب و سنیاسی بنکر نفسانی خواہشات کی تکمیل سے دور جا پڑے اور جب موقع ملے تو مستی و جنون میں بہو بیٹی کی آبروؤں کو پامال کرتا رہے، انسانی معاشرہ کو لاعلاج بیماریوں کا تحفہ دے اور انسانی امن و سلامتی کو تہ و بالا کر دے۔ قرآنِ پاک نے نفسانی خواہشات کی تکمیل کے دو طریقے ارشاد فرمائے۔

نمبر۱ :- زوجہ کو اسلامی اصول کے ساتھ قیدِ عقد میں لایا گیا ہو۔

نمبر۲ :- مملوکہ کنیز (کہ موجودہ دور میں کالمعدوم ہے)

چنانچہ ارشادِ گرامی ہے "وَالَّذِيْنَ هُمْ لِفُرُوْجِهِمْ حٰفِظُوْنَ ٥ اِلَّا عَلٰٓى اَزْوَاجِهِمْ اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ فَاِنَّهُمْ غَيْرُ مَلُوْمِيْنَ (الآیۃ نمبر۵ نمبر۶، المؤمنون) (کہ بامراد فلاح یافتہ مسلمان وہ ہیں) جو اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کرنے والے ہیں، مگر اپنی بیویوں اور مملوکہ کنیزوں پر کہ ان پر کوئی ملامت نہیں" متعہ حرام نہایت بدانجام ننگِ اسلام ہے، آیۂ مذکورۃ "فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهٖ" کا ہرگز یہ مفاد نہیں کہ متعہ مباح ہے۔ حضرت علامہ ابن قدامہ نے اپنی مشہور کتاب "المغنی" کے کتاب النکاح میں اس مسئلہ پر عالمانہ اور تفصیلی بحث کی اور آخر میں



لکھا "وَمِمَّنْ رُوِيَ تَحْرِيْمُهَا عُمَرُ وَعَلِيٌّ وَابْنُ عُمَرَ وَابْنُ مَسْعُوْدٍ وَابْنُ زُبَيْرٍ" کہ حضرت عمر، حضرت علی حضرت عبداللہ بن عمر، و حضرت عبداللہ ابن مسعود، حضرت عبداللہ ابن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہم جیسی مقدس ہستیاں متعہ کے حرام ہونے پر متفق ہیں۔" پھر علامہ ابن آلبر کے حوالہ سے فرماتے ہیں کہ عَلٰى تَحْرِيْمِ الْمُتْعَةِ مَالِكٌ وَاَهْلُ الْمَدِيْنَةِ وَاَبُوْحَنِيْفَةَ وَاَهْلُ الْكُوْفَةِ وَالْاَوْزَاعِيُّ فِيْ اَهْلِ الشَّامِ وَاللَّيْثُ فِيْ اَهْلِ الْمِصْرِ وَالشَّافِعِيُّ وَسَائِرُ اَهْلِ الْاٰثَارِ" (متعہ کو حرام جانتے ہیں حضرت مالک اور مدینۃ النبی کے سارے اہل علم امام اعظم ابوحنیفہ اور کوفہ کے سارے اہل علم اور حضرت امام اوزاعی اور شام کے سارے اہل علم، اور امام ابواللیث اور مصر کے سارے اہل علم اسی طرح متعہ کو حرام جانتے ہیں امام شافعی اور تمام اصحاب آثار رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

اس مسئلہ کی وضاحت میں بہت سارے رسالے اور کتابیں لکھی جا چکی ہیں اس لئے تفصیل میں نہ جا کر صرف یہ عرض کروں کہ متعہ کے مجوزین کی حمیت و غیرتِ انسانی اگر متعہ کی فضیلت حاصل کرنے کیلئے اپنی بہو بیٹیوں کو چھوٹ دیتی ہے کہ وہ جہاں چاہیں، جس سے چاہیں متعہ کرتی پھریں۔ تو یہ ان کی غیرت ایمانی ہے، جس سے کسی اہلِ ایمان کو دور کا بھی واسطہ نہیں۔ اور اگر اسے وہ اپنی بچیوں کی عصمت فروشی اور اپنے لئے ننگ و عار سمجھتے ہیں تو خدارا اسے پورے معاشرے کے لئے ننگ و عار سمجھنا چاہیئے اور معاشرتی ماحول کو زیر و زبر ہونے سے بچانا چاہیئے۔

نمبر۴ :- فَاعْفُوْا وَاصْفَحُوْا حَتّٰى يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ۔ (الآیۃ ۱۰۹، البقرہ)

یعنی اے مسلمانو! تم چھوڑ دو اور درگذر کرو۔ یہاں تک کہ اللہ تعالےٰ اپنا حکم لائے۔" یہ آیت اہل کتاب کے حق میں نازل ہوئی جس سے یہ مفہوم ہوتا ہے کہ خواہ وہ تمہارے ساتھ جو بھی ظلم و ستم روا رکھیں، خواہ کیسا ہی سلوک کریں اس کے جواب میں تم ان کے ساتھ درگذر کرتے رہو۔ مگر یہ آیت سورۃ توبہ کی آیۃ کریمہ ۲۹ "قَاتِلُوا الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَلَا بِالْيَوْمِ الْاٰخِرَةِ" لڑو ان سے جو ایمان نہیں لاتے اللہ پر اور قیامت کے دن پر" سے مخصوص یا منسوخ ہے۔ اور پھر یہ حکم قتال بھی اسی آیت کریمہ ۲۹ کے آخری جزء (حَتّٰى يُعْطُوا الْجِزْيَةَ عَنْ يَّدٍ وَّهُمْ صٰغِرُوْنَ") (جب تک اپنے ہاتھ سے جزیہ نہ دیں ذلیل ہو کر) سے مخصوص و مستثنیٰ ہے۔

۵۔ اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ مَا اَنْزَلْنَا مِنَ الْبَيِّنٰتِ وَالْهُدٰى ۝ (الآیۃ ۱۵۹، البقرہ) بیشک وہ جو ہماری اتاری ہوئی روشن باتوں اور ہدایت کو چھپاتے ہیں۔

یہ آیت علمائے یہود کے حق میں نازل ہوئی جو حضور پُر نور صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی نعت شریف، آیتِ رجم اور توریت شریف کے دوسرے احکام چھپاتے تھے۔ اسی آیت میں اللہ تعالیٰ نے انہیں ملعون اور لعنتی فرمایا۔ آیت کے عموم سے پتہ چلتا ہے کہ سارے علمائے یہود اس بلا میں گرفتار تھے۔ مگر حقیقت میں ایسا نہیں ہے بعض علمائے یہود نے کھلے دل سے توبہ کی اور نہایت صدق کے ساتھ دامنِ رسول علی صاحبہ الصلوٰۃ والسلام سے وابستہ ہو گئے مثلاً حضرت عبد اللہ بن سلام رضی اللہ تعالیٰ عنہ وغیرہ۔ لہٰذا کتمانِ حق کے عموم کو اس کے بعد ہی مستثنیٰ فرما دیا گیا۔ (اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا وَاَصْلَحُوْا وَبَيَّنُوْا فَاُولٰٓئِكَ اَتُوْبُ عَلَيْهِمْ) (الآیۃ ۱۶۰، البقرہ) مگر وہ جو توبہ کریں اور سنواریں اور ظاہر کریں تو میں انکی توبہ قبول فرماؤنگا



اس سے معلوم ہوا کہ اول الذکر آیت کا عموم خاص کر دیا گیا ہے۔

۶۔ اِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةَ وَالدَّمَ (الآیۃ ۱۷۳، البقرہ) ترجمہ:۔ اسی نے حرام فرمایا تم پر مردار اور خون" اس آیت پاک سے ہر قسم کے مردار اور خون کا حرام قطعی ہونا مفہوم ہوتا ہے مثلاً جو حلال جانور خود مر گیا، یا لاٹھی، پتھر، گولی سے مار کر ہلاک کیا گیا یا کسی درندے نے ہلاک کر دیا وہ سب حرام ہیں، اسی طرح خون بھی۔ چاہے وہ کوئی خون ہو حرام ہے۔ مگر حدیث پاک میں ہے کہ حضور معلمِ کتاب و حکمت سراپا رحمت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا "اُحِلَّتْ لَنَا مَيْتَتَانِ وَدَمَانِ اَلسَّمَكُ وَالْجَرَادُ وَالْكَبِدُ وَالطِّحَالُ" کہ ہمارے لئے دو قسم کے مردار اور دو قسم کے خون حلال کر دیئے گئے ہیں: مچھلی اور ٹڈی، جگر اور تلی۔ خواہ یہ مچھلی اور ٹڈی ماری جائے یا خود مر جائے دونوں صورتوں میں حلال ہے۔ اسی طرح حلال جانوروں کا جگر اور تلی جو خون سے بنے ہوئے اعضا ہیں پھر بھی ہمارے لئے حلال ہیں۔ اس سے معلوم ہوا کہ آیۃ کریمہ کا عموم حدیث پاک سے خاص ہے۔

حرام و حلال کے تعلق سے اور بھی آیاتِ کریمہ کی عمومیت کو آیات و احادیث کے ذریعہ خاص کر دیا گیا ہے مثلاً (وَلَحْمَ الْخِنْزِيْرِ وَمَآ اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ۔ کہ سور کا گوشت اور وہ جانور جو غیر خدا کا نام لے کر ذبح کیا گیا حرام ہے) لیکن حالتِ اضطرار میں بقدر ضرورت اس کے استعمال کرنے کی رخصت دے دی گئی: "فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ"

اسی طرح اور بھی آیات ہیں جنہیں بعض علما نے آیاتِ ناسخہ و منسوخہ شمار فرمایا ہے۔ مگر حقیقتاً ایسا نہیں ہے۔ بلکہ ان آیات کا مفہوم یا تو مستثنیٰ ہے یا مخصوص ہے۔ اب میں اس کی تفصیل میں نہ جا کر صرف ایک خاکہ پیش کرتا ہوں تاکہ وہ بھی ذہن میں محفوظ ہو جائے اور منسوخیت کا

دھوکہ نہ ہو۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱ھ | وَلِلّٰہِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ (الآیۃ ۱۱۵، البقرہ) | (مفہوم عام ہے کہ جدھر چاہو متوجہ ہو جاؤ۔ |
| ۱ھ | وَحَیْثُ مَا کُنْتُمْ فَوَلُّوْا وُجُوْھَکُمْ شَطْرَہٗ (الآیۃ ۱۴۴، البقرہ) | اس آیت نے قبلہ شریف کی طرف متوجہ ہونا مخصوص کر دیا۔ |
| ۲ھ | اَلْحُرُّ بِالْحُرِّ وَالْعَبْدُ بِالْعَبْدِ وَالْاُنْثٰی بِالْاُنْثٰی (الآیۃ ۱۷۸، البقرہ) | اِس آیت نے لازم کیا کہ عورتوں کا قصاص عورتوں سے لیا جائے۔ |
| ۲ھ | وَکَتَبْنَا عَلَیْھِمْ فِیْھَآ اَنَّ النَّفْسَ بِالنَّفْسِ (الآیۃ ۴۵، المائدہ) | اِس آیت نے لزوم بالا کو ختم کر کے حریت عبدیت کی قید کو باقی رکھتے ہوئے نفس کے بدلے نفس کا قصاص واجب کیا لہٰذا الانثی بالانثی کا لزوم مستثنیٰ ہے۔ |
| ۳ھ | وَعَلَی الَّذِیْنَ یُطِیْقُوْنَہٗ فِدْیَۃٌ طَعَامُ مِسْکِیْنٍ ط (الآیۃ ۱۸۴، البقرہ) | یہ حکم صرف شیخ فانی یا ایسے مریض کیلئے ہے جو صحتیاب نہ ہو۔ لیکن مفہوم ہوتا ہے کہ ہر کمزور فدیہ دے کر روزہ سے رخصت پا سکتا ہے۔ |
| ۳ھ | فَمَنْ شَھِدَ مِنْکُمُ الشَّھْرَ فَلْیَصُمْہُ ۵ (الآیۃ ۱۸۵، البقرہ) | اِس آیت نے رخصت کے عام مفہوم کو ختم فرما دیا۔ |
| ۴ھ | وَلَا تُقٰتِلُوْھُمْ عِنْدَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ۵ (الآیۃ ۱۹۱، البقرہ) | اس آیت میں مسجد حرام یا اسکے اِرد گرد مطلقاً قتال کی حرمت و ممانعت ہے۔ |



| | | |
|---|---|---|
| ۴ھ | فَاِنْ قٰتَلُوْکُمْ فَاقْتُلُوْھُمْ (الآیۃ ۱۹۱، البقرہ) | اِن دونوں آیتوں نے بتایا کہ اگر مشرکین و مفسدین برسرپیکار ہوں تو ان سے |
| ۴ھ | فَاقْتُلُوا الْمُشْرِکِیْنَ حَیْثُ وَجَدْتُّمُوْھُمْ (الآیۃ ۵، التوبہ) | مسجدِ حرام شریف میں بھی قتال کرو، لہٰذا آیتِ بالا کا مطلق حکم حالتِ امن کیلئے مخصوص ہوا۔ |
| ۵ھ | وَلَا تَحْلِقُوْا رُءُوْسَکُمْ حَتّٰی یَبْلُغَ الْھَدْیُ مَحِلَّہٗ (الآیۃ ۱۹۶، البقرہ) | اور اپنے سر نہ منڈاؤ جب تک قربانی اپنے ٹھکانے نہ پہنچ جائے۔ |
| ۵ھ | فَمَنْ کَانَ مِنْکُمْ مَّرِیْضًا اَوْ بِہٖٓ اَذًی مِّنْ رَّاْسِہٖ فَفِدْیَۃٌ مِّنْ صِیَامٍ اَوْ صَدَقَۃٍ اَوْ نُسُکٍ ج (الآیۃ ۱۹۶، البقرہ) | یہ حکم حکمِ بالا کو مستثنیٰ کرنے والا ہے جس میں ارشاد ہوا "پھر جو تم میں بیمار ہو یا اسکے سر میں تکلیف ہو تو بدلہ دے روزے یا خیرات یا قربانی سے"۔ |
| ۶ھ | یَسْئَلُوْنَکَ مَاذَا یُنْفِقُوْنَ قُلْ مَآ اَنْفَقْتُمْ مِّنْ خَیْرٍ فَلِلْوَالِدَیْنِ وَالْاَقْرَبِیْنَ (الآیۃ ۲۱۵، البقرہ) | اس آیت میں اگر صدقہ نافلہ کا حکم ہے، تو آیت آیتِ محکم ہے۔ اور اگر صدقہ واجبہ کا حکم ہے تو آیتِ ذیل سے اس کا حکم منسوخ، یا مستثنیٰ ہے۔ |
| ۶ھ | اِنَّمَا الصَّدَقٰتُ لِلْفُقَرَآءِ وَالْمَسٰکِیْنِ۔ (آیۃ ۶۰، التوبہ) | بے شک صدقہ تو فقیروں اور نرے ناداروں کے لئے ہے۔ |
| ۷ھ | یَسْئَلُوْنَکَ عَنِ الْخَمْرِ وَالْمَیْسِرِ (الآیۃ ۲۱۹، البقرہ) | شراب کی ممانعت تدریجاً ہوئی سب سے پہلے اسے بڑا گناہ فرمایا گیا مگر اسکی تجارت و شرب میں |
| ۷ھ | وَاِثْمُھُمَآ اَکْبَرُ مِنْ نَّفْعِھِمَا (الآیۃ ۲۱۹، البقرہ) | نفع و سرور کی نشاندہی بھی کی گئی۔ پھر حالتِ نشہ میں نماز پڑھنے سے روکا گیا، اور جیسے جیسے |
| ۷ھ | وَلَا تَقْرَبُوا الصَّلٰوۃَ وَاَنْتُمْ سُکٰرٰی۔ (الآیۃ ۴۳، النسآء) | آیاتِ ممانعت نازل ہوتی گئی ویسے ویسے لوگ شراب سے رکتے چلے گئے۔ مثلاً آیت مذکورہ |

کے نزول کے بعد کچھ لوگ تو رک گئے مگر کچھ لوگ اس میں مشغول رہے۔ پھر جب: لَا تَقْرَبُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْتُمْ سُكَارٰى کا حکم آیا تو پینے والے لوگوں نے عشاء کے بعد پینا شروع کیا پھر صبح میں بیدار ہو کر فجر کی نماز ادا کرتے اور اس کے بعد ظہر سے پہلے پہلے اس سے شغل کرتے۔ اور اخیر میں جب

۷۔ فَاجْتَنِبُوْهُ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ۔

(الآیۃ ۹۰، المائدہ)

مطلقاً (فَاجْتَنِبُوْهُ) کا حکم نازل ہوا تو پرانے سے پرانے پینے والوں نے بھی اس سے بالکلیہ علیحدگی کرلی۔ گویا ممانعتِ خمر کی ہر پچھلی آیت پہلی آیت کے ہر حکم و خبر کا ناسخ ہے۔

۸۔ وَلَا تَنْكِحُوا الْمُشْرِكٰتِ حَتّٰى يُؤْمِنَّ۔ (الآیہ ۲۲۱، البقرہ)

ترجمہ:۔ اور مشرکہ عورتوں سے نکاح نہ کرو جب تک کہ وہ ایمان نہ لائیں۔

یہ آیت کریمہ محکمات میں سے ہے۔ لیکن کتابیات (نصرانیہ و یہودیہ) بھی چونکہ مشرکات سے ہیں اس لئے سورۃ المائدہ کی آیۃ ۵ نے اسے مستثنیٰ کر دیا۔ مگر مستثنیٰ کر دینے کا یہ مطلب نہیں کہ بے کراہت اس سے نکاح درست ہو۔ بلکہ اسکی حرمت بغیرہ تو اپنی جگہ پر باقی رہے گی کہ نہ معلوم کتنے گھروں میں کتابیوں نے آکر مسلم معاشرہ کو زیر و زبر کر دیا۔ لہٰذا اگر اسکی تسخیر کی قوت ہو تو عند الاحناف بکراہت اس سے نکاح جائز ہے۔



۸۔ وَالْمُحْصَنٰتُ مِنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ (الآیۃ ۵، المائدہ)

ترجمہ:۔ اور (حلال ہیں) پاکدامن عورتیں انکی جنہیں کتاب دی گئی تم سے پہلے

اور مستغر عموماً وہی کتابیہ ہو سکتی ہے جو شروع سے ہی پاک دامن ہو اس لئے قرآن عظیم نے اس کی پاکدامنی کی قید لگائی ہے۔ اگرچہ یہ قید شرطِ جواز کیلئے نہیں۔ لیکن حالات کے لحاظ سے ضروری ہے۔

۹۔ وَالْوَالِدٰتُ يُرْضِعْنَ اَوْلَادَهُنَّ حَوْلَيْنِ كَامِلَيْنِ لِمَنْ اَرَادَ اَنْ يُّتِمَّ الرَّضَاعَةَ (الآیہ ۲۳۳، البقرہ)

ترجمہ:۔ اور مائیں دودھ پلائیں اپنے بچوں کو پورے دو برس۔ جو دودھ کی مدت پوری کرنی چاہے۔

اس آیت سے مفہوم ہوتا ہے کہ مدت رضاعت کی تکمیل کے لئے ماؤں پر ضروری ہے کہ پورے دو سال تک بچوں کو دودھ پلائیں لیکن اسی آیہ کریمہ کے آنے والے جملوں نے مذکورہ مفہوم کو مستثنیٰ کر دیا جس سے دو سال تک دودھ پلانا ضروری نہیں رہا بلکہ کم مدت میں بھی بشرط عدم ضرر دودھ چھڑانا جائز ہے۔

(آیہ ۲۳۳، بقرہ)

۹۔ فَاِنْ اَرَادَا فِصَالًا عَنْ تَرَاضٍ مِّنْهُمَا وَتَشَاوُرٍ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا (الآیت ۲۳۳، البقرہ)

پھر اگر ماں باپ آپسی رضامندی اور مشورہ سے دودھ چھڑانا چاہیں تو ان پر کوئی گناہ نہیں۔

۱۰۔ كَيْفَ يَهْدِى اللّٰهُ قَوْمًا كَفَرُوْا بَعْدَ اِيْمَانِهِمْ ط (الآیۃ ۸۶، آل عمران)

ترجمہ:۔ اللہ ایسی قوم کی ہدایت کیونکر چاہے جو ایمان لاکر کافر ہو گئی۔

اس سے معلوم ہوا کہ یہود و نصاریٰ جو نبی آخر الزماں کی بعثت سے پہلے آپ کا کلمہ پڑھتی تھی اور آپ کے نام سے برکت حاصل کرتی تھی۔ لیکن تشریف آوری کے بعد ضداً انکار کر بیٹھی اس کے لئے ہدایت کا دروازہ بند ہو گیا۔ اسی طرح ان مرتدین کے لئے بھی جو

ایمان لانے کے بعد کافر ہوگئے بلکہ غیر متقی بھی ہدایت یاب نہیں ہو سکتے جیسا کہ ارشاد ہے: "ھُدًی لِّلْمُتَّقِیْنَ" کے لام اختصاص نے غیر متقین کو ہدایت سے دور پھینک دیا۔ مگر مشاہدات اور واقعات اس کے خلاف ہیں کیونکہ بہت سارے یہود و نصاریٰ، مرتد و کافر و ظالم و فاسق کو ہدایت نصیب ہوئی اور وہ پکے اہلِ ایمان اور اولیاء کاملین میں ہوئے چنانچہ آلِ عمران ہی کی آیت ۸۹ نے آیۂ مذکورہ کے لزومی مفہوم کو مستثنیٰ کردیا۔

۱۰۔ اِلَّا الَّذِیْنَ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَاَصْلَحُوْا (الآیت ۸۹ آلِ عمران)

ترجمہ: مگر جنہوں نے اس کے بعد توبہ کی اور اپنے آپ کو سنبھالا۔

۱۱۔ وَلَا تَنْكِحُوْا مَا نَكَحَ اٰبَآؤُكُمْ۔ (الآیت ۲۲ النسآ)

ترجمہ: اور باپ دادا کی منکوحہ سے نکاح نہ کرو۔

زمانہ جاہلیت میں رواج تھا کہ بیٹا اپنی ماں کے علاوہ باپ کی دوسری بیویوں کو باپ کے مرنے کے بعد گھر سے باہر نکلنے نہیں دیتا تھا اور دورِ جہالت کی عدت بیوگان ایک سال ختم ہونے پر انہیں سوتیلی ماؤں کو اپنی بیویاں بنالیا کرتا، اسی طرح دادیوں کو بھی۔ قرآن عظیم نے کلیۃً اس پر پابندی عائد کردی، اور ایسے نکاحوں کو حرام کردیا۔ بلکہ باپ دادا کی موطوءہ (خواہ نکاح کے ساتھ ہو خواہ بطورِ زنا خواہ بطورِ ملکِ یمین) سے مطلقاً نکاح کو



حرام کردیا۔ تو حکمِ حرمت نازل ہوجانے کے بعد چاہیئے تھا کہ ایسے لوگ آپس میں علیحدہ ہوجاتے اور ایسی قربت کو حرام جانتے مگر ارشادِ ربانی "اِلَّا مَا قَدْ سَلَفَ الخ" نے ان نکاحوں کو مستثنیٰ رکھا اسی طرح دو دو، تین تین بہنوں کو بیک ساتھ نکاح میں رکھتے، قرآن حکیم نے اسے حرام کردیا۔ لیکن اس قسم کے گذشتہ نکاحوں کو مستثنیٰ رکھا۔ بہت سے علماء نے "اِلَّا مَا قَدْ سَلَفَ" کو آیتِ مذکورہ کا ناسخ فرمایا مگر یہ قطعاً صحیح نہیں ہے۔ کیونکہ آیۂ مذکورہ آیۂ محکمہ ہے اور وہ کسی سے منسوخ نہیں ہوتی۔

۱۱۔ اِلَّا مَا قَدْ سَلَفَ اِنَّهٗ كَانَ فَاحِشَةً وَّمَقْتًا وَسَآءَ سَبِيْلًا۔ (الآیت ۲۲ النسا)

ترجمہ: مگر جو ہو گزرا بیشک وہ بے حیائی اور غضب کا کام ہے اور بہت بری راہ۔

۱۲۔ وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا (الآیت ۶۴ النسآء)

ترجمہ: اور جب وہ اپنی جانوں پر ظلم کریں تو اے محبوب! وہ تمہارے حضور حاضر ہوں اور پھر وہ اللہ سے معافی چاہیں اور رسول اُن کی شفاعت فرمائے تو ضرور اللہ کو بہت توبہ قبول کرنے والا مہربان پائیں۔

یہ آیتِ کریمہ صلاحِ عام ہے یارانِ معصیت کے لئے جو بھی معصیت شعار گنہگار بارگاہِ رسالت میں حاضر ہوجائے اور استغفار کرے اور پھر رسولِ کریم علیہ التحیۃ والتسلیم کا دریائے شفاعت جوش میں آجائے اور آپ بھی اس آنے والے کیلئے بارگاہِ احدیت میں سفارش فرمادیں تو اس کی توبہ قبول ہوجائے گی اور وہ گوہرِ رحمی سے دامنِ مراد بھرلے گا۔ لیکن بارگاہ

۱۲ اِسْتَغْفِرْ لَهُمْ اَوْلَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ اِنْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِيْنَ مَرَّةً فَلَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ۔ (الآیۃ۸۰ التوبہ)

ترجمہ:- اے محبوب! تم ان کی معافی چاہو یا نہ چاہو، اگر تم (اپنی سرشت رحمی کی وجہ سے) ستر بار ان کے لئے معافی چاہو گے تو بھی اللہ ہرگز انہیں نہیں بخشے گا۔ یہ اس لئے کہ وہ اللہ اور اس کے رسول سے منکر ہوئے۔

رسالت میں گستاخی کرنے والے کا استغفار بارگاہ احدیت میں قبول نہیں۔ اسی طرح کافر کا استغفار بھی، چاہے ان کی سفارش میں سید عالم صلی اللہ تعالٰے علیہ وسلم مبالغہ ہی کیوں نہ فرمائیں۔ تو اس سے واضح ہو گیا کہ بارگاہ رسالت میں حاضر ہو کر استغفار کرنا اور شفیع المذنبین صلے اللہ علیہ وسلم کو سفارشی بنانا اس کے لئے خاص اور مفید ہے جو ایمان کی دولت سے مالا مال ہو۔ مگر غفلت اور نفس کی شرارت کی وجہ سے مرتکب کبائر وصغائر ہو جاتا ہو، مرتدین و کافرین اور منافقین کے لئے وہاں آنا جانا صلوٰۃ وسلام اور استغفار میں مشغول ہونا بلکہ سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا اس کیلئے سفارش فرمانا قطعاً سود مند نہیں جیسا کہ سورۃ توبہ کی آیت ۸۰ سے واضح ہے۔ یعنی سورۃ توبہ کی آیت نے سورۃ نساء کی آیت کے مفہوم کو اہلِ ایمان کے لئے خاص کر دیا ہے۔

ہاں! اگر وہ اپنے نفاق وکفر سے پہلے سچی توبہ کریں اور اسلام میں داخل ہوں پھر اپنے گناہوں کی معافی سید عالم صلے علیہ وسلم کو اپنا سفارشی بنا کر طلب کریں



اور سید عالم بھی شفاعت فرما دیں تو البتہ اللہ تعالٰی اس کے لئے تواب ورحیم ہے لقولہ تعالٰی ,, اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا وَاَصْلَحُوْا وَبَيَّنُوْا وَاعْتَصَمُوْا بِاللّٰهِ وَاَخْلَصُوْا دِيْنَهُمْ لِلّٰهِ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الْمُؤْمِنِيْنَ۔ (الآیۃ۱۴۶ النساء)

۱۳ قُلْ اِنِّيْ اَخَافُ اِنْ عَصَيْتُ رَبِّيْ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ (الآیۃ۱۵ الانعام)

ترجمہ:- اے محبوب! فرماؤ اگر میں اپنے رب کی نافرمانی کروں تو مجھے بڑے دن کے عذاب کا ڈر ہے۔

سورۃ انعام کی اس آیت کریمہ سے معلوم ہوتا ہے کہ انبیاء ومرسلین علیہم السلام سے بھی ذنب وعصیان کا صدور ممکن ہے، اور دوسرے بندوں کی طرح انہیں بھی قیامت کے دن عذاب کا ڈر لگا ہوا ہے لیکن حقیقتاً ایسا نہیں ہے کیونکہ اہلسنت کا عقیدہ ہے کہ انبیاء ومرسلین علیہم الصلوٰۃ والتسلیم اعلانِ نبوت سے پہلے بھی اور اعلانِ نبوت کے بعد بھی گناہوں سے معصوم ہوتے ہیں۔ کیونکہ اللہ تعالٰی نے اُن کی عصمت اپنے ذمہ کرم پر لے لیا ہے۔ لہٰذا ان سے عمداً یا خطاءً ذنب و عصیان کا صدور ممکن ہی نہیں۔ باقی رہا بعض ناممکن الوقوع اشیاء کو فرض ماننا تو یہ مقام وعظ وتذکیر میں درست ہے، قرآن عظیم نے بھی بعض ناممکن بلکہ محال شئے

۱۴ لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِكَ وَمَا تَاَخَّرَ۔ (الآیۃ۲ الفتح)

ترجمہ:- تاکہ اللہ تمہارے سبب سے اے محبوب! گناہ بخشے تمہارے اگلوں کے اور تمہارے پچھلوں کے۔

کو فرض مانا ہے مثلاً "لَوْ كَانَ فِيْهِمَا اٰلِهَةٌ اِلَّا اللّٰهُ لَفَسَدَتَا"۔ باقی رہا عذاب کا ڈر۔ تو یہ اپنے لئے نہیں بلکہ گنہگار مستحقِ نار اُمتیوں کے لئے ہے، اور یہ ایمان کا تقاضا بھی ہے "اَلْاِيْمَانُ بَيْنَ الْخَوْفِ وَالرَّجَآءِ"۔ آیۃ مذکورہ میں حضور سید عالم شفیع اعظم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو حکمِ الٰہی ہے کہ قیامت کی ہولناکیوں سے اس طرح لوگوں کو ڈرایئے ورنہ قیامت کے میدان میں سرورِ کائنات ہی تو مقامِ محمود میں ہوں گے جہاں اوّلین و آخرین آپ کی حمد و نعت بیان کر رہے ہوں گے۔ بہر حال آیۃ الانعام کا مفہومِ عام آیۃ الفتح اور آیۃ المحمود وغیرہا سے منسوخ یا مخصوص ہے لہٰذا آیۃ مذکورہ کو خصائصِ نبوّت مثلاً معصومیت، محبوبیت و محمودیت کے خلاف دلیل نہیں بنایا جا سکتا لِاَنَّهَا مَنْسُوْخَةٌ عند علامہ ابن حزم اندلسی وَنَاسِخُهَا اٰيَةُ الْفَتْحِ اَوْ هِيَ الْمُتَشَابِه (فَاَمَّا الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ زَيْغٌ فَيَتَّبِعُوْنَ مَا تَشَابَهَ مِنْهُ ابْتِغَآءَ الْفِتْنَةِ وَابْتِغَآءَ تَاْوِيْلِهٖ

۱۳؎ عَسٰٓى اَنْ يَّبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا

(الآیۃ ۷۹۔ بنی اسرائیل)

ترجمہ:۔ قریب ہے کہ تمہارا رب تمہیں ایسی جگہ کھڑا کرے جہاں سب تمہاری حمد کریں۔



۱۴؎ لَا تَسُبُّوا الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَيَسُبُّوا اللّٰهَ عَدْوًاۢ بِغَيْرِ عِلْمٍ

(الآیۃ ۱۰۸۔ الانعام)

ترجمہ:۔ اور انہیں گالی نہ دو جنہیں وہ اللہ کے سوا پوجتے ہیں (بتوں کو) کہ وہ اللہ کی شان میں بے ادبی کریں گے زیادتی اور جہالت سے۔

بتوں کی حقیقت کا اظہار طاعت و ثواب ہے تاکہ اس کے پجاری اپنے لغو فعل سے باز آجائیں۔ چنانچہ صحابہ کرام رضی اللہ تعالےٰ عنہم کا اس پر عمل رہا۔ پھر عناداً و عداوتاً کفار و مشرکین بھی اللہ عزّ و جلّ اور رسول اکرم علیہ التحیۃ والتسلیم کو بُرا کہنے لگے تو اللہ تعالےٰ نے بتوں کی بدگوئی سے مسلمانوں کو روک دیا تاکہ کفار کی بدگوئیوں کا سلسلہ بند ہو جائے تا اینکہ اللہ تعالیٰ نے اسلام کو غلبہ و شوکت عطا فرمائی اور کفار و مشرکین مغلوب ہوئے۔ تو آیتِ سیف کے ذریعہ نفیِ مذکور کو منسوخ کر دیا گیا جیسا کہ ابن انباری اور ابن حزم کا قول ہے، اور علامہ سیوطی کے نزدیک منسوخ تو نہیں ہے۔ البتہ حالات کے اعتبار سے اس کا مفہوم مخصوص و محدود ہے۔

۱۵؎ وَلَا تَاْكُلُوْا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ وَاِنَّهٗ لَفِسْقٌ۔ (الآیۃ ۱۲۲۔ الانعام)

ترجمہ:۔ اور اسے نہ کھاؤ جس پر اللہ کا نام نہ لیا گیا ہو اور وہ بے شک حکم عدولی ہے۔

جن جانوروں کو ذبح کیا جاتا ہے ان پر بوقتِ ذبح اللہ کا نام لیا جانا ضروری ہے خواہ وہ ذکر تحقیقی ہو مثلاً "بسم اللہ اللہ اکبر" کہنا، یا تقدیری مثلاً کوئی مسلمان ذبح کرتے وقت "بسم اللہ اللہ اکبر" کہنا ہی بھول گیا۔

اور ذبح کیا جانے والا جانور اگر اپنی موت آپ مرگیا یا غیرِ خدا کے نام پر ذبح کیا گیا یا عمداً اس پر خدا کا نام نہیں لیا گیا تو ان صورتوں میں وہ جانور حرام ہے اور اس کا کھانا حکم عدولی ہے۔ آیۂ مذکورہ کا یہی مفاد و حکم ہے۔

۱۵ وَطَعَامُ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ حِلٌّ لَّكُمْ وَطَعَامُكُمْ حِلٌّ لَّهُمْ ۔ (الآیۃ ۵۔ المائدہ)

ترجمہ:۔ اور کتابیوں کا کھانا (ذبیحہ) تمہارے لئے حلال ہے اور تمہارا کھانا (ذبیحہ) ان کے لئے حلال ہے۔

لیکن سورۃ مائدہ کی آیۃ ۵ نے اہلِ کتاب (یہودی) کا ذبیحہ مسلمانوں کے لئے حلال رکھا حالانکہ وہ وقتِ ذبح "بسم اللہ اللہ اکبر" نہیں کہتے اس سے معلوم ہوا کہ وقتِ ذبح ذکر تحقیقی کا فرض ہونا تو منسوخ ہے یا اہلِ ایمان کے ساتھ خاص ہے کہ اگر کسی کافر و مشرک (غیر کتابی) نے بوقتِ ذبح بسم اللہ اللہ اکبر کہا تو اس کا ذبیحہ حلال نہ ہوگا۔

۱۶ فَسِيْحُوْا فِى الْاَرْضِ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ ط (الآیۃ ۲ التوبہ)

ترجمہ: تو چار مہینے زمین پر چلو پھرو۔

یہ خطاب مشرکین سے ہے کہ انہیں اَشہرِ حُرم میں چلنے پھرنے کی عام آزادی دے دی گئی تھی جن میں مسلمان اُن سے کوئی تعرض نہیں کرتے تھے۔ حالانکہ وہ مسلمانوں کی ایذا رسانی کیلئے ہمہ وقت تاک میں رہتے تھے۔ اَشہرِ حرم سے مُراد وہ چار مہینے ہیں جن میں عہدِ جاہلیت کے لوگ قتال کو حرام جانتے تھے یعنی محرم، رجب، ذوالقعدہ



اور ذوالحجہ۔

۱۶ فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِيْنَ حَيْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ ۔ (الآیۃ ۵، التوبہ)

پھر جب مشرکین کی عہد شکنی اور مسلمانوں کے خلاف ریشہ دوانی زیادہ بڑھ گئی تو اشہر حرم کی دی گئی آزادی سلب کرلی گئی اور مسلمانوں کو حکم ہوا کہ "فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِيْنَ حَيْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ" کہ جہاں پاؤ جب پاؤ مشرکین کو ٹھکانے لگاؤ۔ گویا آیت ۲ میں دی گئی آزادی آیت ۵ سے منسوخ ہے خواہ حَيْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ سے منسوخ ہو خواہ "فَاِنْ تَابُوْا" سے۔

۱۷ وَاِنَّ رَبَّكَ لَذُوْ مَغْفِرَةٍ لِّلنَّاسِ عَلٰى ظُلْمِهِمْ ، (الآیۃ ۶، الرعد)

ترجمہ:۔ اور بلاشبہ تیرا ربّ بخشش والا ہے لوگوں کے لئے اُن کے ظلم کے باوجود۔

اللہ تعالیٰ اپنے بندوں پر نہایت رحیم وکریم ہے کہ ہمیشہ عفو وکرم کی موسلا دھار بارش برساتا ہے اور بندوں کی نافرمانی و سرکشی پر فوراً گرفت نہیں فرماتا۔ بلکہ اسے مہلت دیتا ہے کہ وہ اپنے آپ کو سنوار لے۔ آیتِ رعد میں اسی عفو و درگذر کا بیان ہے۔ لیکن اس میں ظلم کو مطلقاً بیان فرمایا گیا جس سے تبادرِ ذہنی اس طرف ہوتا ہے کہ ہر ظلم خواہ بڑا ہو یا چھوٹا قابلِ معافی ہے اور اسی غلط فہمی کو آیت نساء نے دور کیا ہے کہ دامنِ مغفرت کی وسعت ہر ظلم و جفا

۱۷ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَغْفِرُ اَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ ۔ (الآیۃ ۴۸، ۱۱۶، النساء)

ترجمہ:۔ بلاشبہ اللہ نہیں بخشتا اس جرم کو کہ اس کے ساتھ شریک

کیا جائے۔

اور عصیاں شعاری و نافرمانی کو ڈھانپ لے گی بلکہ محو کر دے گی لیکن کفر و شرک کو نہیں ڈھانپا جائے گا کہ اسکی اُلوہیت و وحدانیت کے ساتھ غداری ہے۔ ہر گناہ ظلم ہے مگر شرک ظلم عظیم ہے جس کے لئے خلود فی النّار کی وعید ہے۔ (اعاذنا اللہ وایاکم منہ)

۱۸/ وَقُل رَّبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيَانِي صَغِيرًا (الآیۃ ۲۴۔ بنی اسرائیل)

ترجمہ:۔ اور عرض کر کہ اے میرے رب! تو اِن دونوں پر رحم فرما جیسا کہ انہوں نے مجھے بچپنے میں پالا۔

سورۃ بنی اسرائیل کی آیت ۲۳/ اور ۲۴/ میں اللہ تعالیٰ نے اپنی عبادت کے ساتھ ساتھ ماں باپ کے ساتھ حسن سلوک، اِحسان اور آداب و خدمات کا حکم دیا ہے۔ پھر بھی ماں، باپ کے ساتھ جس قدر بھی حسن سلوک کیا جائے ان کے اِحسانات کا بدلہ نہیں ہو سکتا۔ اس لئے دوسری آیت کے اخیر میں بندوں کو یہ حکمِ الٰہی ہوا کہ جب تم اپنی ہر ممکن کوشش کے باوجود ماں باپ کے احسانات کا بدلہ نہیں دے سکتے تو میری بارگاہ سے ان کیلئے فضل و رحمت طلب کرو! کہ میں اپنی رحمتِ بیکراں کی بارش فرما کر ان کو تمہارے لئے راضی کر دوں گا۔ اس مقام پر پہنچ کر



۱۸/ مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِينَ آمَنُوا أَن يَسْتَغْفِرُوا لِلْمُشْرِكِينَ وَلَوْ كَانُوا أُولِي قُرْبَىٰ (الآیۃ ۱۱۳۔ التوبہ)

ترجمہ:۔ نبی اور ایمان والوں کو لائق نہیں کہ مشرکوں کی بخشش چاہیں، اگرچہ وہ رشتہ دار ہوں۔

اولاد سوچتی ہے کہ اگر والدین کافر و مشرک کتابی یا غیر کتابی ہوں تو کیا اُن کے لئے بھی دعائے رحمت کرنی چاہیئے......؟ ہاں! ان کے لئے ہدایت و ایمان کی دعا کرنا ہی دعاءِ رحمت ہے۔ اور اگر مر چکے ہوں تو ان کے لئے ہدایت و ایمان کی دعا عبث ہے، اب نہ انکے لئے دعاءِ رحمت جائز نہ ان کے نام ایصالِ ثواب جائز اور نہ ہی ان کیلئے بارگاہِ احدیت میں اِستغفار درست کہ یہ سب مفید آخرت ہیں اور آخرت میں کفار و مشرکین کے لئے کوئی حصہ نہیں۔ وَمَا لَهُمْ فِي الْآخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ۔ دوسری آیت میں اسی کا حکم ہے۔

۱۹/ إِنَّكُمْ وَمَا تَعْبُدُونَ مِن دُونِ اللَّهِ حَصَبُ جَهَنَّمَ۔ (الآیۃ ۹۸۔ الانبیآء)

ترجمہ:۔ بیشک تم اور جو کچھ اللہ کے سوا تم پوجتے ہو سب جہنم کے ایندھن ہو۔

اس آیت پاک میں مشرکوں کو خطاب ہے کہ تم اور جس کو تم پوجتے ہو دونوں جہنم کے ایندھن ہو، اور ہمیشہ ہمیشہ تم دونوں کو جہنم میں ہی رہنا ہے اس وعید کو سنکر عبد اللہ سہمی چلا اٹھا۔ اے پیغمبر اسلام! آپ حضرت عزیر کے متعلق کیا فرماتے ہیں جن کو

۱۹ اِنَّ الَّذِیْنَ سَبَقَتْ لَھُمْ مِّنَّا الْحُسْنٰٓی اُولٰٓئِکَ عَنْھَا مُبْعَدُوْنَ۔ (الآیۃ ۱۰۱ الانبیاء)

ترجمہ: بیشک وہ جن کے لئے ہمارا وعدہ بھلائی کا ہو چکا وہ جہنم سے دور رکھے گئے ہیں۔

یہودی پوجتے ہیں، حضرت عیسیٰ کے متعلق کیا کہتے ہیں جنکو نصرانی پوجتے ہیں اور فرشتوں کے متعلق کیا حکم ہے جن کو بنی ملیح اور دیگر قبیلے پوجتے ہیں؟ عبد اللہ سہمی کا یہ سوال اگرچہ باطل اور جہالت پر مبنی تھا کیونکہ قرآن پاک نے "مَا تَعْبُدُوْنَ" فرمایا۔ اور "ما" عربی زبان میں غیر ذوی العقول کے لئے بولا جاتا ہے، جس کو عبد اللہ سہمی بھی سمجھ رہا تھا کہ اس سے مراد بے جان بُت ہیں۔ مگر دیدہ و دانستہ اس نے پیغمبرِ اسلام علیہ الصلوٰۃ والسلام کو خاموش کرنے کی جسارت کی، جس کا توضیحی جواب آیت ۱۰۱ کی شکل میں فوراً نازل ہوا جس کو سن کر وہ ساکت و صامت ہو گیا اور زبان ہلانے کی جرأت نہیں ہوئی۔ گویا آیت ۹۸ کے اندر بادی النظر میں جو مفہوم عام ہے، اس کو آیت ۱۰۱ نے خاص کر دیا۔ بعض علماء نے اسے ناسخ بھی فرمایا ہے مگر صحیح یہ ہے کہ یہ مخصص ہے۔

۲۰ لَکُمْ دِیْنُکُمْ وَلِیَ دِیْنِ۔ (الآیۃ ۶، الکافرون)

حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کفارِ مکہ سے تہدیداً فرمایا کہ اگر



ترجمہ: تمہیں تمہارا دین اور مجھے میرا دین۔

تم میری دعوت کو قبول کرنے کے لئے کسی طرح تیار نہیں ہوتے تو سرزمین حرم پر لڑائی جھگڑا کی ضرورت نہیں ہے تمہارا کفر و شرک تمہارے لئے ہے اس کا وبال تمہارے ہی سر رہے گا۔ اور میری توحید، میرا اسلام میرے لئے ہے۔ لیکن یہ آیت کریمہ آیتِ قتال ۵ سورۂ توبہ سے منسوخ ہے۔ یعنی دین کی بنیاد پر مشرکوں کافروں سے مصالحت نہیں ہو سکتی۔

۲۰ فَاقْتُلُوا الْمُشْرِکِیْنَ حَیْثُ وَجَدْتُّمُوْھُمْ (الآیۃ ۵، التوبہ)

قرآنِ عظیم میں بہت ساری آیتیں آیت تخییر کہلاتی ہیں جن میں لوگوں کو راہِ ہدایت قبول کرنے یا نہ کرنے کا اختیار دیا گیا ہے مثلاً فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰی رَبِّہٖ سَبِیْلًا ۝ (آیۃ ۲۹ سورۂ دہر) و اِنَّھَا تَذْکِرَۃٌ فَمَنْ شَآءَ ذَکَرَہٗ (آیۃ ۱۲ سورۂ عبس) اس طرح کی تمام آیتِ تخییر "وَمَا تَشَآءُوْنَ اِلَّآ اَنْ یَّشَآءَ اللّٰہُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ ۝" سے منسوخ ہیں۔

الحمد للہ! آیات ناسخہ ومنسوخہ کے تعلق سے قدرے تفصیلی بحث ہو گئی اور بعض مستثنیٰ ومخصوص امر کا ذکر آ گیا جس سے باذوق حضرات خصوصًا

طلباء علوم دینیہ اگر دلچسپی سے مطالعہ کریں تو قرآنی فہم وادراک کا جوہر حاصل کر سکتے ہیں۔ ویسے قرآن پاک کی تلاوت کرتے وقت ایسی سیکڑوں آیتیں آئیں گی جن کا حکم مستثنیٰ یا مخصوص ہے اور استثنیٰ بھی وہیں موجود ہے مثلاً اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ (الآیۃ، العصر) اسے منسوخ وناسخ نہیں سمجھنا چاہیئے۔ جیسا کہ بعض علماء نے فرمایا ــــ مگر فکر وتدبر کے ساتھ قرآنی تلاوت کا ذوق ہو تو "وَلَقَدْ یَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ" کا جلوہ نظر آتا ہے اور اگر بعض علوم قرآنی بھی تالی کے پیش نظر رہے تو سبحان اللہ! جو اس کی تلاوت وسماعت میں لطف ہے غالباً ہفت کشور کی بادشاہت میں بھی نہیں ہوگا کیونکہ اس میں ایمان کی حلاوت اور صاحبِ کلام کی قربت ورفاقت نصیب ہوتی ہے جو دونوں جہان کی دولت میں نہیں۔ اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنَا تِلَاوَتَہٗ اٰنَآءَ الَّیْلِ وَاٰنَآءَ النَّھَارِ وَاجْعَلْہُ لَنَا حُجَّۃً یَّا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ۔ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ سَیِّدِنَا وَحَبِیْبِنَا مُحَمَّدٍ حَامِلِ الْقُرْاٰنِ وَمُعَلِّمِہٖ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَاَتْبَاعِہٖ اَجْمَعِیْنَ

بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ٥



وَابْعَثْ فِیْھِمْ رَسُوْلًا مِّنْھُمْ — اور بھیج ان میں ایک رسول انہی میں سے،
آیۃ ۱۲۹ بقرہ

وَرَفَعَ بَعْضَھُمْ دَرَجٰتٍ آیۃ ۲۵۳ بقرہ — اور کوئی وہ جس کو سب پر درجوں بلند کیا۔

آیت اولیٰ میں رسول اور آیت ثانیہ میں بعض کو پردۂ ابہام میں رکھا گیا ہے۔ اور ان دونوں مقاموں میں 'رسول' اور 'بعض' سے مراد نبی آخر الزماں سید المرسلین رحمۃ للعالمین حضور پر نور محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی ذات بابرکات ہے

وَلَا یَاْتَلِ اُولُوا الْفَضْلِ مِنْکُمْ وَالسَّعَۃِ — اور قسم نہ کھائیں وہ جو تم میں فضیلت والے اور گنجائش والے ہیں

اِذْ یَقُوْلُ لِصَاحِبِہٖ لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰہَ مَعَنَا — جب اپنے صحابی سے فرماتے تھے غم نہ کھا بیشک اللہ ہمارے ساتھ ہے۔

آیت اولیٰ میں "اولوالفضل" اور "صاحبِ وسعت" نیز آیت ثانیہ میں 'صاحب' کو مبہم بیان فرمایا گیا ہے۔ اور ان تینوں مقامات میں 'اولوالفضل' 'اولوالوسعت' اور 'صاحب' سے مراد افضل البشر بعد الانبیاء حضور سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی ذات گرامی ہے۔

# آیاتِ مبہمات

قرآن عظیم علوم وفنون کا خزینہ اور اسرار ومعارف کا دفینہ ہے اور ایسا بحرِ ناپیدا کنار ہے جس کی گہرائی کا کوئی اندازہ نہیں۔ اِس میں جس قدر غوّاصی کی جائے اسی قدر قیمتی اور آبدار موتی دستیاب ہوتے ہیں۔ ہمارے اسلاف کرام نے اس کے تشبیہہ واِستعارات، تعریض وکنایات، وجود ومخاطبات اور مفردات ومبہمات وغیرہا کی تشریح وتوضیح اور تیسیر وتسہیل کے لئے اپنی پوری پوری متاعِ زندگی کو وقف فرمادیا۔ جن کی بارآور کوششوں کے نتیجہ میں قیامت تک اہلِ علم ان کے خوشہ چین اور حاشیہ نشین رہیں گے۔

قرآن پاک میں جابجا بہت سارے افراد وجماعت کا ذکر بطور مبہم ہے، جس کی عقدہ کشائی کے لئے بزرگوں نے اپنی عمر عزیز کو صرف کردیا۔ حضرت عکرمہ فرماتے ہیں کہ ،، وَمَنْ یَّخْرُجْ مِنْ بَیْتِہٖ مُھَاجِرًا اِلَی اللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ ثُمَّ یُدْرِکْہُ الْمَوْتُ ،، سے کون صاحب مراد ہیں اس کی تحقیق وجستجو میں میں نے چودہ۱۴ سال گزار دیا (الاتقان) تو اللہ ورسول جلّ وعلیٰ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی رضا وخوشنودی کے لئے اپنے گھر بار چھوڑ کر ہجرت کر جانے والے اور اثناءِ راہ موت کی آغوش چلے جانے والے، بنی خزاعہ سے تعلق رکھنے والے ابن العیص تھے۔ پھر معلوم ہوا کہ ابوضمرہ بن العیص تھے، پھر معلوم ہوا کہ ابوضمرہ کا اصل نام سبرہ تھا پھر یہ بھی معلوم ہوا کہ وہ سبرہ نہیں بلکہ خالد بن حزام تھے۔ بالآخر یہ تحقیق ہوا کہ دراصل وہ شخصیت ضمرہ بن جندب کی تھی جس نے



مہاجرت کی حالت میں جامِ شہادت نوش کیا۔ اور ایک روایت میں ہے کہ وہ جندع بن ضمرہ تھے۔ غور کیجئے! ایک ایک ابہام کو دور کرنے کے لئے اور اس پردہ سے رُخِ زیبا کو باہر لانے کیلئے کیسی کیسی سعیٔ مشکور فرمائی گئی ہے کہ اگر ان مخلص بزرگوں کی مجاہدانہ وعالمانہ کوششیں نہ ہوتیں تو بہت سارے پردے علم ودانش اور فہم وذکاوت کے باوجود نہیں اٹھ پاتے۔

قرآن پاک میں ابہام کے متعدد وجوہات ہیں (۱) جب کوئی مبہم ذکر آئے گا تو اس کے ابہام کو دور کرنے کا ذوق پیدا ہوگا اور تالیِ قرآن اسوقت تک تلاوت وجستجو میں لگا رہےگا جب تک ابہام دور نہ ہوجائے۔ (۲) جب کسی بات کو ایک مقام پر وضاحت وتفصیل کے ساتھ بیان کردیا گیا تو دوسرے مقام پر پھر اسی وضاحت وصراحت کی چنداں ضرورت نہیں رہتی ہے بلکہ اشارے کنائے اور ابہام سے بھی کام چل جاتا ہے مثلاً صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ ،، کی تلاوت جب کوئی شخص کرتا ہے تو اس کو منعم علیہم کی تلاش وجستجو کا ذوق پیدا ہوتا ہے کہ جس صراط مستقیم کی ہدایت ہم اپنے پروردگار سے طلب کررہے ہیں وہ صراطِ مستقیم تو ان حضرات کا راستہ ہے جن پر اللہ کا احسان ہوا۔ مگر وہ حضرات ہیں کون ؟ جو منعم علیہم ہیں اور جن پر اللہ تعالےٰ کا اِحسان ہوا ہے۔ اِس تلاش وجستجو نے تالیِ قرآن کو تلاوت پر برانگیختہ کیا۔ تاآنکہ وہ آیہ کریمہ اَلَّذِیْنَ اَنْعَمَ اللّٰہُ عَلَیْھِمْ مِنَ النَّبِیّٖنَ وَالصِّدِّیْقِیْنَ وَالشُّھَدَآءِ وَالصّٰلِحِیْنَ (الآیۃ ۶۹ النساء) تک پہنچا تو اس کی آنکھوں سے پردہ اُٹھا پھر اس کی تلاش وجستجو رنگ لائی اور سرخرو ہوا کہ جن حضرات پر اللہ تعالےٰ کا احسان ہوا اور جو حضرات منعم علیہم ہیں وہ انبیاء علیہم السلام، صدیقین عظام، شہدائے والامقام اور صالحین کرام ہیں۔ اس کو یوں بھی کہہ سکتے ہیں کہ جس بات کا ذکر ایک جگہ تفصیل ووضاحت سے ہوگیا ہے،

دوسری جگہ صرف ابہام واشارہ سے کام لے لیاگیاہے تاکہ اعجاز وبلاغت کا معیار اہل علم کے دانش کدوں میں رکھ دیا جائے جس سے اربابِ تحریر وتقریر حسب ظرف فائدہ اٹھاتے رہیں۔

**ابہام کی تیسری وجہ** یہ ہے کہ جس کو مبہم رکھاگیاہے وہ اس قدر مشہور ومعروف ہوکہ اس کے نام لینے کی ضرورت ہی نہیں ہے۔ سامع وتالی کو اشارات وضمائر اور ابہام ہی کے ذریعہ اس کا علم یقینی حاصل ہوجاتاہے مثلاً قُلْنَا یٰآدَمُ اسْکُنْ اَنْتَ وَزَوْجُکَ الْجَنَّۃَ " ہم نے فرمایا اے آدم تم اور تمہاری بیوی جنت میں رہو"۔ اس اشارہ میں حوا نہیں فرمایاگیا، صرف "تمہاری بیوی" کہنے پر اکتفا کیاگیا کیونکہ حضرت آدم علیہ السلام کی بیوی حضرت حوا کے علاوہ دوسری نہیں ہے توصرف "تمہاری بیوی" فرمادینے ہی سے حضرت حوا متعین ہوجاتی ہیں۔

اسی طرح دوسری آیۃ مقدسہ میں ارشاد ہوا "اَلَمْ تَرَ اِلَی الَّذِیْ حَآجَّ اِبْرٰھِیْمَ فِیْ رَبِّہٖ اَنْ اٰتٰہُ اللّٰہُ الْمُلْکَ" (الآیۃ ۲۵۸ البقرۃ)۔ (اے محبوب! کیا آپ نے نہ دیکھا اُسے جو ابراہیم سے جھگڑا اس کے رب کے بارے میں، حالانکہ اللہ نے اُسے بادشاہی دی")۔ اس آیت میں جھگڑالو کا نام نہیں لیا، صرف اشارہ فرمادیاگیاکہ اللہ تعالیٰ نے اسے بادشاہی دی تھی۔ اور یہ اظہر من الشمس ہے کہ حضرت سیدنا ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام نمرود مردود کی طرف رسول بناکر بھیجے گئے تھے توبغیر نام کے بھی آیتِ مذکورہ میں نمرود ہی متعین ہوا اس لئے بطور ابہام اس کا ذکر ہوا۔ قرآنی اسرار ونکات کے غواص وشناور یہ بھی بیان فرماتے ہیں کہ جب اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں فرعون جیسے نابکار کا ذکر اس کا نام لے کر فرمایا تونمرود کا ذکر نام کے ساتھ کیوں نہیں فرمایا؟ پھر اس کا جواب بھی خود ہی دیتے ہیں کہ فرعون نافرمان وگمراہ ہونے کے باوجود ذہین وفطین تھا جیساکہ حضرت موسیٰ علیہ السلام اور فرعون کے مکالموں سے ظاہر ہے۔ اور نمرود



نہایت کند ذہن اور بودا تھاکہ حیات وموت کے فلسفہ کو قتل وآزادی پر محمول کیا اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کے دلیل قاہر کے مقابلہ میں ایسا احمقانہ جواب دیاکہ اس کا عجز اس کے پرستاروں پر بھی ظاہر ہوگیا، اس لئے اس کا نام بھی اس قابل نہیں کہ مذکور ہو۔

**ابہام کی چوتھی وجہ پردہ پوشی ہے** اور یہ محض پروردگار کے لطف وکرم کے باعث ہے تاکہ مذکور کی پردہ دری تالی وسامعِ قرآن کے نزدیک نہ ہو۔ ممکن ہے محکی عنہ اپنے کرتوت پر پشیمان ہوکر تائب ہوجائے تو اس وقت اس کو عزت والے معاشرہ میں منہ چھپانے کی جگہ نہیں ملے گی۔

**ابہام کی پانچویں وجہ** یہ ہوتی ہے کہ مبہم کو متعین کردینے میں کوئی بڑا فائدہ حاصل نہیں ہوتا۔ بلکہ مبہم رکھنے ہی میں ذہن وفکر اور طائرِ معلومات کو جولانیت نصیب ہوتی ہے مثلاً وَاسْئَلْھُمْ عَنِ الْقَرْیَۃِ الَّتِیْ کَانَتْ حَاضِرَۃَ الْبَحْرِ " اور ان سے حال پوچھو اُس بستی کا جو دریا کے کنارے تھی۔ (الآیۃ ۱۶۳ الاعراف) اس آیت کریمہ میں خداوند قدوس نے اپنے محبوب سے خطاب فرمایاکہ مدینہ کے قریب بسنے والے یہودیوں سے اس گاؤں کا حال پوچھئے جو دریا کے کنارے تھا، اب وہ کون سا گاؤں تھا قرآن عظیم نے اُسے متعین نہیں فرمایا۔ لہٰذا مفسرین کرام کو اس کی جستجو ہوئی۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایاکہ وہ مدینہ منورہ اور مصر کے درمیان ایک قریہ ہے۔ انہیں کا ایک قول یہ ہے کہ مَدیَن اور طور کے درمیان ایک آبادی ہے۔ زہری نے کہاکہ وہ ملکِ شام میں ایک قریہ طبریہ ہے۔ حضرت ابن عباس کی ایک روایت یہ بھی ہے کہ وہ مَدیَن ہے۔ بعض مفسرین نے فرمایاکہ وہ ایلہ ہے اور بعض نے کہا وہ بَیْتُ الْمَقْدِس ہے یعنی ایک ابہام نے تحقیق وجستجو کے چشمے بہانے پر مفسرین کرام کو مجبور کردیا، جس سے تالی وسامع

دونوں کے ذوق میں زیادتی ہوئی۔

**ابہام کی چھٹی وجہ:-** یہ ہوتی ہے کہ اگرچہ واقعہ کسی خاص شخص سے متعلق ہے مگر اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم کو عام فرمانا چاہتا ہے۔ لہٰذا اپنے فضل وعنایت کی نسبت اس خاص بندہ کے ساتھ متعین نہیں فرماتا بلکہ مبہم بیان فرماتا ہے تاکہ تالی وسامع کے اندر ذوقِ عبادت بھی بیدار ہو اور اس مبہم کی تلاش و جستجو بھی ہو۔ مثلاً وَمَنْ يَّخْرُجْ مِنْۢ بَيْتِهٖ مُهَاجِرًا اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ثُمَّ يُدْرِكْهُ الْمَوْتُ فَقَدْ وَقَعَ اَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ "اور جو نکلا اپنے گھر سے اللہ ورسول کی طرف ہجرت کرتا۔ پھر اسے موت نے آلیا تو اس کا ثواب اللہ کے ذمہ پر ہوگیا۔" اس آیۂ مقدسہ میں ہجرت کرنے والے صحابی اگرچہ متعین ہیں کہ وہ جندع بن ضمرہ یا ضمرہ بن جندب ہیں جو تنگدستی کے باوجود شوقِ ہجرت میں ہجرت کا ثواب حاصل کرنے کے لئے مکہ سے روانہ ہوئے۔ مگر تنعیم پہنچ کر جاں بحق ہوگئے۔ جس پر لوگوں نے کہنا شروع کیا کہ حصولِ ثواب کے شوق میں پریشانی بھی اٹھائی مگر بڑھاپے اور کمزوری نے ہجرت کے فضل وثواب سے محروم رکھا اور راستے ہی میں دم توڑ گئے۔ اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے ابہاماً اس مصیب ومثاب صحابی کا بھی ذکر فرمادیا۔ اور ان کا نام متعین نہ فرماکر ہجرت کے ثواب کو عام بھی رکھا۔

اور کبھی ابہام سے وصفِ کامل کے ساتھ مبہم (مشارٌ الیہ) کے عظمتِ واقعی کو ظاہر کرنا مقصود ہوتا ہے۔ مثلاً وَلَا يَاْتَلِ اُولُوا الْفَضْلِ مِنْكُمْ وَالسَّعَةِ "اور قسم نہ کھائیں وہ جو تم میں فضیلت والے اور گنجائش والے ہیں۔" اِذْ يَقُوْلُ لِصَاحِبِهٖ لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا "جب اپنے صحابی سے فرماتے تھے غم نہ کھا بیشک اللہ ہمارے ساتھ ہے۔" وَالَّذِيْ جَآءَ بِالصِّدْقِ وَصَدَّقَ بِهٖۤ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ "اور وہ جو یہ سچ لے کر تشریف لائے اور



وہ جنہوں نے اس کی تصدیق کی یہی ڈر والے ہیں)

اِن تینوں آیاتِ کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عظمتِ واقعی کو مختلف وصفوں کے ساتھ بیان فرمایا ہے پہلی آیت میں صاحبِ فضل اور صاحبِ وسعت فرمایا۔ دوسری آیت میں صحابیٔ رسول کے لقب سے ملقب کیا۔ اسی لئے بعض ائمہ کا ارشاد ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی صحابیت بنصِ قرآن ثابت ہے اور جو بھی آپ کی صحابیت کا انکار کرے وہ نصِ قرآنی کا منکر ہوکر دینِ اسلام سے خارج ہوجاتا ہے۔ اور تیسری آیت میں آپ کی صداقت وتقویٰ کا ذکر فرمایا گیا ہے۔ ان تینوں آیتوں میں آپ کا نام نہیں آیا۔ مگر ایسے وصفِ کامل کے ساتھ ذکر ہوا کہ تالی وسامع کا تبادرِ ذہنی حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہی کی طرف ہوتا ہے، اسی لئے مفسرین کرام نے اِن تینوں آیتوں کے ابہام سے آپ ہی کی ذاتِ گرامی کو مراد لیا ہے۔

اور کبھی ابہام سے وصفِ ناقص کے ساتھ مبہم ومشارٌ الیہ کا ذکر ہوتا ہے مثلاً "اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ" (یقیناً جو تمہارا دشمن ہے وہی ہر خیر سے محروم ہے۔) خواہ وہ ابولہب اور عاص بن وائل ہو یا دوسرے کفار ومشرکین ہوں یا قیامت تک ہونے والے معاندین ومنافقین ہوں۔ اس مختصر وضاحت سے معلوم ہوا کہ آیاتِ مُبہمات ذوقِ معلومات، اعجاز وبلاغت، پردہ پوشی، تنبیہ علی العموم، وصفِ کامل اور وصفِ ناقص وغیرہ کی معلومات تالی وسامع کے لئے فراہم کرتی ہیں۔

✖ آیاتِ مُبہمات میں کبھی فردِ واحد مبہم ہوتا ہے خواہ وہ فرد مرد ہو یا عورت فرشتہ ہو یا جن۔ اور کبھی تثنیہ یا جمع مبہم ہوتے ہیں۔ ان کی مثالیں یہ ہیں:—

اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَةً (آیت ۳۰ بقرہ) "میں زمین میں اپنا نائب بنانے

والا ہوں۔"

یہاں خلیفہ سے مراد حضرت آدم علیہ السلام ہیں۔

وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا ۔ (آیت ۷۲، بقرہ) اور جب تم نے ایک نفس کا خون کیا

یہاں نفس سے عامیل مراد ہے جو بنی اسرائیل کا ایک فرد تھا۔

وَابْعَثْ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ اور بھیج ان میں ایک رسول انہی میں سے
(آیت ۱۲۹۔ بقرہ)

"رسول" سے مراد نبی آخر الزماں حضور پرنور سید عالم محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّشْرِيْ نَفْسَهُ ، بقرہ اور کوئی آدمی اپنی جان بیچتا ہے۔ (آیت ۲۰۷)

یہاں جان بیچنے والے سے مراد حضرت صہیب بن سنان رضی اللہ تعالےٰ عنہ صحابی رسول ہیں۔

اِذْ قَالُوْا لِنَبِيٍّ لَّهُمُ ۲۴۶ بقرہ جب وہ اپنے ایک پیغمبر سے بولے۔

یہاں "نبی" سے حضرت شمعون یا حضرت شمویل یا حضرت یوشع علیہم السلام مراد ہیں۔

مِنْهُمْ مَّنْ كَلَّمَ اللّٰهُ ۔ ۲۵۳ بقرہ ان میں کسی سے اللہ نے کلام فرمایا۔

جس نبی کو بے واسطہ خدا سے ہمکلامی کا شرف عطا فرمایا گیا اس سے مراد بقول مجاہد حضرت موسیٰ علیہ السلام یا حضور پرنور سید العلمین جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہیں جنہیں شب معراج بے واسطہ جبرئیل ہمکلامی سے مشرف فرمایا۔

وَرَفَعَ بَعْضَهُمْ دَرَجٰتٍ ۲۵۳ بقرہ اور کوئی وہ جس کو سب پر درجوں بلند کیا۔

یہاں "بعض" سے مراد جانِ مراد حضور پرنور صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم ہیں۔ اس پر امت کا اجماع ہے کہ اللہ تعالیٰ نے بدرجات کثیرہ حضور پرنور نبی آخر الزماں علیہ التحیۃ والتسلیم کو تمام انبیاء و مرسلین علیہم السلام پر افضل و اعلیٰ و برتر و بالا کیا۔

اَوْ كَالَّذِيْ مَرَّ عَلٰى قَرْيَةٍ ۲۵۹ بقرہ یا اس کی طرح جو گذرا ایک بستی پر۔"



اس آیت میں گزرنے والے سے مراد حضرت عزیر علیہ السلام ہیں، اور قریہ سے مراد اوپر گزر چکا۔

اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ عِمْرٰنَ ۳۵ آل عمران جب عمران کی بیوی نے عرض کی۔"

یہاں "اِمْرَاَۃ" سے مراد حضرت مریم ام عیسیٰ علیہ السلام کی والدہ حضرت حنّہ بنت فاقوذ ہیں۔

وَامْرَاَتِيْ عَاقِرٌ ۴۰ آل عمران اور میری بیوی بانجھ ہے"

یہاں امراۃ" سے مراد حضرت زکریا علیہ السلام کی بیوی حضرت مریم کی خالہ اشیاع بنت فاقوذ یا اشیع بنت فاقوذ ہیں۔

وَاِنَّ مِنْكُمْ لَمَنْ لَّيُبَطِّئَنَّ نساء ۷۲ اور تم میں کوئی وہ ہے کہ ضرور دیر لگائے گا"

اس آیت میں میدان جہاد کی طرف جانے میں دیر لگانے والے سے مراد عبداللہ بن اُبی راس المنافقین ہے۔

× اسی طرح قرآن عظیم میں سینکڑوں آیتیں ایسی ملیں گی جن میں فرد واحد کو مبہم رکھا گیا ہے۔ اور کہیں کہیں تثنیہ و جمع کو بھی مبہم رکھا گیا ہے، خواہ وہ مرد ہوں یا عورتیں، فرشتے ہوں یا جن مثلاً

قَالَ رَجُلٰنِ مِنَ الَّذِيْنَ يَخَافُوْنَ ۲۳ المائدہ کہا دو مردوں نے جو اللہ سے ڈرنے والوں میں سے تھے۔

ان دو مردوں سے مراد حضرت یوشع بن نون اور کالب بن یوقنا تھے اور یہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے نقباء میں سے تھے۔

وَوَصّٰى بِهَآ اِبْرٰهٖمُ بَنِيْهِ اسی دین کی وصیت کی ابراہیم نے اپنے بیٹوں کو۔ آیت ۱۳۲۔ البقرہ

یہاں بیٹوں سے مراد حضرت اسماعیل، حضرت اسحٰق، مدان و زمران سرح و نفشان و امیم، کیسان و سورح اور لوطان و نافش ہیں۔ اسی طرح "اسباط" سے

مراد حضرت یعقوب علیہ السلام کے بارہ۱۲ بیٹے حضرت یوسف، روبیل، شمعون لاوی، یہوذا یا یہودا، تفتانی، متناۃ، کاد، یاشیر، ایشاجر، رایلون اور بنیامین ہیں۔

فَقَاتِلُوْٓا اَئِمَّةَ الْكُفْرِ (۱۲، توبہ) توکفر کے سرغنوں سے لڑو!

"ائمہ کفر" سے مراد ابوجہل، امیہ بن خلف، سہیل بن عمرو، عتبہ بن ربیعہ ہیں۔ اور حضرت ابوسفیان رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب حالتِ کفر میں تھے تو وہ بھی امام الکفار کہلاتے تھے۔

وَالَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مَسْجِدًا ضِرَارًا (۱۰۷، توبہ) اور وہ جنہوں نے مسجد بنائی نقصان پہنچانے کے لئے۔"

مدینہ منورہ سے قریب مقامِ قبا میں مسجد قبا سے قدرے فاصلہ پر جن لوگوں نے مسجد ضرار بنائی ان میں یہ بارہ۱۲ آدمی پیش پیش تھے ۱: حزام بن خالد ۲: ثعلبہ ابن حاطب ۳: ہزال بن امیہ ۴: معتب ابن قشیر ۵: ابوحبیبہ ابن ازعر ۶: عباد ابن حنیف ۷: جاریہ ابن عامر اپنے تمام بیٹوں کے ساتھ ۸: زید بن الحارث ۹: نبتل ابن الحارث ۱۰: بحرج ابن عیمان ۱۱: بجاد ابن عیمان ۱۲: ودیعہ ابن ثابت، اس آیت میں وَالَّذِیْنَ کے اندر ان ہی لوگوں کو مبہم رکھا گیا ہے۔

سَيَقُوْلُ السُّفَهَآءُ مِنَ النَّاسِ عنقریب کہیں گے بے وقوف لوگ"۔ بقرہ

یہاں "سفہاء" سے مراد رفاعہ بن قیس، قردوم بن عمرو، کعب بن اشرف، رافع بن حرملہ، حجاج بن عمرو، اور ربیع بن ابی الحقیق وغیرہ ہیں۔ اسی طرح قرآن پاک میں بے شمار آیتیں ہیں جن میں جمع و تثنیہ کو مبہم رکھا گیا ہے مگر سبھوں کے نام معلوم نہیں ہو سکے۔ اب میں مناسب سمجھتا ہوں کہ آیاتِ مبہمات کا ایک اجمالی خاکہ ضابطۂ تحریر میں لے آؤں تاکہ مجھ جیسے طالب علموں کو قرآن فہمی میں مدد ملے اور جو وقت کتابوں کے سمندر میں غوطہ زنی و صدف یابی



میں لگ جاتا ہے وہ بچ سکے۔ وَمَا تَوْفِيْقِيْٓ اِلَّا بِاللّٰهِ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْهِ اُنِيْبُ

مُنَادِيًا يُّنَادِيْ لِلْاِيْمَانِ۔ آلِ عمران ایک منادی ایمان کیلئے ندا فرماتا ہے۔ آیۃ ۱۹۳

مرادِ حضور پُر نور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔

وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ اَلْقٰٓى اِلَيْكُمُ السَّلٰمَ لَسْتَ مُؤْمِنًا۔ آیۃ ۹۴ النساء اور جو تمہیں سلام کرے اس سے یہ نہ کہو کہ تو مسلمان نہیں۔"

اس سلام کرنے والے سے مراد عامر بن اضبط یا مرداس بن نہیک ہیں، وہ اپنے قبیلہ سے چھپ کر ایمان لے آئے تھے مگر ان کا ایمان مسلمانوں پر ظاہر نہیں تھا لہٰذا دھوکہ میں انہیں مقداد بن اسود یا اسامہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے قتل کر دیا۔

وَبَعَثْنَا مِنْهُمُ اثْنَيْ عَشَرَ نَقِيْبًا اور ہم نے ان میں بارہ۱۲ سردار قائم کئے۔ آیۃ ۱۲ المائدہ

یعنی بارہ گروہ پر ایک ایک سردار مقرر فرمایا، جنہیں سردار مقرر فرمایا گیا تھا وہ یہ تھے ۱: گروہ روبیل کے لئے شموع بن زکور ۲: گروہ شمعون کے لئے شوقط بن حوری ۳: گروہ یہودا کیلئے کالب بن یوقنا ۴: گروہ ایشاجرہ کے لئے یعورک بن یوسف ۵: گروہ افرائیم یوسفی کے لئے یوشع بن نون ۶: گروہ بنیامین کیلئے بلطی بن رفو ۷: گروہ زبالون کے لئے کرابیل بن سوری ۸: گروہ منشا یوسفی کیلئے ولد بن سوساس ۹: گروہ دان کے لئے عمائیل بن کسل ۱۰: گروہ آشیر کے لئے ستور بن میخائیل ۱۱: گروہ نفتال کے لئے یوحنا ابن وقوسی اور ۱۲: گروہ کاذکو کیلئے وال بن موخا۔

وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ ابْنَيْ اٰدَمَ بِالْحَقِّ۔ آیۃ ۲۷ المائدہ اور انہیں پڑھ کر سناؤ آدم کے دو بیٹے کی سچی خبر"

ان دو بیٹوں سے مراد قابیل اور ہابیل ہیں۔ قابیل نے ہابیل کو بغض و حسد کی وجہ سے قتل کیا۔ اور یہ پہلا قتل روئے زمین پر انسانوں میں ہوا۔

وَاتْلُ عَلَیْهِمْ نَبَاَ الَّذِیْ اٰتَیْنٰهُ اٰیٰتِنَا فَانْسَلَخَ مِنْهَا فَاَتْبَعَهُ الشَّیْطٰنُ فَکَانَ مِنَ الْغٰوِیْنَ (آیۃ ۱۷۵ الاعراف) اور اے محبوب! انہیں اُن کا احوال سنائیے جسے ہم نے اپنی آیتیں دیں تو وہ اُن سے صاف نکل گیا۔ پھر شیطان اس کے پیچھے لگا تو گمراہوں میں ہوگیا۔

اس آیۃ میں جس شخص کو آیات یعنی اسمِ اعظم وغیرہ دینے کا ذکر ہے اس سے مراد بلعم باعور ہے جس کا عبرتناک واقعہ کتبِ تفاسیر میں مذکور ہے۔ اس نام میں اختلاف ہے۔ بعض مفسرین فرماتے ہیں کہ اس کا نام بلعام بن آبر یا باعر یا باعور ہے۔ اور بعضوں نے کہا کہ اس کا نام اُمیۃ بن صلت یا صیفی بن راہب ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

وَاِنِّیْ جَارٌ لَّکُمْ (آیۃ ۴۸ الانفال) اور میں تمہارے لئے پناہ ہوں"

ابلیس لعین نے معرکۂ بدر کے لئے کفار مکہ کو برانگیختہ کرتے ہوئے کہا کہ تم میری پناہ میں رہو گے لہٰذا کوئی مسلمان تمہارا بال بیکا نہیں کر سکے گا۔ خود ابلیس مردود سراقہ بن مالک بن جعشم بنی کنانہ کی صورت میں سرداری کا جھنڈا ہاتھ میں لئے مشرکین مکہ کے لشکر میں شریک تھا۔ لیکن جب مسلمانوں کے لئے خدا کی مدد اتری تو وہ سر پر پاؤں رکھ کر اِنِّیْ اَرٰی مَا لَا تَرَوْنَ کہتے ہوئے بھاگا۔ اس آیت میں "جار" سے مراد شیطان لعین ہے جو سراقہ بن جعشم کی شکل میں تھا۔

وَفِیْکُمْ سَمّٰعُوْنَ لَهُمْ (آیۃ ۴۷ توبہ) اور تم میں ان کے جاسوس موجود ہیں"

یہاں "جاسوس" سے مراد عبد اللہ بن اُبی، رفاعہ بن تابوت اور اوس بن قیظی ہیں جو مسلمانوں کی خبریں کفار مکہ اور یہودِ مدینہ تک پہنچایا کرتے تھے۔

وَمِنْهُمْ مَّنْ یَّقُوْلُ ائْذَنْ لِّیْ وَلَا تَفْتِنِّیْ۔ (آیۃ ۴۹ التوبہ) اور ان میں کوئی آپ سے یوں عرض کرتا ہے کہ مجھے رخصت دے دیجئے اور فتنہ میں نہ ڈالئے"



جب سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے غزوۂ تبوک کی تیاری کا حکم دیا تو جد بن قیس منافق نے اس میں شرکت سے اعراض کرتے ہوئے یہ بہانا بنایا کہ میں عورتوں کا رسیا ہوں جب رومی گوری چٹی عورتوں کو دیکھوں گا تو مجھے اپنے نفس پر قابو نہیں رہے گا۔ اس لئے مجھے تبوک جانے سے معذور رکھیں اور اس فتنہ سے بچائیں میں مدینہ ہی میں بیٹھ کر آپ کی مالی مدد کروں گا۔ حضور پُرنور سید عالم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنی ناراضگی کا اظہار فرماتے ہوئے اس سے چہرۂ مبارک پھیر لیا۔ اسی جد بن قیس کے حق میں یہ آیت نازل ہوئی۔ یعنی بہانے بنا کر رخصت چاہنے والے سے مراد جد بن قیس منافق ہے

وَمِنْهُمْ مَّنْ یَّلْمِزُكَ فِی الصَّدَقٰتِ۔ آیۃ ۵۸ التوبہ اور ان میں کوئی وہ ہے کہ صدقے بانٹنے میں آپ پر طعن کرتے ہیں۔

طعن کرنے والا ذوالخُویصرہ تمیمی ہے جو امامُ الخوارج کہلاتا ہے۔ بخاری و مسلم کی روایت میں ہے کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مالِ غنیمت تقسیم فرما رہے تھے تو ذوالخویصرہ نے کہا "یا رسول اللہ! عدل کیجئے"؟ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا "تجھے خرابی ہو! میں عدل نہ کروں گا تو کون عدل کرے گا۔"؟ یہ سن کر امام العادلین حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بارگاہ رسالت میں عرض کیا کہ مجھے اجازت دیجئے کہ اس منافق کی گردن مار دوں"؟ حضور اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اسے چھوڑ دو، اس کے اور بھی ہمراہی ہیں کہ تم ان کی نمازوں کے سامنے اپنی نمازوں کو اور ان کے روزوں کے سامنے اپنے روزوں کو حقیر دیکھو گے، وہ قرآن پڑھیں گے مگر قرآن ان کے گلے سے نہ اترے گا وہ دین سے ایسے نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے" یا تیر کمان سے"

ذوالخویصرہ تمیمی کا اصل نام حرقوص بن زہیر ہے۔

وَمِنْهُمْ مَّنْ عٰهَدَ اللّٰهَ (آیۃ ۷۵ توبہ) "اور ان میں کوئی وہ ہے جس نے اللہ سے عہد کیا تھا"

یہاں عہد کرنے والے سے مراد ثعلبہ بن حاطب منافق ہے۔

وَاٰخَرُوْنَ اعْتَرَفُوْا بِذُنُوْبِهِمْ — اور کچھ دوسرے ہیں جنہوں نے اپنے گناہوں (آیت ۱۰۲ التوبہ) کا اعتراف کیا۔

غزوۂ تبوک میں شرکت نہ کرنے والوں میں کچھ وہ حضرات بھی تھے جنہیں اپنی غلطیوں کا شدید احساس ہوا اور وہ نادم ہو کر عذر خواہی کے لئے بارگاہِ رسالت میں حاضر ہو گئے انہیں میں حضرت لبابہ اور ان کے بعض ساتھی بھی تھے۔ اللہ و رسول جل و علی و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ان کے عذر کو قبول فرماتے ہوئے معافی دے دی۔

وَاٰخَرُوْنَ مُرْجَوْنَ لِاَمْرِ اللّٰهِ — اور کچھ لوگ موقوف رکھے گئے اللہ کے حکم پر (التوبہ ۱۰۶)

غزوۂ تبوک میں شرکت نہ کرنے والے لوگ تین گروہ میں منقسم ہو گئے۔ ایک وہ جنہوں نے اپنے نفاق و عداوت کی وجہ سے بہانے بنا کر شریک نہ ہوئے اور شریک ہونے والوں کا مذاق اڑایا۔ قرآن عظیم نے صراحۃً اس کے بارے میں فرما دیا کہ ان کا حیلہ تراشنا کام نہ دے گا وہ اپنے اِن کرتوت کے سبب کافر و جہنمی ہو گئے۔ اب انہیں عذابِ الٰہی سے کوئی نہیں بچا سکتا۔ لَا تَعْتَذِرُوْا قَدْ كَفَرْتُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ (بہانے نہ بناؤ تم کافر ہو گئے ظاہراً ایمان لانے کے بعد) اب اگر ان بدبختوں کے لئے سارے ایمان والے بھی مل کر ان کی بخشش و نجات کے لئے دعا و استغفار کریں تو ان کی سفارش و دعا، خداوند قدوس کی بارگاہِ عالی میں قابلِ قبول نہ ہوگی کیونکہ انہوں نے قرآن، اسلام اور پیغمبرِ اسلام علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ساتھ مذاق کیا ہے۔ اِسْتَغْفِرْ لَهُمْ اَوْ لَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ، اِنْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِيْنَ مَرَّةً فَلَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ، ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ (التوبہ) (تم ان کی معافی چاہو یا نہ چاہو، اگر تم ستر بار انکی معافی چاہو گے تو اللہ ہرگز انہیں نہیں بخشے گا۔ یہ اس لئے کہ وہ اللہ اور اسکے رسول سے منکر ہوئے)



اور غزوۂ تبوک سے پیچھے رہ جانے والوں میں دوسرا وہ گروہ ہے جنہیں عدم شرکت کی وجہ سے ندامت و شرمندگی دامن گیر ہو گئی وہ مظفر و منصور مجاہدینِ اسلام کے استقبال کے لیئے مدینہ منورہ سے محض اِس لیے باہر نہیں نکلے کہ اب ہم اسلام کے مجاہدین اور پیغمبر اسلام علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اپنا چہرہ دکھلانے کے لائق نہ رہے۔ لہٰذا اس گروہ کے سربراہ حضرت لبابہ اپنے ساتھیوں کیساتھ مسجد نبوی شریف میں پہنچے اور لشکرِ اسلام کے ورود سے قبل اپنے آپکو ستون سے مضبوط رسیوں کے ذریعہ باندھ دیا کہ جب تک سرورِ کائنات علیہ ازکی التسلیمات اپنے ہاتھوں سے نہیں کھولیں گے ہم آزاد نہیں ہوں گے چاہے موت ہی کیوں نہ آ جائے۔

مدینہ منورہ میں تشریف آوری کے بعد رحمۃ للعالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ابتداءً حضرت لبابہ اور ان کے ساتھیوں کی طرف کوئی توجہ نہیں فرمائی اور اس کا فیصلہ خدائے احکم الحاکمین پر چھوڑ دیا۔ چند دنوں کے بعد ان کی معافی کا پروانہ بصورتِ وحی آیا اور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنے مبارک ہاتھوں سے حضرت لبابہ کو آزاد فرمایا۔

اور تیسرے گروہ کا معاملہ موقوف کر دیا گیا ہے جس کا ذکر اس آیتہ وَاٰخَرُوْنَ مُرْجَوْنَ لِاَمْرِ اللّٰهِ میں ہے کہ خدا کی رحمت چاہے تو انہیں معاف کر دے اور اس کا عدل چاہے تو جہنم کی عبرتناک سزا دے۔ جو لوگ موقوف رکھے گئے ہیں وہ مدینہ کے تین سر برآوردہ اشخاص ہیں ۱۔ ہلال بن امیہ۔ ۲۔ مرارہ بن ربیع ۳۔ کعب بن مالک۔

لِمَنْ حَارَبَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ مِنْ قَبْلُ — جو پہلے ہی سے اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم (آیت ۱۰۷ التوبہ) کا مخالف تھا۔

یہاں مخالف و محارب سے مراد ابو عامر راہب ہے۔

أَفَمَنْ كَانَ عَلَىٰ بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّهِ وَ يَتْلُوهُ شَاهِدٌ مِّنْهُ (آیت ۱۷ الہود) تو کیا جو اپنے رب کی طرف سے روشن دلیل پر ہو اور اس پر اللہ کی طرف سے گواہ آئے۔

یہاں روشن دلیل سے وہ دلائل عقلیہ مراد ہیں جو اسلام کی حقانیت پر دلالت کریں۔ اور جو رب تعالیٰ کی عنایت سے روشن دلیل پر ثابت قدم ہو سے مراد یا تو جانِ رحمت شمعِ ہدایت حضور پُر نور سید عالم صلے اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ بابرکات ہے، یا حضرت عبداللہ بن سلام ہیں جو توریت و انجیل کے جلیل القدر عالم تھے، اور حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی زیارت کرتے ہی اپنی عقل و ذہانت سے پہچان کر شوق دل سے قربان ہونے لگے۔ اور اس آیۃ میں گواہ سے مراد یا تو قرآن عظیم یا جبرئیل امین، یا سب سے پہلے ایمان لانے والے حضرت ابوبکر و علی رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔

وَنَادَىٰ نُوحٌ ابْنَهُ (آیت ۴۲ الهود) اور نوح نے اپنے بیٹے کو پکارا (سورہ ہود)
حضرت نوح علیہ السلام کے بیٹے کا نام کنعان تھا، بعض نے کہا اس کا نام یام تھا اور وہ منافق تھا۔

وَامْرَأَتُهُ قَائِمَةٌ فَضَحِكَتْ فَبَشَّرْنَاهَا بِإِسْحَاقَ (آیت ۷۱ الهود) اور اس کی بیوی کھڑی تھی وہ ہنسنے لگی تو ہم نے اسے اسحاق کی خوشخبری دی۔
اس آیت میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی بیوی حضرت سارا رضی اللہ عنہا مراد ہیں۔

قَالَ يَا قَوْمِ هَٰؤُلَاءِ بَنَاتِي (آیت ۷۸ الهود) لوط نے کہا اے میری قوم یہ میری قومی بیٹیاں ہیں۔
حضرت لوط علیہ السلام نے اپنی قوم کی عورتوں کو بزرگانہ شفقت کی وجہ سے اپنی بیٹیاں فرمایا تاکہ بے غیرت قوم میں کچھ تو حمیت کا جذبہ بیدار ہو، اور وہ غیر فطری عمل سے باز آجائیں ویسے حضرت لوط علیہ السلام کی دو بیٹیاں بھی تھیں جن کا نام ریثا اور رغوتا تھا۔

وَإِذْ قَالُوا لَيُوسُفُ وَأَخُوهُ (آیت ۸ یوسف) جب بولے کہ ضرور یوسف اور اس کا بھائی"



یہاں حضرت یوسف کے بھائی سے مراد بنیا آمین ہیں کہ دونوں ایک ہی ماں کے بطن سے تھے۔ واضح ہو کہ حضرت یعقوب علیہ السلام نے پہلا نکاح اپنی ماموں زاد بہن لیّا بنتِ لیّان سے کیا جن سے چھ فرزند ہوئے۔ دو حرم تھیں جن سے چار صاحبزادے ہوئے۔ پھر لیّا کے انتقال کے بعد آپ نے دوسرا نکاح ان کی چھوٹی بہن راحیل سے کیا جن سے حضرت یوسف اور بنیامین پیدا ہوئے۔

قَالَ قَائِلٌ مِّنْهُمْ لَا تَقْتُلُوا يُوسُفَ (آیت ۱۰ یوسف) ان میں سے ایک کہنے والے نے کہا کہ یوسف کو قتل نہ کرو۔
یہ "قائل" روبیل یا یہودا تھا۔ بعض مفسرین فرماتے ہیں کہ قتل سے روکنے والا شمعون تھا

فَأَرْسَلُوا وَارِدَهُمْ (آیت ۱۹ یوسف) انہوں نے اپنا پانی لانے والا بھیجا۔ جس کا نام مالک بن وعر خزاعی تھا اور وہ مدین کا رہنے والا تھا۔

قَالَ الَّذِي اشْتَرَاهُ مِن مِّصْرَ لِامْرَأَتِهِ (آیت ۲۱ یوسف) اور مصر کے جس شخص نے اُسے خریدا وہ اپنی عورت سے بولا"
خریدنے والے کا نام قطفیر یا اطیفیر تھا جو عزیزِ مصر کہلاتا تھا۔ اس وقت ملکِ مصر کا بادشاہ ریّان بن ولید عمالیقی تھا۔ اور جو پورے ملک کا مدار المہام ہوتا تھا اسے عزیزِ مصر کہتے تھے۔ حضرت یوسف علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اسی عزیزِ مصر یعنی قطفیر نے خریدا تھا، اس کی بیوی کا نام راعیل یا زُلیخا تھا اور زیادہ مشہور زلیخا ہی ہے۔

وَدَخَلَ مَعَهُ السِّجْنَ فَتَيَانِ (یوسف) اور اسکے ساتھ قیدخانہ میں دو جوان داخل ہوئے"
حضرت یوسف علیہ السلام کے ساتھ جو دو جوان قید خانہ میں داخل کئے گئے ان میں ایک شاہی باورچی خانہ کا نگہبان تھا دوسرا شاہی دربار کا ساقی تھا

دونوں پر یہ الزام تھا کہ انہوں نے بادشاہ ریّان کو زہر دینے کی سازش کی تھی۔ مطبخ کے مہتمم کا نام راشان اور ساقی کا نام مرطش تھا۔

قَالَ كَبِيۡرُهُمۡ (آیۃ یوسف) ان کا بڑا بھائی بولا۔

حضرت یوسف علیہ السلام کے سوتیلے بڑے بھائی کا نام شمعون یا روبیل تھا۔

اٰوٰۤى اِلَيۡهِ اَبَوَيۡهِ (آیۃ ۹۹ یوسف) "یوسف نے اپنے والدین کو اپنے پاس جگہ دی"۔

والدین سے مراد حضرت یعقوب علیہ السلام، اور آپ کی والدہ راحیل ہیں، بعض حضرات مفسرین نے فرمایا کہ آپ کی والدہ کا انتقال ہوگیا تھا اور یہاں والدہ سے خالہ مراد ہے۔

وَمَنۡ عِنۡدَهٗ عِلۡمُ الۡكِتٰبِ (آیۃ الرعد) اور وہ جسے کتاب کا علم ہے۔

جسے کتب آسمانی کا علم عطا فرمایا گیا وہ علماء یہود تھے یا علمائے نصاریٰ، یہ دونوں اپنی اپنی کتابوں کی روشنی میں حضور خاتم الانبیاء علیہ وعلیہم السلام کو خوب اچھی طرح جانتے اور پہچانتے تھے، دل ہی دل میں نبی آخر الزماں صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان بھی رکھتے تھے۔ مگر اپنی قوم کے سامنے اظہار کرتے ہوئے ڈرتے تھے۔ کیونکہ ان کی قوم یہود و نصاریٰ بغض و عناد کی وجہ سے رسولِ ختمی مرتبت علیہ السلام والتحیّۃ کی رسالت و نبوت کا منکر تھی۔ اس آیت میں یا تو علمائے یہود و نصاریٰ مراد ہیں یا حضرت عبداللہ بن سلام جو اعظم علمائے یہود تھے۔ مگر حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے چہرۂ پُر نور کو دیکھتے ہی اپنے ایمان کا اظہار کر دیا اور حلقۂ اسلام میں داخل ہوگئے۔

رَبَّنَاۤ اِنِّىۡۤ اَسۡكَنۡتُ مِنۡ ذُرِّيَّتِىۡ بِوَادٍ غَيۡرِ ذِىۡ زَرۡعٍ (آیۃ ابراہیم) اے ہمارے رب! میں نے اپنی کچھ اولاد ایک وادی میں بسائی جس میں کھیتی نہیں ہوتی ہے۔

یہاں ذریت سے مراد حضرت اسمٰعیل علیہ السلام اور ان کی اولاد ہے۔ اور "وادی غیر ذی زرع" سے مراد مکہ مکرمہ ہے۔



رَبَّنَا اغۡفِرۡ لِىۡ وَلِـوَالِدَىَّ وَلِلۡمُؤۡمِنِيۡنَ يَوۡمَ يَقُوۡمُ الۡحِسَابُ (آیۃ ۴۱ ابراہیم) اے ہمارے رب! مجھے بخش دے اور میرے ماں باپ کو اور سب مسلمانوں کو جس دن حساب قائم ہوگا۔

یہ دعا حضرت ابراہیم علیہ السلام کی ہے۔ "والدین" سے مراد حضرت آدم و حوا ہیں، یا آپ کے حقیقی والد و والدہ یعنی تارح اور ثانی۔ بطریق مجہول مشہور ہوگیا ہے کہ آپ کے والد کا نام آزر اور والدہ کا نام نوفا تھا۔ (الاتقان) واللہ اعلم

اِنَّا كَفَيۡنٰكَ الۡمُسۡتَهۡزِءِيۡنَ (آیۃ ۹۵ الحجر) بیشک ان ہنسنے والوں پر اے محبوب! ہم تجھے کفایت کرتے ہیں۔

کفار قریش کے پانچ سردار اکثر و بیشتر حضور سید العالمین محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر طعن کرتے اور تمسخر اڑاتے تھے۔ اس آیۂ کریمہ میں انہیں استہزاء کرنے والوں کا ذکر ہے ۱۔ ولید بن مغیرہ ۲۔ عاص بن وائل ۳۔ ابو زمعہ اسود بن مطلب ۴۔ حارث بن قیس ۵۔ اسود بن عبد یغوث، حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ان پانچوں سے متنفر رہتے اور بعضوں پر دعا بھی فرماتے۔ ایک دن حضرت جبرئیل علیہ السلام سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت عالیہ میں حاضر ہوئے جبکہ آپ مسجد حرام میں رونق افروز تھے۔ اتنے ہی میں یہ پانچوں خبثا آئے اور آپ کی شان اقدس میں مذاحیہ کلمات بکنا شروع کیا۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے ولید بن مغیرہ کی پنڈلی کی طرف، عاص بن وائل کے تلوے کی طرف ابو زمعہ کی آنکھوں کی طرف، حارث بن قیس کے سر کی طرف اور اسود بن عبد یغوث کے پیٹ کی طرف اشارہ کیا اور کہا میں ان کا شر دفع کروں گا۔

چنانچہ چند ہی دنوں کے بعد ولید بن مغیرہ ایک تیر فروش کی دوکان کے قریب سے گذر رہا تھا اس کی تہبند میں ایک پیکان چبھ گیا مگر اس نے تکبر و غرور کی وجہ سے سر جھکا کر اسے نکالنا پسند نہیں کیا جس سے اس کی پنڈلی میں زہریلا

زخم ہوگیا۔ اسی کے درد سے کراہتا ہوا مر گیا۔

عاص بن وائل کے تلوے میں ایک نہایت باریک کانٹا چبھ گیا جس کو تلاش بسیار کے بعد بھی نکالنے پر قادر نہیں ہوا۔ اس کی وجہ سے پاؤں ورم کر گیا۔ اور وہ بھی دردِ مسلسل میں مبتلا ہو کر چل بسا۔

ابو زمعہ کی آنکھوں میں ایسا ناگہاں دَرد شروع ہوا کہ وہ اپنا سر دیوار سے ٹکراتا تھا اور یہ کہتا جاتا تھا کہ مجھے اذیتیں دے دے کر محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) قتل کر رہا ہے۔ بالآخر وہ اسی طرح مر گیا۔

حارث بن قیس کی ناک سے خون اور پیپ جاری ہوا جو کافی دوا دارو کے باوجود نہیں رک سکا اور وہ اسی میں ھلاک ہوگیا۔

اسود بن عبد یغوث کو لو لگ گئی اس کا چہرہ جھلس گیا جس کی وجہ سے اس کا پہچانا جانا دشوار ہوگیا، گھر کے لوگوں نے اسے گھر سے نکال دیا پھر اسے استسقاء کی بیماری ہوگئی۔ پانی پی پی کر پیٹ پھلا لیا مگر پیاس نہیں بجھی۔ وہ پانی پر پانی پیئے جاتا تھا اور کہتا جاتا تھا کہ مجھے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کا رب قتل کر رہا ہے۔ بالآخر وہ بھی ہلاک ہوگیا۔ (نَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنْ اِسْتِہْزَاءِ الْاَنْبِیَاءِ وَالْاَوْلِیَاءِ وَالْعُلَمَاءِ) یہ دنیاوی سزا تھی جو ان نابکاروں کو ملی اور آخرت کی سزا تو ایسی عبرتناک ہوگی کہ اس کی کیفیت کو بیان کرنا ہی ممکن نہیں ہے۔

رَجُلَیْنِ اَحَدُھُمَا اَبْکَمُ لَایَقْدِرُ عَلٰی شَیْءٍ (آیت ۷۵۔ النحل۔) دو مرد، ان میں ایک گونگا جو کچھ کام نہیں کر سکتا۔

یہ مثال عام کافر کی ہے یا اس سے مراد اسید بن ابو العیص ہے۔

وَلَا تَکُوْنُوْا کَالَّتِیْ نَقَضَتْ غَزْلَھَا مِنْ بَعْدِ قُوَّۃٍ اَنْکَاثًا (آیت ۹۲۔ النحل) اور اس عورت کی طرح نہ ہو جس نے اپنا سوت مضبوطی کے بعد ریزہ ریزہ کرکے توڑ دیا۔

یہاں عورت سے مراد مکہ کی وہ عورت ہے جو اپنی باندیوں کے ساتھ صبح سے زوال آفتاب



تک نہایت محنت و دیدہ ریزی کے ساتھ سوت کاتتی تھی اور زوال کے بعد وہم اور فتورِ عقل کی وجہ سے سب سوت کو توڑ توڑ کر ریزہ کر دیا کرتی تھی۔ اور اس وجہ سے وہ اپنی بے وقوفی میں مشہور تھی۔ وہ ریطہ بنت سعید بن زید مناۃ بن تمیم تھی۔

یَقُوْلُوْنَ اِنَّمَا یُعَلِّمُہٗ بَشَرٌ (آیت ۱۰۳) وہ کہتے ہیں کہ یہ تو کوئی آدمی سکھاتا ہے۔ (النحل)

قرآن کریم کے تعلق سے جہاں کفار مکہ کے بہت سارے وہم و بکواس تھے وہیں وہ یہ بھی کہتے تھے کہ قرآن کا علم محمد عربی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو کوئی بشر دیتا ہے۔ اور اس بشر سے مراد وہ عبد بن حضرمی کو لیتے تھے جس کا مشہور نام مقیس تھا۔ یا یہ سمجھتے تھے کہ مقیس کے دونوں عجمی غلام مقیس کے ذریعہ محمد عربی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو کچھ کلمات سکھلاتے ہیں جسے وہ قرآن کا نام دے دیتے ہیں۔ ان غلاموں کا نام یسار اور جبر تھا۔ بعض مفسرین نے فرمایا کہ کفار و مشرکین اس کی تہمت حضرت سلمان فارسی پر لگاتے تھے یا مکہ کے ایک شخص بلعام پر۔ اور یہاں بشر سے مراد یہی لوگ ہیں۔

اَصْحٰبَ الْکَہْفِ وَالرَّقِیْمِ (آیت ۹) پہاڑ کی کھوہ اور جنگل کے کنارے والے۔ (الکہف)

"رقیم" سے مراد وہ وادی ہے جس میں اصحاب کہف ہیں۔ اور قوی ترین اقوال کے مطابق اصحاب کہف سات افراد پر مشتمل ہیں جن کے سردار تملیخا (وفی روایۃ بالیاء) اور بروایت دیگر مکسلمینا (وَفِیْ رِوَایَۃٍ بِالتَّاءِ تکسلمینا) ہے۔ روایات کو آپس میں تطبیق دینے سے معلوم ہوتا ہے کہ سردار تملیخا یا یملیخا تھے، مگر مکسلمینا (تکسلمینا) عمر میں سب سے بڑے تھے، اس لئے بعض مفسرین نے مکسلمینا کو سردار قرار دیا ہے۔ اسی سورۂ کریمہ میں آگے چل کر قَالَ قَآئِلٌ مِّنْھُمْ کَمْ لَبِثْتُمْ (آیت ۱۹) میں قائل مکسلمینا (تکسلمینا) اور مخاطب مرطوشش، یرانش، ایونس اویسطانس، اور شلططیوس ہیں۔ ان ناموں میں مفسرین و محققین کے درمیان اختلاف بھی ہے۔

مَنْ اَغْفَلْنَا قَلْبَهٗ عَنْ ذِكْرِنَا (آیت ۲۸ الکہف) جس کا دل ہم نے اپنی یاد سے غافل کر دیا۔

یوں تو عام کافروں کا دل یادِ الٰہی سے غافل ہے۔ مگر اس آیت میں مکہ کا ایک شریر کافر عُیینہ بن حصن مراد ہے۔ جو خدمتِ عالیہ سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں صرف اس وجہ سے حاضر نہیں ہوتا تھا کہ یہی بارگاہ غریبوں یتیموں اور غلاموں کی پناہ گاہ تھی اور اسے شکستہ حال لوگوں کے ساتھ بیٹھنے میں شرم آتی تھی۔ اللہ تعالیٰ نے اس کی یہ سزا دی کہ اسے خواہشاتِ نفسانی کا بندہ بنا دیا اور اپنی یاد سے اس کے دل کو دور کر دیا۔

وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِفَتٰىهُ (آیت ۶۰ الکہف) اور جب موسیٰ نے اپنے خادم سے کہا۔

"فتیٰ" سے مراد حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ولی عہد و خلیفہ حضرت یوشع بن نون علیہ السلام ہیں جو آپ کی خدمت و صحبت میں رہتے تھے اور علومِ ربانی اخذ فرماتے تھے۔ بعض مفسرین کرام نے فرمایا کہ فتیٰ سے مراد حضرت یوشع کے بھائی یثربی ہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

فَوَجَدَا عَبْدًا مِّنْ عِبَادِنَا (آیت ۶۵ الکہف) تو ہمارے بندوں میں سے ایک بندہ پایا۔

"عبد" سے مراد حضرت بلیا بن ملکان ہیں جن کی کنیت ابو العباس اور لقب خضر ہے اس کو تینوں طرح سے پڑھنا صحیح ہے (خَضِر خِضْر خَضْر) حضرت ابو العباس بلیا کے اس لقب کی وجہ یہ ہے کہ جہاں جلوس فرماتے وہ جگہ سر سبز و شاداب ہو جاتی اگرچہ پہلے سے خشک و بنجر ہو۔ حضرت خضر علیٰ نبینا و علیہ السلام کی نبوت میں اختلاف ہے مگر بعض علومِ باطنی اور علوم مکاشفہ میں آپ کا تخصص مسلّم ہے۔

حَتّٰى اِذَا لَقِيَا غُلٰمًا فَقَتَلَهٗ (آیت ۷۴ الکہف) یہاں تک کہ جب ایک لڑکا ملا تو اس بندے نے اسے قتل کر دیا۔

"غلام" سے مراد وہ نوجوان ہے جس کو حضرت خضر علیٰ نبینا و علیہ السلام نے قتل فرمادیا



تھا اور اس کا نام جیسون یا حیسوں تھا۔

وَكَانَ وَرَآءَهُمْ مَّلِكٌ (آیت ۷۹ الکہف) ان کے پیچھے ایک بادشاہ تھا۔"

"ملک" سے مراد ھدد بن بدد یا جلندی ہے جو نہایت ظالم بادشاہ تھا۔ اپنی رعیت کو بلا وجہ ظلم و ستم کا نشانہ بناتا رہتا تھا۔

وَاَمَّا الْغُلٰمُ فَكَانَ اَبَوٰهُ مُؤْمِنَيْنِ (آیت ۸۰ الکہف) اور وہ جو لڑکا تھا، اس کے ماں باپ مسلمان تھے۔

"غلام" یعنی جیسون کے باپ کا نام کازیرا اور ماں کا نام سہوہ تھا

وَاَمَّا الْجِدَارُ فَكَانَ لِغُلٰمَيْنِ يَتِيْمَيْنِ (آیت ۸۲ الکہف) رہی وہ دیوار تو وہ (شہر کے) دو یتیم لڑکوں کی تھی۔"

ان دونوں لڑکوں کا نام اُصرم اور صریم تھا۔ اور ان کا باپ نہایت ہی نیک اور شریف آدمی تھا جس کا نام کاشح تھا۔

فَنَادٰىهَا مِنْ تَحْتِهَآ اَلَّا تَحْزَنِيْ (آیت ۲۴ مریم) تو اسے (مریم کو) اس کے نیچے سے پکارا کہ غم نہ کھا۔"

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا کہ حضرت مریم نے حضرت عیسیٰ کو جنم دیا تو ان پر بھوک اور پیاس کا غلبہ ہوا اور ساتھ ہی ساتھ یہ بھی خیال آیا کہ اگر قوم نے نومولود (عیسیٰ علیہ السلام) کے متعلق سوال کیا تو اس کا کیا جواب دوں گی اس حالتِ تنہائی و مایوسی میں حضرت عیسیٰ نے پیدا ہوتے ہی زمین پر ایڑی رگڑی جس سے صاف و شفاف ٹھنڈے پانی کا چشمہ اُبل آیا۔ پھر حضرت عیسیٰ نے اپنی والدہ ماجدہ سے فرمایا کہ "یہ پانی پیجیے اور اس کھجور کے سوکھے درخت کو ہلائیے آپ کے لئے تازہ اور پکے پھل گریں گے۔ اس سے اپنی بھوک کا علاج کیجیے، اور قوم کے سوال کا غم مت کھائیے، آپ بولنے کا روزہ رکھ لیجیے، قوم کے سوالات کا جواب میں دوں گا۔" اس آیۂ کریمہ میں پکارنے

والے سے مراد حضرت عیسیٰ علیہ السلام ہیں۔ اور ایک دوسری روایت کے مطابق حضرت جبرئیل علیہ السلام ہیں جنہوں نے وہاں اپنا پَر مار کر چشمہ بہایا تھا۔

وَيَقُولُ الْإِنسَانُ أَإِذَا مَا مِتُّ لَسَوْفَ أُخْرَجُ حَيًّا (آیت ۶۶ مریم) اور آدمی کہتا ہے کیا جب میں مر جاؤں گا تو ضرور عنقریب زندہ کر کے نکالا جاؤں گا۔

یہاں "انسان" سے مراد وہ کفار و مشرکین ہیں جو موت کے بعد زندہ کئے جانے کے منکر ہیں۔ لیکن یہ آیت خاص طور سے اُبی ابن خلف، امیہ بن خلف اور ولید بن مغیرہ کے حق میں نازل ہوئی۔ لہٰذا خصوصیت کے ساتھ یہ ہی سربراہان کفار مراد ہیں۔

أَفَرَأَيْتَ الَّذِي كَفَرَ بِآيَاتِنَا تو کیا تم نے اسے دیکھا جو ہماری آیتوں سے منکر ہوا۔ (آیت ۷۷ مریم)

آیاتِ ربانیہ کے انکار کرنے والے سے مراد عاص بن وائل ہے۔

وَقَتَلْتَ نَفْسًا فَنَجَّيْنَاكَ مِنَ الْغَمِّ (آیت ۴۰ طٰہٰ) اور تو نے ایک جان کو قتل کیا تو ہم نے تجھے غم سے نجات دی۔

اس آیتِ مقدسہ میں اس قتل کی طرف اشارہ ہے جو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنی بارہ سالہ عمر شریف میں ایک فرعونی قبطی کافر کو گھونسہ مار کر کیا تھا۔ اس قبطی کافر کا نام فاتون تھا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو اس قتل کی وجہ سے اندیشہ تھا کہ کہیں فرعون اپنے ظلم و جبر کا نشانہ نہ بنالے۔ اللہ تعالیٰ نے اس غم و اندیشہ سے آپ کو نجات دی۔

وَأَضَلَّهُمُ السَّامِرِيُّ (آیت ۸۵ طٰہٰ) اور انہیں سامری نے گمراہ کر دیا۔

سامری قوم بنی اسرائیل سے تھا، اس کا نام موسیٰ بن ظفر تھا۔ گاؤ پرستی کا موجد وہی ہے۔

مِنْ أَثَرِ الرَّسُولِ (آیت ۹۶ طٰہٰ) فرشتہ کے نشان سے۔ رسول سے مراد حضرت جبرئیل۔



وَمِنَ النَّاسِ مَن يُجَادِلُ فِي اللَّهِ بِغَيْرِ عِلْمٍ وَلَا هُدًى وَلَا كِتَابٍ مُّنِيرٍ (آیت ۸ الحج) اور کوئی آدمی وہ ہے، کہ اللہ کے بارے میں یوں جھگڑتا ہے کہ نہ تو علم نہ کوئی دلیل اور نہ کوئی روشن نوشتہ۔

یوں تو عام کافروں کی عادت ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کی طرف ایسے اوصاف کی نسبت کرتے ہیں جو اس کی شان کے لائق نہیں۔ اور طرّہ یہ کہ وہ اپنے دعووں پر بے حجت و دلیل کے مُصر ہوتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان کے لئے دنیا کی ذلت اور آخرت کا عذاب مقدر کر رکھا ہے جس کا ذکر اس کے بعد والی آیۃ میں ہے مگر آیتِ مذکورہ میں جن جھگڑالو کافروں کا ذکر خصوصیت سے ہے وہ نضر بن حارث اور ابوجہل وغیرہ ہے۔

هَٰذَانِ خَصْمَانِ اخْتَصَمُوا فِي رَبِّهِمْ (آیت ۱۹ الحج) یہ دو گروہ ہیں جو اپنے رب کے بارے میں جھگڑے۔

بخاری و مسلم میں حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ یہ آیت حضرت حمزہ، حضرت عبیدہ اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہم، اور عتبہ، شیبہ نیز ولید بن عتبہ کے حق میں نازل ہوئی۔ یعنی آیت میں فریقِ اول سے مراد حضرت حمزہ، حضرت عبیدہ و حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہم ہیں۔ اور فریقِ ثانی سے مراد عتبہ، شیبہ اور ولید بن عتبہ ہیں۔ اِن دونوں فریقوں کے درمیان تقدیس و تسبیح الٰہی کے متعلق گفتگو ہوئی تھی۔ فریقِ ثانی چونکہ تقدیسِ ربوبیت کا معترف نہیں تھا اس لئے اسی آیۃ کریمہ میں ان کے لئے آگ کے کپڑے اور سروں پر کھولتا جہنمی پانی کی وعید سنائی گئی ہے جبکہ فریقِ اول کے لئے جنت اور اس کی نعمتوں کی بشارت دی گئی ہے۔

وَمَن يُرِدْ فِيهِ بِإِلْحَادٍ بِظُلْمٍ نُّذِقْهُ مِنْ عَذَابٍ أَلِيمٍ (آیت ۲۵ الحج) اور جو اس میں کسی زیادتی کا ناحق ارادہ کرے، ہم اُسے دردناک عذاب چکھائیں گے۔

"فِيْهِ" سے مراد حرمِ مکہ ہے۔ مفسرین کرام نے فرمایا کہ "اِلْحَادٍ بِظُلْمٍ" سے مراد ہر وہ ممنوع قول و فعل ہے جس سے شریعت اسلامیہ نے منع کیا ہے۔ حتیٰ کہ اپنے خادم و نوکر کو گالی دینا، حرم شریف میں بغیر احرام کے داخل ہونا، وغیرہ بھی اس میں داخل ہے۔ مگر یہ آیت ایک خاص واقعہ کے تعلق سے نازل ہوئی۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے عبداللہ بن اُنیس کو دو آدمیوں کے ساتھ مکہ بھیجا۔ حدودِ حرم میں داخل ہونے کے بعد ان دونوں آدمیوں نے (جن میں ایک مہاجر تھے اور دوسرے انصاری) اپنے اپنے مفاخرِ نسب کو بیان کرنا شروع کیا تو عبداللہ بن اُنیس کو سخت غصہ آیا۔ پھر سمجھانے بجھانے کی بجائے اس نے انصاری کو قتل کر دیا اور خود مرتد ہو کر مکہ مکرمہ میں داخل ہو گیا۔ تو اس آیت میں عبداللہ بن انیس کی خصوصیت سے سرزنش کی گئی ہے۔

اِنَّ الَّذِيْنَ جَآءُوْ بِالْاِفْكِ عُصْبَةٌ مِّنْكُمْ — بے شک وہ جو بڑا بہتان لائے تمہیں میں کی ایک جماعت ہے۔ (۲ ایۃ النور) (سورۂ نور)

یہ بہتان بڑا ہی دل دوز و جگر سوز ہے جو منافقوں نے حضرت سیدہ طیبہ طاہرہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر اٹھایا تھا۔ یہ سازش اتنی منظم اور بھرپور تھی کہ بعض سادہ لوح مقرب صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہم بھی منافقوں کی سازش میں آ گئے تھے۔ اور اس بہتان کا ایسا گہرا اثر سیدہ صدیقہ طیبہ طاہرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر پڑا کہ آپ روتی روتی جاں بلب ہو گئیں۔ صحابۂ کرام رضی اللہ تعالےٰ عنہم اور صحابیاتِ عظامہ رضی اللہ تعالےٰ عنہن قسمیں کھا کھا کر حضرت سیدہ طیبہ طاہرہ کی براءت کو بیان کرتیں۔ مگر سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا آنسو تھمنے کا نام نہیں لیتا تھا۔ بالآخر اللہ تعالےٰ نے



پورے اہتمام کے ساتھ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا کی براءت و پاکدامنی کو بذریعۂ وحی بیان فرمایا۔ اس آیت کریمہ میں انہیں بہتان تراشنے والے گروہ کا ذکر ہے۔ جس کا سرغنہ عبداللہ بن اُبی راس المنافقین تھا۔ اور رکن خصوصی مسطح بن اثاثہ، حمنہ بنت جحش وغیرہما تھے۔

وَيَوْمَ يَعَضُّ الظَّالِمُ عَلٰى يَدَيْهِ — اور جس دن ظالم اپنے ہاتھ چبا ڈالے گا۔ (۲۷ فرقان)

قیامت کے دن حسرت و ندامت سے اگرچہ ہر کافر اپنے ہاتھوں کو چبائے گا لیکن یہ آیت خاص طور پر عقبہ بن ابی معیط کے حق میں نازل ہوئی جو ایمان لانے کے بعد عبداللہ بن ابی ابن خلف راس المنافقین کے بہکاوے پر مرتد ہو گیا اور دیدہ و دلیری کے ساتھ اسلام اور پیغمبر اسلام علیہ الصلوٰۃ والسلام کے خلاف بکواس کرنے لگا۔ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے عقبہ کے قتل کئے جانے کی خبر دی جس سے صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو خوشی ہوئی۔ چناں چہ میدان بدر میں وہ نہایت ذلت کے ساتھ مارا گیا۔ اس آیت میں ظالم عقبہ بن ابی معیط کو کہا گیا ہے جو اپنے ارتداد پر سخت افسوس کرے گا اور حسرت و ندامت میں اپنے ہاتھوں کو بار بار چبائے گا اور کہے گا "اے کاش! میں نے رسول عربی صلی اللہ علیہ وسلم کا ساتھ نہ چھوڑا ہوتا، اور ازلی بدبخت (ابن اُبی) کو اپنا دوست نہ بنایا ہوتا ۔۔۔! (لَمْ اَتَّخِذْ فُلَانًا خَلِيْلًا (ایۃ ۲۸ الفرقان)

وَكَانَ الْكَافِرُ عَلٰى رَبِّهٖ ظَهِيْرًا ۵۵ — اور کافر اپنے رب کے مقابلہ میں شیطان کو مدد دیتا ہے۔

کیونکہ کافر شرک و بت پرستی کرتا ہے جس سے شیطانی پروگرام اور اس کی خواہشات کو تقویت ملتی ہے اور یہی اس کی مدد ہے۔ اس کلیہ میں اگرچہ ہر کافر و مشرک داخل ہے، مگر اس آیت میں خصوصیت کے ساتھ جسے "الکافر" کہا گیا ہے اس سے ابوجہل مراد ہے جیسا کہ امام شعبی کا قول ہے۔

اِنِّيْ وَجَدْتُّ امْرَاَةً — میں نے ایک عورت دیکھی کہ ان پر

تَمْلِكُهُمْ " (آیت ۲۳ النمل) بادشاہی کر رہی ہے" (سورہ نمل)

بادشاہی کرنے والی عورت سے مراد بلقیس بنتِ شراحیل ہے جو اپنی بادشاہی کے زمانہ میں کافرہ تھی۔ پھر ایمان لاکر حضرت سلیمان علیہ السلام کے حرم سرا میں داخل ہو گئی۔

فَلَمَّا جَآءَ سُلَيْمٰنَ (آیت ۳۶ النمل) پھر جب وہ سلیمان کے پاس آیا" (سورہ نمل)

بلقیس کا ہدیہ و پیغام لے کر جو جماعت حضرت سلیمان علیہ السلام کی خدمت میں آئی، اس جماعت کے سردار کا نام منذر تھا، اس آیت میں جاءَ کا فاعل ہے

قَالَ عِفْرِيْتٌ مِّنَ الْجِنِّ (آیت ۳۹ النمل) ایک بڑا خبیث جن بولا" (سورہ نمل)

اس خبیث جن کا نام کوزن تھا جو بعض مہم کو انجام دینے کے لئے دربارِ سلیمان میں مقرر تھا۔

قَالَ الَّذِيْ عِنْدَهٗ عِلْمٌ مِّنَ الْكِتٰبِ" اس نے عرض کیا جسکے پاس کتاب کا علم تھا" آیت ۴۰ النمل

مفسرین کرام رحمہم اللہ تعالٰے کے درمیان اس بات میں بڑا اختلاف ہے کہ خبیث جن کی درخواست مسترد ہو جانے کے بعد تخت بلقیس کو پلک جھپکتے ہی حاضر کر دینے کی بات کس نے کہی تھی؟ بعض مفسرین نے فرمایا کہ اس شخص کا نام ذوالنور تھا یا اسطوم۔ بعض نے کہا وہ تملیخا یا بلخ تھے۔ اور بعض نے کہا کہ وہ جبرئیل یا خضر تھے۔ لیکن مفسرین کی اکثریت اس بات پر ہے کہ وہ آپ کے وزیر یا کاتب خاص حضرت آصف بن برخیا تھے جو ایمان دار و عامل تھے اور اسم اعظم شریف جانتے تھے۔

وَكَانَ فِي الْمَدِيْنَةِ تِسْعَةُ رَهْطٍ يُّفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ وَلَا يُصْلِحُوْنَ (آیت ۴۸ النمل) اور شہر میں نو شخص تھے کہ زمین میں فساد کرتے اور اصلاح نہیں چاہتے تھے" (سورہ نمل، آیت ۴۸)

قوم ثمود کے شہر حجر کے اُن نو شخصوں کا ذکر ہے جو نہایت بدکردار و شہوت شعار



تھے جنہوں نے حضرت صالح علیہ السلام کے معجزاتی ناقہ کی کونچیں کاٹ ڈالی تھیں اور آپ کے حرم سرا میں شبخون مارا تھا۔ ان کے سردار کا نام قدار بن سالف تھا اور بقیہ کے نام یہ تھے ۱۔ رعمی ۲۔ رعیم ۳۔ ہرمی ۴۔ ہریم ۵۔ داب ۶۔ صواب ۷۔ رب ۸۔ مسطع۔

فَالْتَقَطَهٗۤ اٰلُ فِرْعَوْنَ (الخ) تو اسے اٹھالیا فرعون کے گھر والوں نے (آیت ۸ القصص)

حضرت موسیٰ علیہ السلام کی پیدائش کے بعد ان کی والدۂ محترمہ نے انھیں تین ماہ دودھ پلایا پھر جب انہیں فرعون اور فرعونیوں کی طرف سے اس بات کا خوف ہوا کہ کہیں حضرتِ موسیٰ قتل نہ دیئے جائیں تو بحکم الٰہی ایک مخصوص صندوق بنوایا اور اس میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کو رکھکر دریا میں ڈال دیا۔ جس کو فرعون کے خاص الخاص محافظ نے دریا سے اٹھالیا اور فرعون کے سامنے اسے کھولا، تو دیکھا کہ ایک نہایت خوبصورت بچہ اپنے انگوٹھوں کو چوس رہا ہے اور مسکرا رہا ہے۔ فرعون کے دل میں اس بچہ کی محبت پیدا ہوگئی اور فرعون ہی کے محل میں اس کی پرورش و پرداخت شروع ہوگئی جس فرعونی نے صندوق اٹھایا تھا اس کا نام طایوس یا سمعان تھا۔

وَقَالَتِ امْرَاَتُ فِرْعَوْنَ قُرَّتُ عَيْنٍ لِّيْ وَلَكَ (آیت ۹ القصص) اور فرعون کی بیوی نے کہا (یہ بچہ) میری اور تیری آنکھوں کی ٹھنڈک ہے۔

فرعون کی اِس بیوی کا نام آسیہ بنت مزاحم ہے جو فرعون کے گھر میں رہ کر بھی بہت ہی خداترس اور نیک خاتون تھیں۔ بعد میں حضرت موسیٰ پر ایمان بھی لائیں۔

وَاَوْحَيْنَآ اِلٰۤى اُمِّ مُوْسٰى (آیۃ القصص) اور ہم نے موسیٰ کی ماں کو الہام فرمایا"

حضرتِ موسیٰ علیہ السلام کی ماں ولیہ کاملہ تھیں۔ ان کے نام میں اختلاف ہے۔ بعض مفسرین نے فرمایا اُن کا نام یوخا، یا اباذخت ہے۔ لیکن اکثر مفسرین فرماتے ہیں کہ ان کا نام یوخاند بنت یصہر ہے۔ اور آپ لاوی ابن یعقوب کی نسل سے ہیں

وَقَالَتْ لِاُخْتِهٖ قُصِّيْهِ ۔ (آیت۱۱ القصص)
اور (موسیٰ کی ماں نے) اس کی بہن سے کہا اسکے پیچھے چلی جاؤ۔ (سورۂ قصص آیت ۱۱)

حضرت موسیٰ علیہ السلام کی بہن کا نام مریم یا کلثوم تھا۔

هٰذَا مِنْ شِيْعَتِهٖ وَهٰذَا مِنْ عَدُوِّهٖ ۔ (آیت۱۵ القصص)
ایک موسیٰ کے گروہ کا تھا اور دوسرا اس کے دشمنوں سے یہ

جو اسرائیلی تھا یعنی حضرت موسیٰ علیہ السلام کے گروہ سے اس کا نام سامری اور جو قبطی تھا اس کا نام فاتون تھا۔ سامری نے اپنی مدد کے لئے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو آواز دی۔ (فَاسْتَغَاثَهُ الَّذِيْ مِنْ شِيْعَتِهٖ عَلَى الَّذِيْ مِنْ عَدُوِّهٖ) "جو موسیٰ کے گروہ سے تھا اس نے موسیٰ سے استغاثہ طلب کیا اس پر جو اس کے دشمنوں سے تھا" (آیت۱۵ القصص) حضرت موسیٰ علیہ السلام سامری کی فریاد رسی کے لئے جائے وقوعہ پر پہنچے پھر فرعونی قبطی کو بہت سمجھایا۔ مگر وہ ظلم پر آمادہ ہی رہا باز نہیں آیا۔ بلکہ حضرت موسیٰ علیہ السلام پر زبانِ طعن کو دراز کیا تو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے تحدیداً اسے گھونسہ رسید فرمایا جس کی تاب نہ لاکر راہیٔ ملکِ عدم ہوگیا۔

اس آیت سے یہ بھی معلوم ہوا کہ دشمنوں کے مقابلہ میں نبیّوں اور اُن کے وارثوں سے استغاثہ طلب کرنا اور بروقت فریاد رسی کے لئے ان کا پہنچنا، دونوں صحیح ہے۔ اگر مدد طلب کرنا درست نہ ہوتا تو حضرت موسیٰ علیہ السلام فوراً اس کی اصلاح فرمادیتے یا مدد ہی کے لئے نہیں جاتے۔ پھر قرآن پاک نے مِنْ وَعَنْ اس واقعہ کو نقل فرمایا اور استغاثہ کا انکار نہیں فرمایا۔ ہاں وہ استغاثہ ممنوع وناجائز ہے جو خدائے پاک کے دشمنوں سے طلب کیا جائے۔ اَلْعِيَاذُ بِاللهِ تعالیٰ۔

وَجَآءَ رَجُلٌ مِّنْ اَقْصَى الْمَدِيْنَةِ يَسْعٰى ۔ (آیت۲۰ القصص)
اور شہر کے انتہائی کنارے سے ایک شخص دوڑتا ہوا آیا۔

فرعون کے دربار میں جب حضرت موسیٰ علیہ السلام کے قتل کا فیصلہ ہوگیا۔ تو



وہی آلِ فرعون جس نے آپ کو دریا سے نکالا تھا چھپ چھپا کر دوڑتا ہوا حضرت موسیٰ علیہ السلام کی خدمتِ عالیہ میں حاضر ہوا اور حقیقتِ حال سے مطلع کیا۔ وہ جو آلِ فرعون کے لقب سے مشہور تھا وہ درپردہ حضرت موسیٰ علیہ السلام پر ایمان لاچکا تھا۔ یعنی آپ کی صداقت وعظمت کا دل سے معترف تھا۔ اس کا نام سمعان تھا۔ بعض مفسرین کے نزدیک اقصائے شہر سے آنے والا شمعون یا جبر یا حبیب یا حزقیل تھا۔

وَوَجَدَ مِنْ دُوْنِهِمُ امْرَاَتَيْنِ تَذُوْدٰنِ ۔ (آیت۲۳ القصص)
اور مردوں کے جھگڑے سے پرے دو عورتوں کو دیکھا کہ اپنے جانوروں کو روک رہی ہیں۔

ان دو عورتوں سے مراد حضرتِ شعیب علیہ السلام کی وہ بیٹیاں ہیں جو باپ کے بڑھاپے کی وجہ سے خود بکریاں چراتی تھیں اور اس کی آمدنی سے اپنے گھر کو چلاتی تھیں۔ یہ دونوں عفت مآب خاتون اپنے جانوروں کو کنویں پر جانے سے اس وقت تک رُوکے رکھتی تھیں جب تک زور آور چرواہوں کے جانور سیراب نہیں ہوجاتے تھے۔ ان چرواہوں کا قاعدہ تھا کہ جانوروں کو پانی پلانے کے لئے کنویں کے چاروں طرف پرے باندھ کر کھڑے ہو جاتے تاکہ کسی دوسرے کا جانور پانی نہ پی سکے۔ ایسی صورت میں اُن لڑکیوں کا وہاں پہنچنا ممکن ہی نہیں ہوتا جب وہ سب چرواہے چلے جاتے تو یہ لڑکیاں بچا کھچا پانی اپنے جانوروں کو پلاتیں اور گھر آجاتیں۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے انہی دونوں کو دیکھا تھا جن میں سے ایک کا نام لیا، اور دوسرے کا نام صفورہ تھا۔ اور یہی صفورہ بعد میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے نکاح میں آئیں۔

وَاِذْ قَالَ لُقْمٰنُ لِابْنِهٖ وَهُوَ يَعِظُهٗ ۔ (آیت۱۳ لقمان)
اور یاد کرو جب لقمان نے اپنے بیٹے سے کہا اور وہ نصیحت کرتا تھا۔

حضرت لقمان علیٰ نبیّنا وعلیہ السّلام کو اللہ تعالیٰ نے علم وحکمت اور عرفان وموعظت سے نوازا تھا۔ حضرت داؤد علیہ السّلام کے اظہارِ نبوت اور بر سرِ پرِ حکومت ہونے سے قبل آپ اس قوم کے قاضی ومفتی تھے۔ آپ کی نبوت میں علماء کا اختلاف ہے اکثر علما اس طرف گئے ہیں کہ آپ نہایت ذکی وفہیم اور حکیم تھے، نبی نہیں تھے۔ آپ کا نسب یہ ہے لقمان بن باعور بن ناحور بن تارخ یعنی حضرت لوط علیہ السلام کے بھتیجے، حضرت ایّوب علیہ السّلام کے بھانجے یا خالہ زاد بھائی تھے۔ آپ نے اپنے جس لڑکے کو نصیحت فرمائی اس کا نام باراں تھا۔ بعض مفسرین کے نزدیک اُن کا نام داراں یا انعم یا شکم تھا۔

| | |
|---|---|
| قُلْ يَتَوَفّٰكُمْ مَّلَكُ الْمَوْتِ | اے محبوب فرماؤ تمہیں وفات دیتا ہے |
| الَّذِيْ وُكِّلَ بِكُمْ (ایت السجدہ) | موت کا فرشتہ جو تم پر مقرر ہے۔ |

"ملکُ الموت" سے مراد حضرت عزرائیل علیہ السّلام ہیں جو اللہ تعالےٰ کے حکم سے روحیں قبض کرنے پر مقرر ہیں۔ آپ کے لئے دنیا کفِ دست کے مثل کردی گئی ہے، مشارق ومغارب میں جہاں سے چاہتے ہیں بے تکلف روحیں اٹھا لیتے ہیں۔ رحمت وعذاب کے بہت سارے فرشتے ان کے ماتحت ہیں۔

| | |
|---|---|
| اَفَمَنْ كَانَ مُؤْمِنًا كَمَنْ كَانَ | تو کیا جو ایمان والا ہے وہ اس جیسا ہو جائے گا |
| فَاسِقًا لَا يَسْتَوٗنَ (ایت السجدہ) | جو بے حکم ہے۔ یہ برابر نہیں۔ |

یہ آیۂ مقدسہ حضرت علی کرّم اللہ تعالیٰ وجہہٗ الکریم کے ایمان پر نصِ صریح ہے جو بھی خارجی حضرت سیدنا علی رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی ارفع واعلیٰ شان میں بکواس کرتے ہیں انہیں اس آئینہ میں اپنا چہرہ دیکھنا چاہیئے۔ عامۂ مفسرین کے نزدیک یہ آیۂ کریمہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حق میں نازل ہوئی۔ جبکہ ولید ابن عقبہ ابن معیط کسی باب میں آپ سے جھگڑ رہا تھا تو آپ کی نوعمری کا مذاق اڑاتے ہوئے اس نے کہا "خاموش رہو! تم بچے ہو میں بوڑھا ہوں، 



میں تم سے زیادہ بہادر اور اہلِ جائداد ہوں، میری زبان کی تیزی کی تم تاب نہیں لا سکتے ہو۔" حضرت مولیٰ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: "جتنی باتیں تم نے بیان کی ہیں وہ انسان کے لئے قابلِ مدح نہیں ہیں، انسان کا فضل وشرف ایمان وتقویٰ میں ہے اور تو تو نرا فاسق وبدکردار ہے لہٰذا تو کسی بندۂ مومن کا مقابلہ کیونکر کر سکتا ہے۔" پھر اللہ تعالیٰ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تصدیق میں یہ آیت پاک اتاری۔ یوں تو کوئی بھی کافر وفاسق مومن ومتقی کے برابر نہیں ہو سکتا ہے مگر اس آیت پاک میں مومن سے مراد حضرت علی کرّم اللہ وجہہٗ الکریم۔ اور فاسق سے مراد ولید ابن عقبہ ہے۔

| | |
|---|---|
| وَيَسْتَاْذِنُ فَرِيْقٌ مِّنْهُمُ النَّبِيَّ | اور ان میں سے ایک گروہ نبی سے اجازت |
| يَقُوْلُوْنَ اِنَّ بُيُوْتَنَا عَوْرَةٌ | مانگتا تھا کہ ہمارے گھر بے حفاظت ہیں" |
| (ایت ۱۳ الاحزاب) | (سورۂ احزاب آیۃ ۱۳) |

غزوۂ احزاب کے موقع پر یہودیوں نے اپنی سازشوں کے ذریعہ پوری دنیائے یہودیت وشرک کو اکٹھا کر لیا تھا اور مشترکہ قوت کے ساتھ مدینہ منورہ پر دھاوا بول دیا تھا۔ ابتداءً کچھ مسلمان بھی خوف زدہ ہوئے اور عین حالتِ جنگ میں منافقوں نے طرح طرح کے بہانے بنا کر راہِ فرار اختیار کر لیا۔ انہی منافقوں میں سے ایک گروہ نے یہ بہانہ تراشا کہ ہمارے بال بچے بے حفاظت ہیں، مدینہ میں یہودیوں کے رحم وکرم پر ہیں لہٰذا ہمیں ان کی حفاظت کے لئے جانے دیا جائے۔ یہ اجازت طلب کرنے والے لوگ بنی حارثہ اور بنی سلمہ کے افراد تھے۔ جن کا ذکر اس آیت میں ہے ان کا نام ابو عوانہ ابن اوس اور اوس بن قیظی تھا۔ جنگِ احزاب میں مسلمانوں کو یہودیوں اور مشرکوں پر عظیم الشان فتح حاصل ہوئی۔ مشرکوں کا ٹڈی دل لشکر سر پر پاؤں رکھ کر بھاگا۔ اور کثیر سامان جنگ چھوڑ گیا۔

يَاۤاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ (الخ) اے نبی! اپنی بیویوں سے فرمادو۔ (آیۃ ۲۸ الاحزاب)

یہ آیتِ تخییر جس وقت نازل ہوئی اس وقت آپ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی زوجیت میں نو ۹ ازواجِ مطہرات تھیں جن میں پانچ قریشیہ تھیں ۱۔ حضرت عائشہ بنت ابوبکر صدیق ۲۔ حضرت حفصہ بنتِ عمر فاروق ۳۔ حضرت ام حبیبہ بنتِ ابی سفیان ۴۔ حضرت ام سلمہ بنتِ ابی امیہ ۵۔ حضرت سودہ بنت زمعہ۔ اور چار غیر قریشیہ تھیں ۱۔ حضرت زینب بنتِ جحش اسدیہ۔ ۲۔ حضرت میمونہ بنتِ حارث ہلالیہ ۳۔ حضرت صفیہ بنتِ حیی بن اخطب اور ۴۔ حضرت جویریہ بنتِ حارث مصطلقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہن اجمعین۔ آیت پاک میں "ازواج" سے یہی امہاتُ المومنین مراد ہیں۔

اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا۔ (آیۃ ۳۳ الاحزاب) "اللہ تو یہی چاہتا ہے اے نبی کے گھر والو کہ تم سے ہر ناپاکی دور فرمادے اور تمہیں پاک کر کے خوب ستھرا کر دے۔"

اس آیت مبارکہ میں "اہلُ البیت" سے مراد وہ تمام ازواج مطہرات ہیں جن کا ذکر اسی سورہ کریمہ کی آیت ۲۸ میں گزرا۔ کیونکہ آیت ۲۸ سے آیت ۳۴ تک قرآنی روئے مخاطبت ازواجِ پاک ہی کی طرف ہے تو وہ پاک بیویاں آیتِ تطہیر میں بھی مخاطب ہیں۔ ان کے علاوہ مفسرین کرام نے دیگر نفوسِ قدسیہ کو بھی آیت تطہیر میں شمار فرمایا ہے خصوصاً حضرت علی، حضرت فاطمہ حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ تعالےٰ عنہم کو۔ اور یہ تفسیر بھی احادیثِ کریمہ ہی کی روشنی میں ہے مفسرین کی اپنی رائے نہیں ہے۔

وَاِذْ تَقُوْلُ لِلَّذِيْۤ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاَنْعَمْتَ عَلَيْهِ اَمْسِكْ عَلَيْكَ زَوْجَكَ۔ (آیۃ ۳۷ الاحزاب) "اور یاد کرو جب تم فرماتے تھے اس سے جسے اللہ نے نعمت دی اور تم نے اسے نعمت دی کہ اپنی بیوی اپنے پاس رہنے دے۔"



اس آیت کریمہ میں "مُنعَم علیہ" سے مراد حضرت زید ابن حارثہ ہیں جو حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے خادمِ خاص تھے جن سے حضرت زینب بنت جحش کا نکاح ہوا تھا لیکن زیادہ دنوں تک ان دونوں کے درمیان نباہ نہیں ہو سکا۔ بالآخر طلاق کی نوبت آگئی۔ آیت میں "زَوْجَكَ" سے مراد حضرت زینب بنت جحش قریشیہ ہیں جو مطلقہ ہو جانے کے بعد ازواجِ مطہرات میں داخل ہو گئیں حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا اپنی ساری زندگی اس نسبت پر فخر کرتی رہیں کہ ان کی یہ نسبت ربِّ جلیل نے طے فرمائی تھی۔

وَحَمَلَهَا الْاِنْسَانُ (آیۃ ۷۲ الاحزاب) "اور آدمی نے وہ امانت اٹھالی۔"

یہاں آدمی سے مراد خود حضرت آدم علیہ السلام ہیں۔

اِذْ اَرْسَلْنَاۤ اِلَيْهِمُ اثْنَيْنِ فَكَذَّبُوْهُمَا فَعَزَّزْنَا بِثَالِثٍ (آیۃ ۱۴ یٰس) "جب ہم نے ان کی طرف دو بھیجے۔ پھر انہوں نے ان کو جھٹلایا۔ تو ہم نے تیسرے سے زور دیا۔"

اس آیت میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ان حواریوں کا ذکر ہے جنہیں تبلیغِ دین کے لئے حضرت عیسیٰ نے انطاکیہ شہر کی طرف بھیجا تھا۔ پہلے دو آئے جنہیں انطاکیہ کے مشرک بادشاہ نے جھٹلا دیا اور قید کر دیا۔ پھر تیسرے آئے جنہوں نے بادشاہ کے یہاں رسوخ حاصل کر لیا۔ پھر تیسرے کی تدبیر و حکمت سے پہلے دونوں کو رہائی ملی اور بادشاہ بھی ایمان لے آیا۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے پہلے دو حواریوں کا نام یوحنا اور یونس تھا۔ جبکہ تیسرے کا نام شمعون تھا۔ بعض مفسرین نے لکھا ہے کہ پہلے دونوں کا نام صادق و صدوق اور تیسرے کا نام شلوم تھا۔ لیکن راجح قول یہی ہے کہ تیسرے کا نام شمعون تھا۔ پہلے دونوں کے نام میں اختلاف ہے۔

وَجَآءَ مِنْ اَقْصَا الْمَدِيْنَةِ رَجُلٌ يَّسْعٰى۔ (آیۃ ۲۰ یٰس) "اور شہر کے انتہائی کنارے سے ایک شخص دوڑتا آیا۔"

یہاں ایک شخص سے مراد حبیب نجار نامی شخص ہے جو حضرت عیسٰی علیہ السلام کے فرستادوں پر پہلے ایمان لا چکا تھا اور ایک پہاڑ کے غار میں مصروف عبادت تھا۔ جب اس نے سنا کہ بادشاہ اور شہر کے رؤسا نے حضرت عیسٰی کے فرستادوں کی بے عزتی کی اور انہیں جھٹلا دیا ہے تو وہ گوشۂ عبادت سے نکل کر شہر کی طرف یہ کہتا ہوا دوڑا کہ "اے لوگو! ان کی پیروی کرو۔ ان کی پیروی میں ہدایت ہے۔

| | |
|---|---|
| اَوَلَمْ یَرَ الْاِنْسَانُ اَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ نُّطْفَةٍ فَاِذَا هُوَ خَصِیْمٌ مُّبِیْنٌ (آیت ۷۷ یٰس) | اور کیا آدمی نے نہ دیکھا کہ ہم نے اُسے پانی کی بوند سے بنایا جبھی تو وہ سخت جھگڑالو ہے۔" (سورۂ یٰس شریف آیۃ ۷۷) |

اس آیت میں "انسان" سے مراد عاص بن وائل ہے۔ اور بعض مفسرین کی تحقیق کے مطابق اُبَی ابن خلف یا اُمیہ بن خلف یا ابو جہل ابن ہشام ہے۔ یہ سب کے سب مرنے کے بعد زندہ کئے جانے کے منکر تھے۔ ایک دن یہ لوگ ایک سڑی گلی ہڈی لے کر سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمتِ عالیہ میں حاضر ہوئے اور کہنے لگے "کیا تمہارا خدا اِس ہڈی کو بھی زندگی دینے پر قادر ہے؟" آپ نے اِرشاد فرمایا "بے شک تم اپنی ہی وجود پر غور کر لو کہ زندگی کی رعنائیوں سے قبل تمہاری حقیقت ایک گندہ اور غلیظ قطرۂ آب کی تھی۔ جب ایک قابلِ نفرت پانی کے قطرہ کو وہ لہلہاتی ہوئی زندگی کی بہاریں دینے پر قادر ہے تو اس ہڈی کو دوبارہ زندگی کیوں نہیں دے سکتا ہے؟" وہ کفارِ ازلی بجائے اس کے کہ وہ آپ کے قاہر دلیل کو تسلیم کرتے جھگڑتے اور بکواس کرتے ہوئے لوٹ گئے۔ آپ کے اس اِرشادِ گرامی کی تصدیق میں یہ آیت بالا نازل ہوئی۔

| | |
|---|---|
| فَبَشَّرْنٰهُ بِغُلٰمٍ حَلِیْمٍ (آیت ۱۰۱ الصّٰفّٰت) | تو ہم نے اُسے خوشخبری سنائی ایک عقلمند لڑکے کی۔ |



اِس عقلمند لڑکے سے مراد حضرت اسمٰعیل علیہ السلام ہیں۔ اور بعضوں کے نزدیک یہ بھی قول مشہور ہے "اس سے مراد حضرت اِسحاق علیہ السلام ہیں"۔

| | |
|---|---|
| وَهَلْ اَتٰىكَ نَبَؤُا الْخَصْمِ (آیت ۲۱ ص) | اور کیا تمہیں اس فریق کی خبر آئی۔ (سورہ ص آیت ۲۱) |

اِس آیت میں "خصم" سے مراد دو فرشتے ہیں۔ بعض مفسرین کرام نے فرمایا: "وہ حضرت جبرئیل و میکائیل علیہما السلام تھے جو حضرت داؤد علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمتِ عالیہ میں اس وقت حاضر ہوئے جب کہ آپ کا سو واں نکاح حتی اوریا کی مخطوبہ سے ہوا۔ اِن بزرگ فرشتوں نے نہایت ادب و احترام کے ساتھ تمثیلاً ایک مقدمہ پیش کیا جس کا فیصلہ حضرت داؤد علیہ السلام نے فرمایا۔ جس فیصلے سے حضرت داؤد علیہ السلام کو خود اپنے ایک عمل پر تنبیہ ہوا۔ جس سے متاثر ہو کر سجدہ میں گر گئے اور بارگاہ احدیت میں استغفار پیش کیا اللہ تعالیٰ نے بھی معافی کا پروانہ دے دیا۔

| | |
|---|---|
| وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَیْمٰنَ وَاَلْقَیْنَا عَلٰی كُرْسِیِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ (آیت ۳۴ ص) | اور بیشک ہم نے سلیمان کو جانچا اور اس کے تخت پر ایک بے جان جسم ڈال دیا۔ پھر وہ رجوع لایا۔ |

بے جان جسم سے مراد غیر تام الخلقت بچہ ہے۔ خواہ اِنسان کا ہو یا جن کا۔ علامہ ابو بکر سیوطی نے تحقیق فرمائی کہ وہ شیطان تھا جس کا نام اُسید یا صخر یا جبقیق تھا۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

| | |
|---|---|
| اِذْ نَادٰی رَبَّهٗۤ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الشَّیْطٰنُ بِنُصْبٍ وَّعَذَابٍ (آیت ۴۱ ص) | جب اس (ایوب) نے اپنے رب کو پکارا کہ مجھے شیطان نے تکلیف اور ایذا لگا دی۔ |

جس شیطان کی وجہ سے حضرت ایوب علیہ السلام کے مرض میں شدت اور مال میں قلت ہو گئی تھی اس کا نام مُسعط تھا۔

| | |
|---|---|
| رَبَّنَاۤ اَرِنَا الَّذَیْنِ اَضَلّٰنَا مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ (آیت ۲۹ حٰم السجدہ) | اے ہمارے رب! دکھلا دے ہمیں اُن دونوں جن اور آدمی کو جنہوں نے ہمیں گمراہ کیا۔ |

قیامت کے دن کفار اپنے گمراہ گروں کو دیکھنا چاہیں گے۔ خواہ گمراہ گر شیطان جنوں میں سے ہوں یا آدمیوں میں سے تاکہ انھیں مجمع محشر کے سامنے ذلیل وخوار کریں۔ اس آیۃ میں شیطانِ جنی سے مراد ابلیس لعین اور شیطانِ انسی سے مراد قابیل ہے جس نے اولاد آدم میں سب سے پہلے ظلم و ناانصافی اور بغض و حسد کی بنیاد رکھی

اِنَّ شَجَرَتَ الزَّقُّوْمِ ۝ طَعَامُ الْاَثِیْمِ ۝ (اٰیۃ ۴۳-۴۴ الدخان) "بیشک زہر کینل (تھوہڑ) کا درخت گنہگاروں کی خوراک ہے۔"

گنہ گاروں سے مراد ابوجہل اور اس کے ہمنوا ہیں۔

وَشَهِدَ شَاهِدٌ مِّنْ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ ۔ (اٰیۃ ۱۰ الاحقاف) "اور بنی اسرائیل کا ایک گروہ اس پر گواہی دے چکا۔" (سورۂ احقاف آیہ ۱۰)

"شَاهِد" سے مراد حضرت عبداللہ بن سلام ہیں جو قرآن کی حقانیت اور نبی آخر الزماں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نبوت و رسالت کی شہادت دے کر ایمان لا چکے۔

فَاصْبِرْ كَمَا صَبَرَ اُولُوا الْعَزْمِ مِنَ الرُّسُلِ ۔ (اٰیۃ ۳۵ الاحقاف) "تو اے محبوب! تم صبر کرو جیسا کہ ہمت والے رسولوں نے صبر کیا۔"

صبر کرنے کا خطاب حضور پُرنور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ہے۔ اور "اولوالعزم رسولوں" سے مراد صحیح اور راجح قول کے مطابق حضرت نوح، حضرت ابراھیم، حضرت موسیٰ، حضرت عیسیٰ علیہم الصلوٰۃ والسلام ہیں جن کے سردار حضور خاتم الانبیآء والمرسلین جناب محمد رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ و علیہم وبارک وسلم ھیں۔ کیونکہ آپ نے سب رسولوں سے زیادہ قوم کی ایذاء پر صبر کیا ان پر عذاب کی دعا میں جلدی نہیں فرمایا۔

وَاسْتَمِعْ يَوْمَ يُنَادِ الْمُنَادِ ۔ (اٰیۃ ۴۱ قٓ) "اور کان لگا کر سنو جس دن پکارنے والا پکارے گا۔"

پکارنے والے سے مراد حضرت اِسرافیل اور پکارنے والے دن سے مراد



روزِ قیامت ہے۔

هَلْ اَتٰىكَ حَدِيْثُ ضَيْفِ اِبْرٰهِيْمَ الْمُكْرَمِيْنَ ۔ (اٰیۃ ۲۴ الذّٰریٰت) "اے محبوب! کیا تمہارے پاس ابراہیم کے معزز مہمانوں کی خبر آئی؟" (سورۂ ذاریات آیۃ ۲۴)

"معزز مہمانوں" سے چار معزز فرشتے حضرت جبرئیل حضرت میکائیل حضرت اسرافیل حضرت رفائیل یا حضرت عزرائیل مراد ہیں۔ بعض روایتوں میں آیا ہے کہ ان چاروں فرشتوں کے ساتھ دیگر پانچ چھ فرشتے بھی تھے جو حضرت ابراہیم علیہ السّلام کے مہمان ہوئے۔

وَبَشَّرُوْهُ بِغُلٰمٍ عَلِيْمٍ (اٰیۃ ۲۸ الذّٰریٰت) "اور اُسے ایک علم والے لڑکے کی بشارت دی!"

"علم والے لڑکے" سے مراد حضرت اسحٰق علیہ الصّلوٰۃ والسّلام ہیں۔ جس پر مفسّرین کا اجماع ہے۔

عَلَّمَهٗ شَدِيْدُ الْقُوٰى ۝ ذُوْ مِرَّةٍ (اٰیۃ ۵-۶ النجم) "انہیں سکھایا سخت قوتوں والے طاقتور نے۔" (سورۂ نجم آیۃ ۵-۶)

اگر تعلیم بالواسطہ ہے تو "شدید القویٰ اور ذومرّہ" حضرت جبرئیل کی صفت ہے اور اس سے مراد حضرت جبرئیل ہیں۔ اور اگر محبوب کریم علیہ التحیۃ والتسلیم کو بے واسطہ تعلیم دینا ہے جیسے شبِ معراج ہوا تو مذکورہ دونوں صفتیں ربِّ کائنات جلّ مجدہٗ کی ہے۔ لہٰذا مفسّرین محققین کے نزدیک شدید القویٰ اور ذومرّہ نیز عَلَّمَہٗ کے فاعل کی مراد میں اختلاف ہے۔ حضرت امام حسن بصری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نزدیک یہ سب اوصاف ذاتِ باری عزّ اسمہٗ کے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی ذات کو ان اوصاف کے ساتھ ذکر فرمایا تو شَدِیْدُ الْقُوٰی ذُوْمِرَّۃٍ سے مراد اللہ تعالیٰ جلّ جلالہٗ کی ذاتِ پاک ہے۔ اور عام مفسّرین نے عَلَّمَہٗ اور فَاسْتَوٰی وغیرہا کا فاعل حضرت جبرئیل علیہ السلام کو قرار دیا ہے۔ اور شَدِیْدُ الْقُوٰی ذُوْمِرَّۃٍ حضرت جبرئیل کی صفت مانی ہے

تو اس سے مراد حضرت جبرئیل علیہ الصلوٰۃ والسلام ہوئے۔

اَفَرَءَیْتَ الَّذِیْ تَوَلّٰی ۝۳۳ وَ — تو کیا اے محبوب! تم نے اُسے دیکھا جو پھر گیا اور
اَعْطٰی قَلِیْلًا وَّاَکْدٰی ۝ (آیت ۳۴ نجم) — کچھ تھوڑا سا دیا اور روک رکھا۔ (سورۂ نجم)

پہلی آیت میں دینِ اسلام سے منحرف ہو جانے والے سے مراد عاص بن وائل یا ولید بن مغیرہ ہے جو عذابِ الٰہی کے ڈر سے ایمان لے آیا تھا۔ مگر مشرک یاروں کے بہکانے پر مشرک ہو گیا۔ العیاذ باللہ تعالیٰ۔

اور دوسری آیت یا تو عاص بن وائل سہمی کے حق میں نازل ہوئی یا ابوجہل کے حق میں۔ کہ ایک مرتبہ اس نے قسم اٹھا کر یہ اعلان کیا تھا کہ محمد ابن عبداللہ ہمیں بہترین اخلاق کا حکم دیتے ہیں۔ اس تقدیر پر دوسری آیت کا معنیٰ یہ ہوا کہ تھوڑا اقرار تو کیا اور حقِ لازم میں سے اقلِ قلیل تو ادا کیا۔ ہاں جس کو ادا کرنا چاہیئے تھا اس سے باز رہا یعنی ایمان نہیں لایا۔

مُهْطِعِیْنَ اِلَی الدَّاعِ (آیت ۸ قمر) ، بلانے والے کی طرف لپکتے ہوئے۔ (سورۂ قمر)
"داعی" سے مراد حضرت اسرافیل علیہ السلام ہیں جو روزِ قیامت صور پھونکیں گے اور ابتداءً اس سُریلی آواز پر کافر لپکیں گے۔

قَدْ سَمِعَ اللّٰهُ قَوْلَ الَّتِیْ — بیشک اللہ نے سنی اس کی بات جو تم سے
تُجَادِلُكَ فِیْ زَوْجِهَا (آیت ۱ المجادلۃ) ۔ — اپنے شوہر کے معاملہ میں بحث کرتی ہے۔ (سورۂ مجادلہ)

اس آیت میں جس بی بی کے مجادلہ کی طرف اشارہ ہے اُس سے مراد حضرت خولہ بنتِ ثعلبہ ہیں۔ اور جس شوہر کا ذکر ہے وہ حضرت اَوس بن صامت ہیں۔

یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَاۤ — اے محبوب نبی! تم اپنے اوپر کیوں حرام کئے
اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ (آیت ۱ التحریم) — لیتے ہو وہ چیز جو اللہ نے تمہارے لئے حلال کی۔

جس حلال چیز کو اللہ کے پیارے محبوب دانائے غیوب نبیِ محترم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے اپنے اوپر حرام فرما لیا تھا۔ اس کے متعلق دو روایتیں ہیں۔



۱ ۔ ایک مرتبہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اُمّ المؤمنین حضرت حفصہ کے محل میں تشریف لے گئے تو حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا آپ سے اجازت لیکر اپنے والدِ محترم حضرت سیدنا فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ کی عیادت کے لئے تشریف لے گئیں۔ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت ماریہ قبطیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو خدمت کے لئے سرفرازی کا موقع دیا۔ اور یہ بات حضرت حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو گراں گزری۔ آپ نے ان کی دلجوئی کے لئے حضرت ماریہ کو اپنے اوپر حرام فرما لیا حالانکہ باندیاں آقاؤں پر حرام نہیں تھیں۔ اس پر یہ آیتِ کریمہ نازل ہوئی، اور ارشاد فرمایا گیا کہ جو چیز اللہ تعالےٰ نے آپ کے لئے حلال کی ہے، یعنی ماریہ قبطیہ کو۔ آپ انہیں اپنے لئے حرام کیوں کئے لیتے ہیں۔ ؟

۲ ۔ دوسری روایت یہ ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم جب اُمّ المؤمنین حضرت زینب بنتِ جحش کے دولت سرا میں رونق افروز ہوتے تو وہ خدمتِ عالیہ میں شہد پیش کرتیں جو آپ کو بہت مرغوب تھا۔ لہٰذا ان کی دلجوئی کے لئے اُن کے یہاں کچھ زیادہ دیر تشریف فرما ہوتے۔ اِدھر حضرت عائشہ صدیقہ اور حضرت حفصہ رضی اللہ تعالےٰ عنہما کو حضرت زینب رضی اللہ تعالےٰ عنہا کے طرزِ عمل پر رشک آنے لگا۔ اور انہوں نے باہم یہ طے کیا کہ سید عالم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم سے عرض کیا جائے کہ جب آپ زینب کے یہاں سے تشریف لاتے ہیں تو آپ کے معطّر و مبارک منہ سے پہاڑی گوند (مغافیر) کی بو آتی رہتی ہے۔ چنانچہ انہوں نے ایسا ہی کیا۔ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تب مجھے تو مغافیر کی بو ناپسندیدہ ہے البتہ میں نے شہد پیا ہے۔ اگر زینب کے یہاں شہد کا شغل ہونے سے تمہاری دل شکنی ہوتی ہے تو میں شہد

ہی ترک فرما دیتا ہوں اور اسے اپنے لئے حرام کرتا ہوں۔" اس کے بعد ہی یہ آیت مقدسہ نازل ہوئی کہ شہد تو حلال ہے۔ آپ اس کو اپنے لئے کیوں حرام کئے لیتے ہیں؟ تو جس چیز کو آپ نے اپنے اوپر حرام فرمایا اس سے مراد یا تو حضرت ماریہ قبطیہ ہیں یا شہد۔ واللہ اعلم!

وَاِذْ اَسَرَّ النَّبِیُّ اِلٰی بَعْضِ اَزْوَاجِہٖ حَدِیْثًا (آیت ۳ التحریم) "اور جب نبی نے اپنی ایک بیوی سے ایک راز کی بات فرمائی۔" (سورۂ تحریم آیت ۳)

بعض بیوی سے حضرت حفصہ مراد ہیں اور "راز کی بات" سے مراد حضرت ماریہ قبطیہ کے متعلق اظہارِ خیال ہے۔

فَلَمَّا نَبَّاَتْ بِہٖ (آیت ۳ التحریم) "پھر وہ اس کا ذکر کر بیٹھیں" (سورۂ تحریم آیت ۳)

یعنی حضرت حفصہ نے اس راز کی بات کا ذکر ام المؤمنین حضرت عائشہ سے کر دیا۔ (رضی اللہ تعالیٰ عنہما)

فَلَمَّا نَبَّاَھَا بِہٖ (آیت ۳ التحریم) "پھر جب نبی نے حفصہ کو اس کی خبر دی۔"

یعنی جو بات حضرت حفصہ نے رازدارانہ طور پر حضرت عائشہ سے کی اللہ کے غیب داں نبی نے اس کی خبر حضرت حفصہ کو دی کہ تم نے راز کی بات عائشہ سے کہہ دی۔ پھر ام المومنین حضرت حفصہ عذر خواہ ہوئیں۔

اِنْ تَتُوْبَآ اِلَی اللّٰہِ (آیت ۴ التحریم)۔ "تم دونوں بیویاں اللہ کی جناب میں رجوع کرو۔"

یہاں دونوں بیویوں سے مراد حضرت سیدتنا حفصہ اور ام المومنین سیدتنا حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما ہیں جنہوں نے ایسی باتیں کی تھیں جو قلبِ نازِ اقدس پر گراں گزری تھیں۔ بالآخر یہ دونوں بیویاں بارگاہِ خدا اور رسول میں عذر خواہ ہوئیں اور حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی رضا جوئی اور شرفِ خدمت کو سب کاموں پر مقدم رکھ کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو خوش کر لیا۔



وَصَالِحُ الْمُؤْمِنِیْنَ۔ (آیت ۴ التحریم)۔ "اور نیک ایمان والے۔" (سورۂ تحریم آیت ۴)

"صَالِحُ الْمُؤْمِنِیْنَ" سے مراد حضرت سیدنا ابوبکر صدیق اور حضرت سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہما ہیں کَمَا اَخْرَجَہُ الطِّبْرَانِیُّ فِی الْاَوْسَطِ۔

اِمْرَءَتَ نُوْحٍ وَّامْرَءَتَ لُوْطٍ۔ "نوح کی بیوی اور لوط کی بیوی۔" (سورۂ تحریم آیت ۱۰)

حضرت نوح علیہ السّلام کی بیوی واعلہ تھی جو اپنی قوم سے ان کی نسبت کہتی تھی کہ وہ مجنون ہیں۔ معاذ اللہ! اور حضرت لوط علیہ السلام کی بیوی واہلہ تھی جو اپنا نفاق چھپاتی تھی اور جب کبھی کوئی مہمان حضرت لوط علیہ السلام کے ہاں آجاتا تو اس کی اطلاع اپنی قوم کو دے دیا کرتی تھی۔ اللہ تعالیٰ نے ان دونوں عورتوں کو دنیا ہی میں جہنمی ہونے کی خبر دے دی کیونکہ انہوں نے اپنے شوہر کے ساتھ دغا کیا تھا۔ بعض مفسرین نے حضرت لوط علیہ السلام کی اس بیوی کا نام وَاعِلَہ لکھا ہے۔

وَلَا تُطِعْ کُلَّ حَلَّافٍ مَّھِیْنٍ (آیت ۱۰ القلم) "اور ہر ایسے کی بات نہ سننا جو بڑا قسمیں کھانے والا ذلیل ہے۔" (آیت ۱۰ سورۂ قلم)

جھوٹی اور باطل باتوں پر ڈھٹائی سے قسمیں کھانے والا اسود بن عبد یغوث تھا۔ بعض علمائے محققین نے ولید بن مغیرہ یا اخنس بن شریق کا نام بھی لکھا ہے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی تفسیر سے یہ روشن ہوتا ہے کہ اس آیت میں "حلاف" سے مراد ولید بن مغیرہ ہے۔ کیونکہ اس آیت کے بعد جن بری صفتوں کا ذکر ہے ان سے ولید بن مغیرہ ہی متصف تھا۔

سَاَلَ سَآئِلٌ بِعَذَابٍ وَّاقِعٍ۔ "ایک مانگنے والا عذاب مانگتا ہے" (سورۂ معارج)

یہاں عذاب مانگنے والے سے مراد نضر بن حارث ہے کیونکہ اس نے دعا کی تھی کہ یا رب! اگر قرآن حق ہو اور یہ تیرا کلام ہو تو ہمارے سروں پر آسمان سے پتھر برسا۔ لہٰذا ان آیتوں میں ارشاد فرمایا گیا کہ "کافر عذاب طلب

کریں یا نہ کریں۔ عذاب ان کے لئے مقدر ہو چکا ہے جسے آنا ہی آنا ہے۔

رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ اے میرے رب! مجھے بخش دے اور میرے ماں باپ
(اٰیۃ ۲۸ نوح) کو۔" (آیۃ ۲۸ سورۃ نوح)

یہ دعا حضرت نوح علیہ السلام کی ہے۔ آپ کے والدین محترمین دونوں اہل ایمان تھے۔ والد گرامی کا نام لمک بن متوشلخ تھا اور والدہ ماجدہ کا نام سمحا بنتِ انوش تھا۔ یہ ایک اُولوالعزم نبی کی دعا تھی، جن جن کے متعلق آپ نے دعائے مغفرت فرمائی ان کی مغفرت ہو گئی۔ اور جن جن کی تباہی و غرقابی کے لئے دعا کی وہ سب تباہ و غرقاب ہو گئے۔

وَّاَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا اور یہ کہ ہم میں کا بے وقوف اللہ پر بڑھ کر بات
عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا (اٰیۃ الجن) کرتا تھا۔ (سورۃ جن آیۃ ۴)

اِس آیت پاک میں "سفیہہ" سے مراد ابلیس لعین ہے۔

ذَرْنِیْ وَمَنْ خَلَقْتُ وَحِيْدًا۔ اُسے مجھ پر چھوڑ دو جسے میں نے اکیلا پیدا کیا۔"
(اٰیۃ المدثر) (سورۃ مدثر آیت ۱۱)

یہ آیت ولید بن مغیرہ مخزومی کے حق میں نازل ہوئی۔ باوجودیکہ وہ کثیر المال، کثیر الاولاد تھا مگر اپنی قوم میں "وحید" کے لقب سے ملقب تھا۔ اس آیۂ کریمہ کے نزول کے بعد اس کے مال اولاد میں کمی ہونی شروع ہو گئی، طائف کا لہلہاتا ہوا باغ، دیگر اموالِ تجارت اور اولاد ہلاک ہونے شروع ہو گئے۔ بالآخر اس کے صرف تین بیٹے باقی بچے جو مشرف بہ اسلام ہو چکے تھے ۱۔ خالد ۲۔ ہشام ۳۔ ولید بن ولید۔

هَلْ اَتٰى عَلَى الْاِنْسَانِ حِيْنٌ بیشک آدمی پر ایک وقت وہ گزرا کہ کہیں
مِّنَ الدَّهْرِ لَمْ يَكُنْ شَيْئًا مَّذْكُوْرًا۔ اس کا نام بھی نہ تھا۔ (سورۃ دھر آیۃ ۱)

انسان سے مراد حضرت آدم علیہ السلام ہیں کہ نفخ روح سے پہلے چالیس سال



تک آپ کا پُتلہ رکھا ہوا تھا نہ کوئی اُسے جانتا تھا نہ اس کی پیدائش کی حکمتیں کسی کو معلوم تھیں۔ بعض مفسرین کرام نے "انسان" سے مراد جنس انسان لیا ہے اور "غیر مذکور وقت" سے مراد اس کے حمل میں رہنے کا زمانہ ہے۔

وَيَقُوْلُ الْكَافِرُ يٰلَيْتَنِيْ كُنْتُ اور کافر کہے گا ہائے میں کسی طرح خاک ہو
تُرٰبًا۔ (اٰیۃ النبأ) جاتا۔۔۔! (سورۃ نباء آیۃ ۴۰)

"کافر" سے مراد یا تو عام کافر ہے جو قیامت کے دن جانوروں کو خاک ہوتا ہوا دیکھے گا تو تمنا کرے گا کہ اے کاش! وہ جانور ہوتا اور عام جانوروں کی طرح وہ بھی خاک میں ملا دیا جاتا تاکہ عذابِ الٰہی کی شدت سے بچ جاتا.....! یا کافر سے مراد ابلیس لعین ہے جس نے حضرت آدم علیہ السلام پر طعن کیا تھا کہ وہ مٹی سے پیدا کئے گئے ہیں۔ جب قیامت میں وہ آدم علیہ السلام اور ان کی ایماندار اولاد کے ثواب و درجات کو دیکھے گا تو کہے گا: اے کاش میں بھی مٹی ہوتا۔ یعنی حضرت آدم علیہ السلام کی طرح مٹی سے پیدا کیا جاتا تو آتشی تکبر و غرور کی وجہ سے آج میرا یہ حشر نہ ہوتا۔

اَنْ جَآءَهُ الْاَعْمٰى (اٰیۃ ۲ عبس) کہ اُن کے پاس وہ نابینا حاضر ہوا۔"

"نابینا" سے مراد حضرت عبداللہ ابن مکتوم ہیں۔ (رضی اللہ تعالےٰ عنہٗ)

فَاَمَّا مَنِ اسْتَغْنٰى (اٰیۃ عبس) وہ جو بے پرواہ بنتا ہے۔"

یعنی جو لوگ اپنی دولت و ثروت کی وجہ سے اللہ و رسول جلّ و علیٰ و صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر ایمان لانے سے لاپرواہی کا اظہار کرتے ہیں وہ ہیں اُمیہ بن خلف، عتبہ بن ربیعہ، ابوجہل بن ہشام، اُبی ابن خلف۔

اِنَّهٗ لَقَوْلُ رَسُوْلٍ كَرِيْمٍ (اٰیۃ ۱۹ التکویر) بے شک یہ عزت والے رسول کا پڑھنا ہے۔

"ہٗ" کی ضمیر قرآن پاک کی طرف ہے اور رسول کریم سے مراد حضرت جبرئیل علیہ السلام ہیں یا حضور نبی کریم علیہ التحیۃ والتسلیم ہیں۔

فَاَمَّا الْاِنْسَانُ اِذَا مَا ابْتَلٰهُ رَبُّهٗ (آیۃ ۱۵ الفجر) لیکن آدمی، تو جب اُسے اُس کا رب آزمائے:

یہاں "اِنسان" سے مراد امیہ بن خلف ہے کہ اس آیت میں اور اس کے بعد والی آیت میں اسی کا مقولہ نقل کیا گیا ہے کہ وہ عزّت و ذلّت کا مدار مال و دَولت اور فقر پر رکھتا ہے۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ عزّت و ذلّت، طاعت ومعصیت پر منحصر ہے دَولت و فقر پر نہیں۔

وَوَالِدٍ وَّمَا وَلَدَ (آیۃ ۳ البلد) والد کی اور اُس کی اولاد کی قسم!

"والد" سے مراد حضرت آدم یا حضرت ابراہیم یا حضور خاتم الانبیاء علیہ وعلیہم الصّلوٰۃ والسّلام ہیں، اور "ولد" سے مراد یا تو نبی کریم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم ہیں یا آپ کی اُمّتِ اجابت۔

فَقَالَ لَهُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ (آیۃ ۱۳ الشمس) تو ان سے اللہ کے رسول نے فرمایا"

یہاں "رَسُوْلُ اللّٰهِ" سے مراد حضرت صالح علیہ السّلام ہیں۔

اِذِ انْۢبَعَثَ اَشْقٰهَا۔ (آیۃ ۱۲ الشمس) جبکہ اُس کا سب سے بڑا بدبخت اُٹھ کھڑا ہوا:

یہ بدبخت قدار ابن سالف تھا جس کی مرضی اور حکم سے حضرت صالح علیہ السلام کی اونٹنی کی کونچیں کاٹی گئیں۔

لَا یَصْلٰهَاۤ اِلَّا الْاَشْقَى (آیۃ ۱۵ اللیل) نہ جائے اُس (بھڑکتی آگ) میں مگر بدبخت،

یہ شقی و بدبخت امیہ بن خلف ہے جو بحکم قرآن لازمی طور پر ہمیشہ کے لیے جہنم کی بھڑکتی آگ میں ڈالا جائے گا۔

وَسَیُجَنَّبُهَا الْاَتْقَى (آیۃ ۱۷ اللیل) اور اُس سے دور رکھا جائے گا جو سب سے بڑا پرہیزگار ہوگا۔ (سورۂ لیل آیت ۱۷)

خداوند کریم کے نزدیک اُمّتِ مصطفےٰ میں سب سے بڑا پرہیزگار وہ ہے جو رضائے الٰہی کے لئے اپنی کثیر رقم مجبوروں اور غلاموں کو آزادی دلانے میں خرچ



کرتا ہے اور وہ ہیں حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ جن کے حق میں یہ آیت کریمہ نازل ہوئی۔

اَرَءَیْتَ الَّذِیْ یَنْهٰى عَبْدًا اِذَا صَلّٰى (آیۃ ۹،۱۰ العلق) بھلا دیکھو تو۔ جو منع کرتا ہے بندے کو جب وہ نماز پڑھتا ہے۔ (سورہ علق آیہ ۹،۱۰)

چونکہ ابوجہل نے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو نماز پڑھنے سے روکا تھا اور لوگوں سے یہ کہتا تھا کہ "اب اگر میں نے اسے نماز پڑھتے دیکھ لی تو (معاذ اللہ) اس کی گردن اپنے پاؤں تلے رکھ کر زمین میں دھنسا دوں گا"۔ پھر جب ایک مرتبہ سرکار دوعالم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نماز میں مشغول تھے تو ابوجہل اپنے ناپاک ارادہ کے ساتھ بڑھا۔ لیکن ابھی قریب نہیں ہوا تھا کہ دونوں ہاتھوں کو پھیلاتا ہوا الٹے پاؤں پیچھے بھاگا۔ لوگوں نے سبب پوچھا تو اس نے بتلایا کہ میرے اور محمد (صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم) کے درمیان ایک کھائی تھی جس میں وحشتناک پرندے تھے اور وہ سب میری جانب بڑھ رہے تھے جسے دیکھ کر میں گھبرا گیا اور اُلٹے پاؤں بھاگنے پر مجبور ہوا۔ اس آیت میں نماز سے روکنے والا سے مراد ابوجہل ہے۔ اور "عَبْد" سے مراد حضور سیّد عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہیں۔

اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ﴿۳﴾ الکوثر۔ بیشک جو تمہارا دشمن ہے وہی ہر خیر سے محروم ہے۔

حضور سیّد العالمین صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے فرزندِ اکبر حضرت سیدنا قاسم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا جب صغر سنی میں وصال ہوا تو کفار نے آپ کو "اَبْتَرُ (مُنْقَطِعُ النَّسْل) کہا۔ اُن کافروں کے رَدِّ بلیغ میں یہ سورۂ کریمہ نازل ہوئی اور اللہ تعالیٰ نے اَبتر کہنے والوں کو آپ کا دشمن قرار دیا۔ ان دشمنوں میں سرِفہرست عاص بن وائل، ابوجہل ابن ہشام، عقبہ بن ابی معیط ابولہب، اسکی بیوی عورا بنتِ حرب (اُمِّ جمیل) اور کعب بن اشرف وغیرہم ہیں

آیاتِ مبہمات میں کبھی صرف جمع مبہم ہوتا ہے۔ مثلاً:

وَقَالَ الَّذِیْنَ لَا یَعْلَمُوْنَ لَوْلَا یُکَلِّمُنَا اللّٰہُ اَوْ تَاْتِیْنَآ اٰیَةٌ (آیت ۱۱۸ البقرۃ) — اور جاہل بولے اللہ ہم سے کیوں نہیں کلام کرتا ہے یا ہمیں کوئی نشانی ملے؟" (سورہ بقرہ)

جاہلوں سے مراد اہل کتاب یا مشرکین ہیں جنہوں نے رسول کی ہمسری کا دعویٰ کیا یا اپنے آپ کو ملائکہ کی طرح سمجھا کہ جب اللہ تعالےٰ اپنے رسولوں اور ملائکہ سے ہم کلام ہوتا ہے تو ہم سے کیوں نہیں کلام کرتا؟ اور چونکہ اہلِ کتاب و مشرکین کے دعووں کی ترجمانی رافع بن حرملہ کر رہا تھا، اِس لئے عام مفسّرین نے جماعتوں کے ذکر کے بجائے رافع بن حرملہ کا نام لکھا ہے۔

سَیَقُوْلُ السُّفَهَآءُ مِنَ النَّاسِ۔ — اب کہیں گے بے وقوف لوگ" (آیت ۱۴۲ البقرۃ)

بے وقوف لوگوں سے مراد رفاعہ بن قیس، قردم بن عمرو، کعب بن اشرف، رافع بن حرملہ، حجاج ابن عمر، اور ربیع ابن ابی الحقیق وغیرہم ہیں۔ مفسرین کرام نے یہود و منافقین اور مشرکین مکہ کے ہر اس فرد کو سفہاء میں شمار کیا ہے جنہوں نے تحویل قبلہ کے بعد امام القبلتین رسول الثقلین صلی اللہ علیہ وسلم پر زبانِ طعن دراز کیا اور جنہیں اعتراض بے جا کی جسارت ہوئی۔

وَاِذَا قِیْلَ لَهُمُ اتَّبِعُوْا مَآ اَنْزَلَ اللّٰہُ (آیت ۱۷۰ البقرۃ) — اور جب ان سے کہا جائے اللہ کے اتارے پر چلو!

آباؤ اجداد کی اندھی پیروی کرنے والے رافع و مالک کو یہ ہدایت کی گئی کہ توحید و رسالت اور قرآن پر ایمان لاؤ تو اس نے یہ کہہ کر انکار کر دیا کہ ہم تو اپنے باپ دادا کی روش پر چلیں گے اور اسی رسم و رواج کی پیروی کریں گے۔ لہٰذا اس آیت میں وہی رافع و مالک ابن عوف مراد ہے۔

وَیَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْاَهِلَّةِ (آیت ۱۸۹ البقرۃ) — اے محبوب! تم سے نئے چاند کو پوچھتے ہیں۔"

چاند کے گھٹنے بڑھنے کی حکمتیں حضرت معاذ ابن جبل اور حضرت ثعلبہ بن غنم



انصاری رضی اللہ تعالےٰ عنہما نے سیّد عالم صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے دریافت کیں اس کا جواب اس آیۂ کریمہ میں دیا گیا ہے۔" سائلوں" سے مراد یہ دونوں صحابۂ کرام ہیں۔

یَسْئَلُوْنَكَ مَاذَا یُنْفِقُوْنَ (آیت ۲۱۵ البقرۃ) — اے محبوب تم سے پوچھتے ہیں کیا خرچ کریں؟

اِس آیت میں صدقاتِ نافلہ کے تعلق سے پوچھا جا رہا ہے کہ کیا خرچ کریں کن کن لوگوں پر خرچ کریں ---؟ اکثر آیاتِ مبہمات میں فائدہ عامہ کے لئے صیغۂ جمع ارشاد فرمایا گیا ہے مگر اس اِبہام و اشارہ سے ایک دو اشخاص ہی متعین کئے جا سکے ہیں۔ مثلاً اس سے پہلی آیت میں یا اس آیتِ کریمہ میں "یَسْئَلُوْنَ" سے مراد پوری جماعت ہے مگر صرف حضرتِ عمرو بن جموح رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام معلوم ہو سکا ہے۔

یَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْخَمْرِ وَالْمَیْسِرِ (آیت ۲۱۹ البقرۃ) — اے محبوب تم سے شراب اور جوئے کا حکم پوچھتے ہیں۔"

شراب اور جوئے وغیرہ کے متعلق سوال کرنے والے حضرات یوں تو کثیر در کثیر ہیں۔ لیکن حضرت حمزہ، حضرت معاذ اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا ذکر مفسرین کرام نے کیا ہے۔

وَیَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْیَتٰمٰی (آیت ۲۲۰ البقرۃ) — اور اے محبوب تم سے یتیموں کا مسئلہ پوچھتے ہیں (سورۂ بقرہ آیت ۲۲۰)

یہاں سائل سے مراد حضرت عبداللہ ابن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں جنہوں نے ازرہِ خیر خواہی یتیموں کے مال کے بارے میں مسئلہ دریافت کیا تھا۔

وَیَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْمَحِیْضِ (آیت ۲۲۲ البقرۃ) — اور اے محبوب! تم سے حیض کا حکم پوچھتے ہیں۔"

عرب کے یہود و مجوس حائضہ عورتوں سے کمال نفرت کرتے تھے نہ انکے

ساتھ سوتے بیٹھتے نہ ان کے ہاتھ کا پکا ہوا کھانا کھاتے، نہ ان سے ہمکلام ہوتے۔ حیض کے دنوں میں عورتوں کی زندگی دوبھر ہو جاتی۔ اسکے خلاف عرب کے نصاریٰ حیض کے دنوں میں حائضہ عورتوں سے کمالِ شغف رکھتے تھے۔ ان کے جسم سے جہاں تک ممکن ہوتا فائدۂ نفسانی اٹھاتے کثرت سے مجامعت کرتے۔ مسلمان اس افراط و تفریط سے سخت کشمکش میں مبتلا ہو گئے۔ پھر سیّدِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت عالیہ میں یہ مسئلہ پیش ہوا کہ حائضہ عورتوں کے بارے میں کیا حکم ہے؟ جس کے جواب میں حاملِ قرآن معلّمِ کتاب وحکمت علیہ ازکی التسلیمات والتحیات نے اعتدالی رویہ اختیار کرنے کا حکم دیا، "کہ نہ نفرت کرو اور نہ ہی ان دنوں میں مجامعت کرو"۔ حیض کے متعلق سوال کرنے والے ثابت بن دحداح، عباد بن بشر اور اسید بن حضیر وغیرہ کے نام معلوم ہو سکے۔ حالانکہ سائل پوری جماعت تھی۔

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ اُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ. (آیۃ ۲۳ آل عمران)

کیا اے محبوب تم نے نہیں دیکھا جنہیں کتاب کا ایک حصہ ملا۔ (سورۃ آل عمران)

اس آیت میں "کتاب" سے مراد توریت شریف ہے۔ اور جنہیں توریت شریف کا بعض صحیح حصہ ملا۔ ان سے مراد نعمان بن عمر اور حارث بن زید وغیرہ ہیں جنہیں قرآنی تعلیمات کو دیکھتے ہوئے فوراً قرآن اور معلّم قرآن پر ایمان لے آنا چاہیے تھا۔ مگر ان اہل کتاب نے ایسا نہیں کیا بلکہ قرآن سے روگردانی کی اور ایمان لانے سے انکار کیا۔

قَالَ الْحَوَارِيُّوْنَ نَحْنُ اَنْصَارُ اللّٰهِ. (آیۃ ۵۲ آل عمران)

حواریوں نے کہا ہم دینِ خدا کے مددگار ہیں۔

"حواری" وہ مخلص اور ایماندار بندے تھے جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے



لائے ہوئے دین (دینِ اسلام) کے مددگار اور راہِ حق پر پوری طرح گامزن تھے۔ یہ بارہ ۱۲ اشخاص تھے، مگر مفسرین کرام اور محققین عظام نے سات شخصوں کا نام ذکر فرمایا ہے۔ ۱ فطرس ۲ یعقوبس ۳ اندرنیس ۴ فیلبس ۵ درنابوطا ۶ ثہمس ۷ سرجس۔

آخر الذکر (سرجس) ہی وہ حواری ہے جس پر یہودیوں کو حضرت عیسیٰ ہونے کا گمان ہوا تھا، اور حضرت عیسیٰ کے شبہ میں اس کو سولی پر چڑھا دیا۔

وَقَالَتْ طَّآئِفَةٌ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ اٰمِنُوْا بِالَّذِيْٓ اُنْزِلَ عَلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَجْهَ النَّهَارِ وَاكْفُرُوْٓا اٰخِرَهٗ. (آیۃ ۷۲ آل عمران)

اور کتابیوں کا ایک گروہ بولا "وہ جو ایمان والوں پر اترا صبح کو اس پر ایمان لاؤ اور شام کو منکر ہو جاؤ"۔ (سورۃ آلِ عمران آیت نمبر ۷۲)

یہودی شروع ہی سے اسلام دشمنی پر کمربستہ ہیں اور ہمیشہ نئی نئی ترکیبیں سوچتے رہے ہیں کہ کسی طرح اسلام کا خاتمہ ہو جائے۔ مگر ان کی ترکیبوں اور تدبیروں کا راز فاش ہوتا رہا ہے جس کی وجہ سے وہ کامیاب نہیں ہو سکے۔ خیبر کے علمائے یہود میں سے بارہ شخصوں نے یہ مکر تجویز کی کہ ہم سب کے سب صبح کو قرآن اور پیغمبر اسلام پر ایمان لے آئیں اور شام کو مرتد ہو کر یہ پروپیگنڈہ کریں کہ توریت میں جس نبی و رسول کی آمد کی بشارتیں ہیں وہ یہ رسول نہیں ہیں۔ کیونکہ ہم لوگوں نے ایمان لا کر اس کو اچھی طرح جانچ لیا ہے، اور یہ کتاب (قرآن پاک) بھی منجانب اللہ نہیں ہے، اگر واقعی یہ کتاب منجانب اللہ ہوتی اور یہ رسول رسولِ برحق ہوتا تو ہم لوگ ایمان لانے کے بعد اس سے ہرگز نہیں پھرتے! اس مکر کے نتیجہ میں مسلمانوں کے اندر بھگدڑ مچ جائے گی۔ اور مسلمان قرآن اور پیغمبر اسلام سے

برگشتہ ہوجائیں گے۔"

مگر ہوا یہ کہ علمائے یہود اپنے مکر کو عملی جامہ بھی نہیں پہنا سکے تھے کہ اُن کا مکر بذریعہ وحیِ الٰہی طشت از بام کر دیا گیا۔ اور مسلمان قبل از وقت ہی ان کے فریب سے باخبر ہوگئے۔ جن علمائے یہود نے اِس مکر و فریب کا پلان بنایا تھا، اُن میں عبداللہ بن صیف، عدی بن زید اور حارث ابن عمر آگے آگے تھے۔

كَيْفَ يَهْدِى اللّٰهُ قَوْمًا كَفَرُوْا بَعْدَ اِيْمَانِهِمْ. (آیت ۸۶ آل عمران) "کیونکر اللہ ایسی قوم کی ہدایت چاہے جو ایمان لاکر کافر ہوگئے۔"

یہ آیت اور اس کے بعد مسلسل کئی آیتیں یہود و نصاریٰ کے متعلق نازل ہوئیں۔ جو حضور پُر نور سید عالم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی تشریف آوری سے قبل آپ کے مبارک ذکر اور ناموں سے استعانت طلب کرتے اور دشمنوں پر کامیابی پاتے تھے، آپ کے وسیلے سے دعائیں کرتے اور بے دیکھے آپ کی نبوت کے مقر تھے۔ لیکن جب سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بنفس نفیس تشریف لے آئے تو وہی یہود و نصاریٰ نہ صرف آپ کی نبوت و رسالت کے منکر ہوگئے بلکہ آپ کے جانی دشمن ہوگئے۔ اور یہ سب کچھ حسد و بغض کی وجہ سے ہوا۔

حضرت عکرمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ یہ آیت یہود و نصاریٰ کے بارہ[۱۲] مشہور افراد کے متعلق نازل ہوئی، جن میں سے پانچ افراد کے ناموں کا ذکر مفسرین کرام نے کیا ہے۔ ۱۔ ابو عامر راہب ۲۔ حارث بن سوید ابن صامت ۳۔ وحوح بن اسلت ۴۔ زاد بن عسکر ۵۔ اور طیمہ بن ابیرق۔

يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ. (آیت ۱۵۴ آل عمران) "کہتے ہیں اِس کام میں کچھ ہمارا بھی اختیار ہے؟"



يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا. (آیت ۱۵۴ آل عمران) "کہتے ہیں ہمارا کچھ بس چلتا تو ہم یہاں نہ مارے جاتے۔"

مذکورہ دونوں مقامات پر صیغۂ جمع کے ساتھ قائل کو مبہم رکھا گیا ہے۔ مگر مقامِ اول کا سرخیل عبداللہ ابن اُبی راس المنافقین ہے۔ اور مقام ثانی میں عبداللہ ابن اُبی کے ساتھ معتب بن قشیر بھی شامل ہے۔ یعنی یہ بدبخت اللہ جل شانہ کی قدرت و اختیار پر نکتہ چینی کرتے تھے اور بارگاہِ رسالت میں عرض کرتے تھے کہ "کیا فتح و ظفر اور قضا و قدر کا سارا اختیار اللہ ہی کے ہاتھ میں ہے؟" قرآن حکیم نے دو ٹوک اس کا جواب عنایت فرما دیا: قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ (اے محبوب فرما دو کہ اختیار تو سارا اللہ ہی کا ہے) اس جواب سے مایوس ہوکر وہ کہنے لگے کہ اگر ہمارا اختیار ہوتا تو میدان جنگ میں کس مپرسی کے ساتھ نہیں مارے جاتے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کے اس بکواس کا جواب دیا کہ اگر تم گھر میں ہوتے تو بھی موت تمہیں اس میدان میں کھینچ لاتی۔ کیونکہ موت کا تعلق قضا اور قدر سے ہے اور قضا و قدر کا مالک صرف اللہ تعالیٰ ہی ہے۔ تمہارا اس میں کوئی اختیار نہیں۔"

وَقِيْلَ لَهُمْ تَعَالَوْا قَاتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَوِ ادْفَعُوْا. "اور ان سے کہا گیا کہ آؤ اللہ کی راہ میں لڑو یا دشمن کو ہٹاؤ۔" (آیت ۱۶۷ آل عمران)

اس آیت میں قائل سے مراد حضرت عبداللہ انصاری ہیں جو حضرت جابر انصاری رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے والد گرامی ہیں۔ اور مقول لہم (جن سے راہ خدا میں لڑنے، مسلمانوں کی جمعیت بڑھانے اور دشمنوں کے یلغار کو روکنے کیلئے کہا گیا) سے عبداللہ ابن اُبی رأس المنافقین اور اس کے ساتھی مراد ہیں۔

اَلَّذِيْنَ اسْتَجَابُوْا لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ "اور جو اللہ و رسول کے بلانے پر حاضر ہوئے

مِنْ بَعْدِ مَآ اَصَابَهُمُ الْقَرْحُ ۛؕ لِلَّذِيْنَ اَحْسَنُوْا مِنْهُمْ وَاتَّقَوْا اَجْرٌ عَظِيْمٌ ۔ (ایۃ ۱۷۲ آل عمران)

بعد اس کے کہ انہیں زخم پہنچ چکا تھا۔ ان کے نیکو کاروں اور پرہیزگاروں کے لئے بڑا ثواب ہے۔"

جنگِ اُحد میں فتح و شکست سے دوچار ہونے کے بعد جب لشکرِ کفار نے مقام روحاء میں پہنچ کر دم لیا تو ان کے کمانڈر انچیف کو افسوس ہوا کہ فتح کی امید ہو جانے کے بعد وہ اِس سراسیمگی میں کیوں بھاگ رہے ہیں....؟ اُحد میں جو صورتِ حال پیدا ہو چکی تھی کہ ہم لوگوں کو مسلمانوں کا خاتمہ ہی کر کے لوٹنا چاہیئے تھا۔" اِس خیال کے آنے کے بعد کمانڈر نے از سرِ نو اپنے لشکر کو تازہ دم ہو لینے کا موقع دیا اور پھر مقام روحاء ہی سے اس لشکرِ جرار کے ساتھ مدینہ منورہ کی طرف رخ کر دیا۔ راستے بھر فوجیوں کو اِشتعال دلاتا رہا۔ یہاں تک کہ اس کی خبر حضور سیّد عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلّم کو ہو گئی اور آپ نے اپنے اور مسلمانوں کے زخموں کی پرواہ کئے بغیر مسلمانوں کو آواز دی تاکہ آگے بڑھ کر کفار و مشرکین کے لشکر کو روکا جا سکے۔ نبوی اِعلان کے بعد صحابہ کرام رضی اللہ تعالٰی عنہم کی ایک جماعت جن کی تعداد ستر تھی پلک جھپکتے ہی دربارِ رسالت میں حاضر ہو گئی، حالانکہ وہ حضرات ابھی بھی زخموں سے نڈھال تھے، مگر حکمِ رسول علیہ الصّلوٰۃ والسّلام پر اپنی جانوں کا نذرانہ ہتھیلیوں پر لئے ہوئے لشکرِ کفّار کے تعاقب میں نکل کھڑے ہوتے۔

جانباز مسلمانوں کا یہ قافلہ اپنے رسولِ مُحترم صلّی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی قیادت میں جب حمراء الاسد پہنچا (جو مدینہ منورہ سے چند ہی میل کے فاصلہ پر واقع ہے) تو اس کی خبر مشرکوں کے لشکر میں پہنچ گئی جس سے مشرکین کا سارا لشکر کمانڈر سمیت مرعوب و خوف زدہ ہو کر اُلٹے پاؤں بھاگنے پر مجبور ہو گیا۔ رسول اکرم صلّی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے بُلاوے پر جن نفوسِ قدسیہ



نے پیش قدمی فرمائی ان میں سرِ فہرست حضرت ابوبکر صدیق، عمر فاروق، عثمانِ غنی، علی حیدر، زبیر بن عوام، سعد، طلحہ، اِبن عوف، ابن مسعود، حذیفہ بن یمان، اور عبیدہ بن جراح رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین تھے۔ یہ آیت کریمہ انہی حضرات کو مژدۂ جانفزا سنا رہی ہے اور ان کی ہمت و جرأت کو پوری اُمّت مُسلِمہ کا اِمام و رہبر بنا رہی ہے۔

اَلَّذِيْنَ قَالَ لَهُمُ النَّاسُ (ایۃ ۱۷۳ آل عمران) وہ جن سے لوگوں نے کہا

یہاں قائل نعیم بن مسعود اشجعی ہیں۔ اور مقول لہم (جن حضرات سے یہ بات کہی گئی) وہ جانباز صحابہ کرام رضی اللہ تعالٰی عنہم ہیں۔ اس آیۃ کریمہ میں اِنَّ النَّاسَ سے حضرت ابوسفیان رضی اللہ تعالٰی عنہ مراد ہیں جو اُس وقت کفّارِ مکہ کے سربراہ اور لشکرِ کفار کے سپہ سالار تھے۔

اَلَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ فَقِيْرٌ وَّ نَحْنُ اَغْنِيَآءُ ۔ (ایۃ ۱۸۱ آل عمران)

جنہوں نے کہا کہ اللہ محتاج ہے، اور ہم غنی ہیں۔

جب قرآن مجید کی آیت کریمہ مَنْ ذَا الَّذِيْ يُقْرِضُ اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا، (کون ہے جو اللہ کو قرضِ حسن دے؟) نازل ہوئی تو رؤسا یہود نے یہ سُن کر برملا کہنا شروع کیا تھا کہ" اب تو محمد (صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم) کا خدا ہم سے قرض مانگتا ہے لہٰذا ہم غنی ہوئے اور ہمارے مقابلہ میں اس کا خدا محتاج ہے (نعوذ باللہ منہ) ارشادِ بالا میں اللہ تعالٰی انہی یہودیوں کے قول کو نقل فرما رہا ہے۔ وہ بکواس کرنے والے نخاص، حی ابن اخطب اور کعب بن اشرف وغیرہم تھے اللہ تعالٰی نے انہیں جیتے جی آگ کے عذاب کا مژدہ سنا دیا۔

وَاِنَّ مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ لَمَنْ يُّؤْمِنُ بِاللّٰهِ ۔ (ایۃ ۱۹۹ آل عمران)

اور بے شک کچھ اہل کتاب ایسے ہیں کہ اللہ پر ایمان لاتے ہیں۔"

اِس اہل کتاب سے ملکِ نجاشی والی حبشہ یا حضرت عبداللہ بن سلام اور

ان کے ساتھی مراد ہیں۔ مُلکِ حبشہ کا بادشاہ نجاشی عیسائی دین کو ماننے والا تھا۔ پھر جب صحابۂ کرام کی زبانی حضور نبیٔ کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات کا انہیں علم ہوا تو انہوں نے بغیر دیکھے ہوئے آپ کی نبوت و رسالت کی تصدیق کردی اور دینِ اسلام کو برحق مان کر دولتِ ایمان سے مشرف ہوگیا لیکن اعلانیہ طور پر اپنے ایمان کو ظاہر نہیں کیا اور اسی حالت میں اس کا انتقال ہوگیا۔ حضور نبیٔ اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مدینہ منورہ میں موجود صحابۂ کرام سے فرمایا: "چلو اپنے بھائی کی نمازِ جنازہ پڑھو!" چنانچہ کثیر صحابۂ کرام اپنے نبیٔ محترم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ جنت البقیع میں آئے۔ باضابطہ صف بندی ہوئی۔ حضور اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم امامت کے لئے آگے تشریف لے گئے۔ زمینِ حبشہ آپ کے سامنے کردی گئی، حضرت نجاشی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا جنازہ پیشِ نظر ہوا۔ اور آپ نے چار تکبیروں کے ساتھ نمازِ جنازہ پڑھائی۔ پھر جب منافقین کا اعتراض ہوا کہ نجاشی تو آپ کے دین پر نہیں تھا نہ اُس نے اپنے ایمان کا اعلان کیا، تو آپ نے اس کی نمازِ جنازہ کیونکر پڑھی؟ اُس پر اللہ تعالےٰ نے یہ آیۂ کریمہ نازل فرمائی۔

وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالًا كَثِيرًا وَّنِسَآءً۔ (آیت ۱ النساء) — اور ان دونوں سے بہت سے مرد و عورت پھیلا دیئے۔ (سورۂ نساء، آیت ۱)

اُن دونوں سے مراد حضرت آدم علیہ السلام اور حضرت حوّا رضی اللہ تعالےٰ عنہا ہیں۔ اور مرد و عورت سے مراد اُن کی اولاد۔ حضرت حوّا نے بیس مرتبہ اپنے چالیس بیٹوں اور بیٹیوں کو جنم دیا۔ بعض بیٹوں کے نام یہ ہیں۔ قابیل، ہابیل، آیاد، شبواۃ، ہند، صرابیس، فخور، سند، بارق، شیث، عبدالمغیث، عبدالحارث، وَدّ، سواع، یغوث، یعوق، نسر، اور بعض بیٹیوں کے نام یہ ہیں اقلیما، اشوق، جذورہ، عذورا، اُمۃ المغیث وغیرہا۔



أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ أُوتُوا نَصِيبًا مِّنَ الْكِتٰبِ يَشْتَرُونَ الضَّلٰلَةَ۔ (آیت ۴۴ النساء) — کیا تم نے انہیں نہیں دیکھا جن کو کتاب سے ایک حصہ ملا، گمراہی مول لیتے ہیں۔

یہاں اہلِ کتاب سے وہ بدبخت مراد ہیں جو نبیٔ کریم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے سامنے تمسخر کرتے تھے۔ اُن سے مراد خاص کر رفاعہ بن زید، مالک بن دخشم، کردم بن زید، اسامہ بن حبیب، رافع بن ابی رافع، بحری بن عمرو، حی ابن اخطب وغیرہ ہیں۔ جو توریت شریف کے ایک حصہ کو مانتے تھے۔ اور دوسرے حصہ کا عملاً انکار کرتے تھے۔

أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ أُوتُوا نَصِيبًا مِّنَ الْكِتٰبِ يُؤْمِنُونَ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوتِ۔ (آیت ۵۱ النساء) — اے محبوب کیا تم نے نہیں دیکھا جنہیں کتاب کا ایک حصہ ملا، ایمان لاتے ہیں بت اور شیطان پر۔

یہ آیت علمائے یہود کعب بن اشرف وغیرہ کے حق میں نازل ہوئی جنہوں نے نبیٔ آخر الزماں حضور پُر نور صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی مخالفت و عداوت میں مشرکین و کافرین سے سانٹھ گانٹھ کیا اور ان کی خوشنودی کے لئے بتوں کے آگے سجدہ ریز ہوئے۔ پھر مشرکوں کے دھرم کو دینِ اسلام کے مقابلہ میں صحیح اور درست قرار دیا۔ اللہ تعالیٰ نے اس آیت کے مطابق ان بدبختوں پر لعنت فرمائی ہے۔

أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ يَزْعُمُونَ أَنَّهُمْ اٰمَنُوا۔ (آیت ۶۰ النساء) — اے محبوب! کیا تم نے انہیں نہیں دیکھا جن کا دعویٰ ہے کہ وہ ایمان لائے۔

یہ ایمان کا دعویدار بشر نامی منافق تھا جس کا یہودیوں سے جھگڑا ہوگیا۔ یہودیوں نے اپنے فیصلہ کے لئے حضور خاتم النبیین صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو اپنا فیصل و حکم مانا جب کہ بشر منافق نے کعب بن اشرف یہودی رشوت خور

کو اپنا حکم تسلیم کیا۔ یہودیوں کے اصرار کرنے پر وہ منافق سیدِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ نے اس مقدمہ کا جو فیصلہ صادر فرمایا وہ یہودیوں کے حق میں جاتا تھا۔ لہٰذا بشر نامی منافق نے اس فیصلہ کو ماننے سے انکار کر دیا۔ اور حضرت عمر فاروق اعظم کی خدمت میں یہودیوں کو لے کر پہنچا تاکہ وہ اس مقدمہ کا فیصلہ فرمادیں۔

یہودیوں نے عرض کیا: "اے عمر! اس کا فیصلہ تمہارے نبی فرما چکے ہیں۔ لیکن بشر نہیں مانتا، اور تم سے فیصلہ چاہتا ہے۔" حضرت سیّدنا عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: "انتظار کرو۔ میں ابھی اس کا فیصلہ کئے دیتا ہوں۔" حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ گھر میں تشریف لے گئے اور چند لمحوں کے بعد شمشیر برہنہ ہاتھ میں لئے باہر نکلے، جس کو دیکھ کر تمام یہودی گھبرا گئے۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے فرمایا:

"گھبراؤ نہیں! جو رسول محترم کا فیصلہ نہیں مانتا ہے اُس کا فیصلہ عمر کی تلوار کرتی ہے۔" پھر آپ نے بشر منافق کے سر کو جسم سے علیحدہ کر دیا۔

یہ آیۂ کریمہ بشر منافق کے علاوہ کئی دوسرے منافق اور یہودیوں کے حق میں نازل ہوئی مثلاً جلاس بن صامت، معتب بن قشیر، رافع بن زید وغیرہم۔

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ قِيْلَ لَهُمْ كُفُّوْٓا اَيْدِيَكُمْ ۔ (آیۃ ۷۷ النساء) — کیا تم نے انہیں نہیں دیکھا جن سے کہا گیا اپنے ہاتھ روک لو۔

جہاد کی فرضیت سے قبل بعض صحابہ کرام رضوان اللہ تعالےٰ علیہم اجمعین بارگاہِ رسالت میں عرض گزار ہوتے تھے کہ اے اللہ کے سچے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیک وسلم! ہم لوگوں کو مکہ کے کفار و مشرکین نے بہت ستایا بہت ایذائیں دیں، اور اب اُن کی ایذائیں ناقابلِ برداشت ہیں۔ لہٰذا ہمیں کفارِ مکہ سے



لڑنے کی اجازت دی جائے تاکہ اُن کے حوصلے پست ہو جائیں اور مسلمانوں کو تکلیفیں نہ دیں۔"

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جواباً اپنے غلاموں سے ارشاد فرمایا:

"ان کے ساتھ جنگ کرنے سے اپنے ہاتھوں کو روکو! ہاں جو احکام تمہارے فرض ہو چکے ہیں اس کو پوری لگن کے ساتھ ادا کرو مثلاً وقت پر نماز کی ادائیگی اور صاحبِ نصاب ہونے کی صورت میں زکوٰۃ کی ادائیگی۔ مفسرین کرام نے فرمایا کہ صحابہ کی جو جماعت جنگ کی اجازت چاہتی تھی اُن کی سربراہی حضرت عبدالرحمٰن بن عوف کر رہے تھے۔

اِلَّا الَّذِيْنَ يَصِلُوْنَ اِلٰى قَوْمٍۭ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُمْ مِّيْثَاقٌ ۔ (آیۃ ۹۰ النساء) — مگر وہ جو ایسی قوم سے علاقہ رکھتے ہیں کہ تم میں اور اُن میں معاہدہ ہے۔"

جس سے آپ نے امن کا معاہدہ فرمایا وہ ہلال بن عویمر اسلمی اور بنی خزیمہ کے سراقہ بن مالک مدلجی تھے۔ اور یہ دونوں اپنے اپنے قبیلہ کے سردار تھے کفار و منافقین کے ساتھ عقدِ موالات اور عہدِ مواخات کسی حال میں جائز نہیں تو اس آیت میں "عہد و میثاق" سے مراد یہ ہے کہ انہیں مسلمانوں کی طرف سے امن ہے جب تک وہ خود نقضِ امن کے مرتکب نہیں ہوں گے مسلمانوں کی طرف سے انہیں اور جو ان سے مل جائیں سب کو امن ہے۔ واللہ سبحانہٗ اعلم

سَتَجِدُوْنَ اٰخَرِيْنَ يُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّاْمَنُوْكُمْ وَيَاْمَنُوْا قَوْمَهُمْ ۔ (آیۃ ۹۱ النساء) — عنقریب تم کچھ ایسے لوگوں کو پاؤ گے جو یہ چاہتے ہیں کہ تم سے امان میں رہیں اور اپنی قوم سے بھی امان میں رہیں۔"

یہ وہ منافق لوگ تھے جو صرف دکھلاوے کے لئے کلمہ و نماز پڑھتے اور اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کرتے تھے۔ لیکن یہی لوگ جب اپنی برادری میں پہنچتے اور لوگ اِن سے پوچھتے کہ تم کس پر ایمان لاتے؟ تو جواب دیتے کہ بندروں

اور بچھوؤں پر ایمان لے آئے۔ (اَلعَیَاذُ بِاللہِ تعالیٰ) اِس جواب سے ان کا مقصد یہ ہو تاکہ دونوں جانب سے رسم و راہ باقی رہے۔ قرآن عظیم کی یہ آیت کریمہ ایسے ہی لوگوں کے بارے میں نازل ہوئی جو قبیلہ غطفان و اسد سے تعلق رکھتے تھے۔ مثلاً نعیم بن مسعود اشجعی وغیرہ۔

اِنَّ الَّذِیْنَ تَوَفّٰھُمُ الْمَلٰٓئِکَةُ ظَالِمِیْٓ اَنْفُسِھِمْ ۔ (آیت ۹۷ النسآء) "وہ لوگ جن کی جان فرشتے نکالتے ہیں اِس حال میں کہ وہ اپنے اوپر ظلم کرتے تھے۔"

یہ آیتِ پاک اُن لوگوں کے حق میں نازل ہوئی کہ مکہ میں تو ایمان لے آئے تھے مگر جب ہجرت کا حکم ہوا تو انہوں نے ہجرت نہیں کی بلکہ مکی رشتہ داروں کی حمایت میں مکہ شریف ہی کے اندر رہ گئے یہاں تک معرکۂ بدر بپا ہوا تو وہ کفارِ مکہ کے ہمراہ میدانِ بدر میں آئے اور کافروں کی طرف سے لڑے، یہاں تک کہ مقتول ہوئے۔ اللہ تعالیٰ نے ایسے لوگوں کو ظالم فرمایا۔ اُن میں علی بن امیہ بن خلف، حارث بن زمعہ، ابو قیس بن ولید بن مغیرہ، ابو العاص بن منبہ، اور قیس بن فاکہ ہیں۔

اِلَّا الْمُسْتَضْعَفِیْنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ وَالْوِلْدَانِ لَا یَسْتَطِیْعُوْنَ حِیْلَةً وَّلَا یَھْتَدُوْنَ ۔ (آیت ۹۸ النسآء) "مگر وہ جو دبا لیے گئے مرد اور عورتیں اور بچے جنہیں نہ کوئی تدبیر بن پڑے نہ راستہ جانیں۔"

یہ آیت ان لوگوں کے حق میں نازل ہوئی کہ ہجرت فرض ہو جانے کے بعد مکہ کے کافروں اور مشرکوں نے ان مسلمانوں پر پہرہ بٹھا رکھا تھا اور وہ راستے سے بھی انجان تھے کوئی رہنمائی کرنے والا نہیں تھا۔ لہٰذا وہ بے بس اور مجبور تھے۔ اللہ تعالیٰ نے ان حضرات کی معافی کا اعلان فرمایا۔ وہ حضرت عیاش بن ابی ربیعہ لبابہ بنتِ حارث اور ابو سلمہ بن ہشام تھے۔

بس دیارِ کفر میں غلبۂ کفار یا نامساعد حالات کی وجہ سے ارکانِ اسلام



کی ادائیگی ناممکن ہو، اور علی الاعلان مسلمان اَرکانِ دینی کو ادا نہ کر سکیں تو اُن مقامات سے ایسی جگہ چلا جانا واجب ہے جہاں ارکانِ اسلام کی ادائیگی علی الاعلان ہو سکے۔ شرعی زبان میں اِسی تبدیلیٔ مکان کو "ہجرت" کہتے ہیں۔ لیکن جو لوگ تبدیلیٔ مکان سے معذور ہوں یا مجبور کر دیئے گئے ہوں، تو وہ تارکِ وجوب نہیں ہوں گے۔

لَا تُجَادِلْ عَنِ الَّذِیْنَ یَخْتَانُوْنَ اَنْفُسَھُمْ ۔ (آیت ۱۰۷ النسآء) "ان کی طرف سے نہ جھگڑو جو اپنی جانوں کو خیانت میں ڈالتے ہیں۔"

وہ معصیت کیش لوگ جنہوں نے اپنی جانوں پر ظلم کیا تھا اور پیغمبرِ اسلام نیز مسلمانوں کو دغا و فریب دینا چاہتے تھے وہ اُبیرق فیلی کے بشر، بشیر اور مبشر وغیرہ تھے۔

لَھَمَّتْ طَّآئِفَةٌ مِّنْھُمْ اَنْ یُّضِلُّوْكَ ۔ (آیت ۱۱۳ النسآء) "تو اس گروہ کے کچھ لوگ یہ چاہتے ہیں (اے محبوب!) کہ تمہیں دھوکہ دے دیں۔"

رسولوں کو دھوکہ دینے کی کوشش کرنے والا ہمیشہ خود ہی کو دھوکہ میں ڈالتا رہا کیونکہ اس کا وبال اسی پر ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ تو رسولوں کو فضل و رحمت اور کثیر نعمتوں سے نوازتا رہا ہے اور جس کو فضلِ خداوندی اپنے سایہ میں رکھے، اسے کون دھوکہ دے سکتا ہے۔ آیۂ مذکورہ میں دھوکہ دینے والوں سے مراد اُسید بن عروہ اور اس کے ساتھی ہیں۔

وَیَسْتَفْتُوْنَكَ فِی النِّسَآءِ ۔ (آیت ۱۲۷ النسآء) اور اے محبوب تم سے عورتوں کے بارے میں فتویٰ پوچھتے ہیں

ایامِ جاہلیت میں کفارِ عرب کے یہاں یہ رواج تھا کہ مورث کے متروکہ جائداد میں سے عورتوں اور یتیم بچوں کو کچھ نہیں دیتے تھے۔ ہاں جو بیوہ اور یتیم لڑکیاں حسین و جوان ہوتیں تو اس سے شادیاں کر لیتے اور اس طرح اس کے جسم و مال سے فائدہ اُٹھاتے۔ اور جو غریب حسین و خوبصورت نہیں ہوتیں اس سے نہ خود شادی کرتے اور نہ کسی دوسرے کو شادی کرنے دیتے

کہ کہیں وہ اس رشتہ کی وجہ سے مال کا حقدار نہ ہو جائے۔ پھر جب آیتِ میراث نازل ہوئی اور بیویوں، بچوں کو اس کا واجبی حق دلایا گیا تو اہلِ عرب کو اس پر اچنبھا ہوا اور انہوں نے طرح طرح کے سوالات پیغمبرِ اسلام سے کرنا شروع کر دیا۔ یہاں تک کہ مسلمانوں نے بھی اس مسئلہ کی جستجو میں اس کے ایک ایک جزئیہ کو اپنے آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم سے دریافت کیا۔ آیۂ مذکورہ بالا میں یتیم بچے اور بچیوں کے تعلق سے حضرت خولہ بنتِ حکیم نے سید عالم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم سے استفتاء کیا جس کا جامع جواب اسی آیت میں موجود ہے۔ استفتاء کرنے والے بہت سارے لوگ تھے۔ لیکن مفسرین کرام نے حضرت خولہ بنت حکیم کا نام ذکر فرمایا۔

یَسْئَلُكَ اَهْلُ الْكِتٰبِ (آیۃ ۱۵۳ النساء) اے محبوب اہل کتاب تم سے سوال کرتے ہیں۔"

یہاں اہل کتاب سے وہ شریر و سرکش لوگ مراد ہیں جنہوں نے اُلٹے پلٹے سوالات دربار رسالت میں کرنے کی جسارت کی مثلاً "قرآن جیسی کتاب ہم لوگوں پر بھی نازل ہو جائے تو دین اسلام قبول کر لیں گے"۔ یعنی رسول کو وہ اپنا جیسا معمولی انسان اور منصب رسالت کو اپنی سرداری و چودھراہٹ کی طرح ایک معمولی منصب سمجھتے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے قہر و جلال میں ڈوبا ہوا جواب ان بدزبانوں کو دیا۔ یہاں سائل سے مراد کعب بن اشرف بن عسکر اور نحاص وغیرہ ہے۔

لٰكِنِ الرّٰسِخُوْنَ فِی الْعِلْمِ مِنْهُمْ وَالْمُؤْمِنُوْنَ (آیۃ ۱۶۲ النساء) ہاں جو اُن کے اندر علم کے پکے اور ایمان والے ہیں"۔

یعنی اہل کتاب میں جو واقعی اپنی کتاب کے عالم ہیں اور ساتھ ہی ساتھ عقل صافی اور بصیرت کاملہ رکھتے ہیں۔ وہ اپنے علم و بصیرت کے ذریعہ دینِ اسلام کی حقانیت کو خوب اچھی طرح جانتے ہیں اور یہی وجہ ہے کہ



انہوں نے ایمان لانے میں پہل کی۔ یہاں اہل کتاب سے مراد حضرت عبداللہ ابن سلام اور ان کے رفقاء ہیں جو ایمان سے مشرف ہوئے۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

یَسْتَفْتُوْنَكَ قُلِ اللّٰهُ یُفْتِیْكُمْ فِی الْكَلٰلَةِ (آیۃ ۱۷۶ النساء) اے محبوب تم سے فتویٰ پوچھتے ہیں، فرما دو کہ اللہ تمہیں کلالہ کے متعلق فتویٰ دیتا ہے"۔

"کلالہ" اس مورث کو کہتے ہیں جو اپنے بعد نہ ماں باپ چھوڑے نہ بیٹا پوتا۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ جب بیمار ہوتے تو حضور پُرنور صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم اپنے یارِ غار رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے ساتھ انکی عیادت کے لئے تشریف لے گئے تو دیکھا کہ حضرت جابر حالت غشی میں ہیں۔ حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے وضو فرمایا اور وضو کا بچا ہوا پانی حضرت جابر پر چھڑکا جس سے ان کی غشی میں افاقہ ہوا تو انہوں نے اپنے مال و جائداد کی تقسیم کے بارے میں معلم کتاب و حکمت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ ان کا متروکہ مال کس طرح تقسیم ہوگا؟ حضرت جابر بن عبداللہ کے اس سوال کو وحی کا جامہ پہنا دیا گیا۔ اور اللہ تعالےٰ نے کلالہ کے متعلق مفصل اور جامع جواب اپنے محبوب کی طرف سے عنایت فرمایا جو رہتی دنیا تک کے مسلمانوں کے لئے ایک عظیم الشان ضابطہ ہو گیا۔ تو آیتِ کریمہ میں مستفتی سے مراد حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ ہیں۔

وَلَآ اٰمِّیْنَ الْبَیْتَ الْحَرَامَ (آیۃ ۲ المائدۃ) اور نہ ان کا مال و آبرو جو عزت والے گھر کا قصد کر کے آئیں"۔

اس آیت میں اہل ایمان کو حکم دیا جا رہا ہے کہ فرائض الٰہیہ اور محرمات الٰہیہ کا پورا پورا لحاظ رکھو، اور اُن کے مال و آبرو کو اپنے لئے حلال نہ ٹھہراؤ.... خاص کر جو بیت اللہ شریف کے قصد سے جا رہے ہوں۔

اصل میں واقعہ یوں ہوا کہ ایک مرتبہ مدینہ منورہ میں قبیلہ ربیعہ کا

ایک شخص حطم بن ہند نامی آیا اور خدمتِ اقدس میں حاضر ہو کر عرض کرنے لگا کہ آپ کن باتوں کی دعوت دیتے ہیں؟ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ:

"اللہ تعالیٰ کی وحدانیت والوہیت پر ایمان لانے کی، رسالت و نبوت کی تصدیق کرنے کی، نماز قائم رکھنے اور زکوٰۃ دینے کی۔"

وہ شخص کہنے لگا "یہ تو بہت اچھی دعوت ہے۔ میں اپنے سرداروں سے صلاح و مشورہ کرلوں تو ان لوگوں کو ساتھ لاؤں گا اور ایمان سے مشرف ہونگا۔" پھر وہ چلا گیا۔ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

"کافر کا چہرہ لے کر آیا اور بد عہد ہو کر لوٹ گیا۔ نہ یہ واپس آئے گا اور نہ اسلام لائے گا۔"

وہ مدینہ سے باہر نکلا تو اہل مدینہ کے مویشیوں کو اور ان کا جو کچھ مال ہاتھ آیا، اس کے ساتھ چلتا بنا۔ اگلے سال یمامہ کے حاجیوں کے ساتھ کثیر سامانِ تجارت اور قربانی کے جانوروں کو لے کر حطم بن ہند بیت اللہ شریف کی طرف بارادۂ حج نکلا۔ ادھر صحابۂ کرام بھی اپنے محسن و رہنما حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی قیادت میں مکہ شریف کی طرف روانہ ہوئے۔ راستے میں حطم بن ہند کو دیکھ لیا تو چاہا کہ اس سے تعرض کر کے اپنے مویشیوں کو واپس لے لیں۔ حضور رحمت تمام علیہ الصلوٰۃ والسلام نے منع فرمایا۔ اسی حال میں یہ آیۂ مذکورہ نازل ہوئی تو بیت اللہ شریف کے قصد کرنیوالے سے مراد حطم بن ہند بکری وغیرہ ہے۔ بعض مفسرین نے اس کا نام شریح بن ہند لکھا ہے جو نہایت شقی القلب اور چاپلوس تھا۔

يَسْـَٔلُوْنَكَ مَاذَآ اُحِلَّ لَهُمْ ؕ اے محبوب تم سے پوچھتے ہیں کہ ان کیلئے کیا حلال ہوا۔ الآیۃ المائدۃ



زمانۂ خیر القرون میں بعض حضرات "معلَّم" (سدھائے ہوئے) جانوروں کے ذریعہ شکار کرتے تھے جس کے لئے "کتے" اور باز عموماً استعمال کئے جاتے۔ بعض صحابہ نے حضور پُر نور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ اس طرح کئے گئے شکار میں کون کون شکار ہمارے لئے حلال ہے؟ اللہ اللہ تعالیٰ نے اس آیتِ کریمہ میں ان کا جواب مرحمت فرمایا ہے کہ پاکیزہ چیزیں تمہارے لئے حلال کی گئیں۔ یعنی جس چیز کی حرمت کتاب و سنت اور اجماع و قیاس سے ثابت نہیں وہ حلال ہے۔ اور معلَّم جانوروں کا شکار کیا ہوا حلال جانور بھی تمہارے حلال ہے۔ بشرطیکہ وہ جانور معلَّم ہونے کے ساتھ ساتھ مسلمان کا ہو اور زخم لگا کر حلال جانور کو مارا ہو۔ معلم جانور کو بسم اللہ اللہ اکبر کہہ کر چھوڑا گیا ہو۔ اور زخم خوردہ جانور اگر زندہ شکاری کے پاس پہنچا ہو تو شکاری نے بسم اللہ اللہ اکبر کہہ کر اُسے ذبح کیا ہو۔ گویا معلَّم جانور کے شکار کئے ہوئے جانوروں کا حکم وضاحت کے ساتھ بیان کیا گیا ہے

یہ سوال کرنے والے حضرات عدی ابن حاتم، زید ابن مہلہل، عاصم ابن عدی، سعد ابن خثمہ اور عویمر بن ساعدہ وغیرہ تھے۔

اِذْ هَمَّ قَوْمٌ اَنْ يَّبْسُطُوْۤا اِلَيْكُمْ اَيْدِيَهُمْ فَكَفَّ اَيْدِيَهُمْ عَنْكُمْ ۚ الآیۃ المائدۃ — جب ایک قوم نے چاہا کہ تم پر دست درازی کریں تو اس نے اُن کے ہاتھ تم پر سے روک دیئے

جن دشمنانِ اسلام کی دست درازی کو اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل و کرم سے روک دیا۔ وہ کعب بن اشرف اور حیی بن اخطب یہودیوں کی شاطرانہ چالیں تھیں کہ مسلمانوں کو غفلت میں ڈال کر وہ چلنا چاہتے تھے۔ اور تفسیر ابو السعود کے مطابق ایک سفر میں سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے صحابۂ کرام رضوان تعالیٰ علیہم کے ساتھ ایک منزل پر قیام فرمایا۔ صحابۂ کرام مختلف درختوں کے سایہ میں آرام کرنے چلے گئے۔ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

نے اپنی تلوار ایک درخت کی شاخ میں آویزاں فرما دیا اور اسی درخت کے سایہ میں استراحت فرمانے لگے۔ ایک اعرابی کہیں سے آپہنچا اور موقع غنیمت جان کر شاخ سے ننگی تلوار اتاری اور سید عالم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم پر حملہ آور ہونا چاہتا تھا کہ آپ نے آنکھیں کھول دیں۔ اعرابی کہنے لگا "اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اب تمہیں مجھ سے کون بچائیگا؟" حضور اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے فرمایا "اللہ تعالےٰ ......!"

یہ فرمانا تھا کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے اس اعرابی کے ہاتھ سے تلوار گرادی جسے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بڑھ کر لے لیا اور فرمایا "اب تمہیں مجھ سے کون بچائے گا؟" اعرابی کہنے لگا "کوئی نہیں......! ہاں میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے رسول ہیں"

آیۂ مذکورہ میں دست درازی کرنے والے سے یا تو کعب بن اشرف اور حی بن اخطب نیز دیگر یہودی مراد ہیں۔ یا وہ اعرابی جو مشرف بہ ایمان ہوا۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

وَلَتَجِدَنَّ اَقْرَبَهُمْ مَّوَدَّةً (آیت ۸۲ المائدہ) "اور ضرور تم پاؤگے دوستی میں انکو سب سے زیادہ قریب"

یہ آیت اس وفد کے متعلق نازل ہوئی جس کو حبشہ کے بادشاہ نجاشی نے بارگاہ رسالت میں بھیجا تھا۔ وہ سب کے سب نصاریٰ تھے۔ مگر علوم دینیہ اور درویشی میں ملک کے ممتاز ترین اشخاص تھے۔ علما محققین کے نزدیک ان کی تعداد میں اختلاف ہے، بعض نے بارہ ۱۲، بعض نے تیس ۳۰ اور بعض نے ستر لکھا ہے۔ ان میں سے بعض کے نام یہ ہیں ادریس، ابراہیم، اشرف، تمیم، تمام، درید وغیرہ۔

بعض مفسرین کرام نے فرمایا کہ جو مسلمان کفار مکہ کی ایذاؤں سے تنگ ہوکر حبشہ کی طرف ہجرت کر گئے تھے جنکی تعداد عورتوں اور بچوں کے علاوہ بیاسی ۸۲ تھی



تو ان کی زبانی اسلامی تعلیم اور پیغمبر اسلام کے اوصاف سن کر حبشہ کے نصاریٰ بہت متاثر ہوئے اور بہت سارے افراد صحابۂ کرام کے ہاتھوں مشرف بہ اسلام ہوئے، بادشاہ حبشہ نجاشی کو بھی دولت ایمان کا شرف حاصل ہوا۔ اسی واقعہ کے ذیل میں آیۂ مذکورہ نازل ہوئی جس میں فرمایا گیا کہ جس کو دین نصاریٰ کا صحیح علم ہے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے کلام کی معرفت ہے وہ دوستی میں مسلمانوں سے بہت قریب ہیں۔

وَقَالُوْا لَوْلَاۤ اُنْزِلَ عَلَيْهِ مَلَكٌ "اور بولے اُن پر کوئی فرشتہ کیوں نہ اتارا گیا"

(آیت ۸ الانعام)۔

یہ بولنے والے لوگ مکہ شریف کے رؤسا اور کفار تھے جنہوں نے حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے متعلق کہا تھا کہ اگر وہ خدا کے رسول ہیں تو اُن پر کوئی ایسا فرشتہ کیوں نہیں آتا جسے ہم لوگ دیکھ سکیں" اللہ تعالیٰ نے اُن کافروں کو جواب دیا کہ اگر تمہارے دیکھنے کے لئے ہم فرشتہ اتاریں تب تو حجت ہی تمام ہو جائے گی اور پھر تمہیں چشم زدن کی مہلت نہیں ملے گی۔ جو لوگ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم پر بڑھ کر بول بولے تھے ان میں زمعہ بن اسود، نضر بن حارث، ابن کلاہ، ابی بن خلف اور عاص بن وائل تھے۔

وَلَا تَطْرُدِ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ "اور دور نہ کرو ان لوگوں کو جو اپنے رب کو پکارتے ہیں"

(آیت ۵۲ الانعام)۔

کافروں کی ایک جماعت سید عالم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی خدمتِ عالیہ میں حاضر ہوئی تو اس نے دیکھا کہ غربا و مساکین کی جماعت آپ کے گرداگرد بیٹھی ہوئی ہے اُن کے جسموں پر پھٹے پرانے لباس ہیں۔ یہ منظر دیکھ کر رؤسا کفار نے عرض کیا کہ اگر ان لوگوں کو آپ اپنی مجلس سے ہٹا دیں تو ہم لوگ ایمان لے آئیں گے اور آپ کی خدمت میں حاضر رہیں گے

حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اسلام کی اشاعت کے پیش نظر اُن کی درخواست کو قبول فرمالیا۔ لیکن ابھی ان کے ہٹانے کی نوبت نہیں آئی تھی کہ اس آیۃ کریمہ کا نزول ہوا۔ جن فدایان اسلام کو کافروں نے ہٹانے کی فرمائش کی تھی وہ حضرات محترم صُہیب رومی، بلال حبشی، عمار، خباب، سعد ابن ابی وقاص، عبداللہ ابن مسعود اور حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہم تھے۔

اِذْ قَالُوْا مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ عَلٰى بَشَرٍ مِّنْ شَیْءٍ۔ (آیۃ ۹۱ الانعام)۔ جب بولے اللہ نے کسی آدمی پر کچھ نہیں اتارا۔

ایک مرتبہ یہودی اپنے سب سے بڑے عالم (جس کو حبر الاحبار کہتے تھے) کے ساتھ حضور اکرم سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں آئے تاکہ وہ یہودی عالم حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے مجادلہ کرے، قبل اس کے کہ وہ کوئی سوال کرتا حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: "تجھے اس رب کی قسم دیتا ہوں جس نے حضرت موسیٰ علیہ السلام پر توریت نازل فرمائی۔ کیا تجھے توریت کی یہ آیت یاد ہے؟ اِنَّ اللّٰهَ یُبْغِضُ الْحَبْرَ السَّمِیْنَ۔ یعنی اللہ تعالیٰ موٹے عالم کو مبغوض رکھتا ہے)۔"

تو حبر الاحبار جو نہایت موٹا تھا عرض کرنے لگا ہاں یہ آیت موجود ہے۔" حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ "تو تو موٹا ہی ہے۔" اس بات سے وہ تلملا اٹھا پھر غضبناک ہو کر بولا۔ "اللہ نے کسی آدمی پر کچھ نہیں اتارا۔" آیت مذکورہ میں اسی یہودی عالم کا قول نقل کیا گیا ہے اور پھر اس کا جواب دیا گیا۔ اس حبر الاحبار کا نام مالک بن صیف تھا۔

قَالُوْا لَنْ نُّؤْمِنَ حَتّٰى نُؤْتٰى مِثْلَ مَآ اُوْتِیَ رُسُلُ اللّٰهِ۔ (آیۃ ۱۲۵ الانعام)۔ بولے ہم ہرگز ایمان نہ لائیں گے جب تک ہمیں بھی ویسا ہی نہ ملے جیسا اللہ کے رسولوں کو ملا۔

ولید بن مغیرہ اور ابوجہل وغیرہ نے بکواس کیا تھا کہ جب تک ہمارے



اوپر وحی نازل نہ ہو اور ہمیں رسول نہ بنایا جائے، ہم لوگ ایمان لانے کے نہیں کیونکہ عمر اور دولت نیز دنیاوی وجاہت کے اعتبار سے ہم لوگ نبوت و وحی کے زیادہ حقدار ہیں۔" اللہ تعالیٰ نے اُن مجرموں کو اس آیت میں منہ توڑ جواب عنایت فرمایا ہے کہ عمر اور مال وغیرہ کی وجہ سے کوئی مستحق نبوت نہیں ہو سکتا۔ یہ تو اللہ ہی خوب جانتا ہے کہ کیسے مجمع صفات اور مرکز محاسن واخلاق کو نبوت کی ذمہ داریاں سونپی جاتی ہیں۔ تم لوگوں کو نبوت طلب کرنے سے پہلے اخلاق و کردار کے آئینے میں خود اپنا چہرہ دیکھنا چاہیے۔ اور یاد رکھو کہ اس بڑے بول کی ذلت آمیز سزا تم لوگوں کو ملے گی۔ آیۃ مذکورہ میں قَالُوْا کے قائلین ابوجہل اور ولید بن مغیرہ وغیرہ ہیں۔

یَسْــٴَـلُوْنَكَ عَنِ السَّاعَةِ اَیَّانَ مُرْسٰىهَا۔ (آیۃ ۱۸۷ الاعراف)۔ اے محبوب وہ تم سے قیامت کو پوچھتے ہیں کہ وہ کب کو ٹھہری ہے؟

یہودیوں کی جس جماعت نے قیامت کے باب میں سوال کیا تھا کہ وہ کس سنہ میں آرہی ہے؟ اس جماعت کی قیادت یہود کے علماء عسل بن ابی قشیر اور شمویل بن زید کر رہے تھے۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ "اس کا جاننا اور بتانا نبوت کے لوازم سے نہیں، اس کا علم میرے پروردگار کے پاس ہے اور اسی کو اس کے برپا کرنے کا اختیار ہے۔"

یَسْــٴَـلُوْنَكَ عَنِ الْاَنْفَالِ۔ (آیۃ ۱ الانفال)۔ اے محبوب تم سے مالِ غنیمت کے متعلق پوچھتے ہیں۔

حضرت عبادہ ابن صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت کے مطابق یہ آیت کریمہ اہل بدر کے حق میں نازل ہوئی کہ جب مال غنیمت کی تقسیم میں اختلاف رونما ہوا تو اس کا معاملہ سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سپرد کر دیا گیا اور اصحاب بدر رضی اللہ تعالیٰ عنہم آپ کی تقسیم پر راضی رہے۔

جن بزرگوں نے مالِ غنیمت کا معاملہ آپ کے سپرد کیا تھا اُن میں سرِفہرست حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے۔

وَاِنَّ فَرِيقًا مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ لَكٰرِهُوْنَ ۔ (پ۹ سورۃ الانفال) — اور بیشک مسلمانوں کا ایک گروہ اس پر ناخوش تھا۔

اِس آیت کریمہ کا پس منظر یہ ہے کہ ابوسفیان ایک تجارتی قافلہ کے ساتھ ملک شام سے مکّہ شریف کی طرف آرہے تھے۔ جس کی اطلاع بروقت مدینہ کے مسلمانوں کو مل گئی۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے صحابۂ کرام رضی اللہ تعالےٰ عنہم کے ساتھ اس قافلہ کا تعاقب فرمایا۔ اُدھر مکّہ شریف میں ابوجہل کو جب اس صورتِ حال کی خبر ملی تو وہ ایک لشکرِ جرّار لے کر ابوسفیان کی مدد کے لئے نکلا۔ مگر ابوسفیان نے عام تجارتی قافلوں کے راستے کو چھوڑ دیا اور بحری ساحل سے مکہ کی طرف بڑھنے لگا۔ جس کی خبر بھی ابوجہل اور اس کے لشکر کو مل گئی۔

چنانچہ اس کے عام سپاہیوں نے اصرار کیا کہ جب قافلہ بچ کر نکل گیا تو اب ہم لوگوں کا آگے بڑھنا بے سود ہے۔ ابوجہل کو اپنے رسد کی فراوانی اور سامانِ حرب وضرب پر بڑا ناز تھا، لہٰذا اس نے اپنے سپاہیوں کی درخواست کو ٹھکرا دیا اور پیشقدمی جاری رکھی۔ اُدھر صحابۂ کرام کی ایک جماعت نے عرض کیا کہ جب ابوسفیان اور اس کا قافلہ ہماری زد سے باہر ہو چکا ہے تو اب ہم لوگوں کو لوٹ جانا چاہیئے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "اللہ تعالےٰ کفار کے دونوں گروہوں میں سے ایک پر مسلمانوں کو غلبہ وفتح عنایت فرمائے گا۔" حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ارشاد پر اکثر صحابۂ کرام رضی اللہ تعالےٰ عنہم اپنی پیشقدمی جاری رکھنے کے لئے آمادہ ہو گئے۔ لیکن بعض صحابیوں کو یہ عذر ہوا کہ ہم جنگ کی تیاری



کے ساتھ نہیں آئے نہ ہمارے پاس کھانے پینے کے سامان ہیں اور نہ ہی جنگی اسلحے ہیں۔ لہٰذا ہم لوگوں کو لوٹ جانا چاہیئے اور تیار ہو کر آنا چاہیئے۔ بعض صحابہ کے اس اظہارِ خیال کے بعد حضرت سیدنا ابوبکر صدیق اور سیدنا فاروق اعظم نیز دیگر صحابیوں (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) نے کھڑے ہو ہو کر اپنے اخلاص وجاں نثاری اور اطاعت وفرمانبرداری کا اعلان فرمایا۔ چنانچہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے تمام مسلمانوں کے ساتھ اپنی پیشقدمی جاری رکھی، جس کے نتیجہ میں معرکۂ بدر رونما ہوا اور مسلمانوں کی مختصر سی جماعت کو کفار کے لشکرِ جرار پر فتح ونصرت حاصل ہوئی۔

جن حضرات صحابۂ کرام نے عذر پیش کیا تھا اور جنگ کے لئے آگے بڑھنے سے ناخوش تھے اُن کی ترجمانی حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کر رہے تھے۔

اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ ۔ (پ۹ سورۃ الانفال) — اے کافرو! اگر تم فیصلہ مانگتے ہو تو یہ فیصلہ تم پر آچکا۔"

جنگ بدر سے پہلے جب کفارِ مکّہ پوری تیاری کے ساتھ نکل رہے تھے تو ابوجہل اور دیگر سردارانِ کفار نے کعبہ معظمہ کے غلاف کو تھام کر یہ دعا کی تھی "اے ربِّ کعبہ ہم میں اور محمد میں جو حق پر ہو اس کی مدد فرما اور جو ناحق ہو اس کو ذلت ورسوائی میں مبتلا کر دے" ایک روایت یہ بھی ہے کہ جنگ سے پہلے میدانِ بدر ہی میں مسلمانوں کے سامنے کافروں نے یہ دعا کی تھی۔

جب اسلام وکفر کا پہلا معرکہ (جنگ بدر) واقع ہوا اور اس میں کفارِ قریش کے بڑے بڑے سردار موت کے گھاٹ اتار دیئے گئے، ابوجہل بھی ذلت ورسوائی کی موت مرا اور مسلمانوں کو فتحِ عظیم حاصل ہوئی تو ابوجہل کا سر

حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سامنے لایا گیا، اسی وقت آیت مذکورہ کا نزول ہوا کہ "تم جو فیصلہ طلب کرتے تھے وہ فیصلہ ہو چکا" یعنی اسلام اور پیغمبر اسلام کی حقانیت اور کفر و طاغیت کا بطلان تمہاری طلب کے مطابق آشکارہ ہو چکا۔ تو آیت شریفہ میں فیصلہ مانگنے والے سے مراد ابوجہل اور اس کے ہمنوا ہیں۔

وَاِذۡ یَمۡکُرُ بِکَ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا لِیُثۡبِتُوۡکَ اَوۡ یَقۡتُلُوۡکَ اَوۡ یُخۡرِجُوۡکَ (پ ۹ سورۃ الانفال)

اے محبوب! یاد کرو جب کافر تمہارے ساتھ مکر کرتے تھے کہ تمہیں بند کر لیں یا شہید کر دیں یا نکال دیں۔

اس آیت میں دار الندوہ کے تجاویز کا ذکر ہے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا، حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے متعلق مکہ کے روساء اور اہل الرائے کی ایک اہم ترین میٹنگ مکہ کے دار الندوہ میں ہوئی جس میں ابلیس لعین بھی شیخ نجد کی صورت میں موجود تھا۔ اس میٹنگ میں سب سے پہلی تجویز ابوالبختری نے یہ پیش کی کہ محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کو پکڑ کر ایک تنگ و تاریک کوٹھری میں بند کر دو جس میں ایک معمولی سوراخ ہو جہاں سے برائے نام کھانا پانی دے دیا کرو۔ چند دنوں میں وہ خود ہی ہلاک ہو کر رہ جائیں گے اور ہم لوگ ایک عظیم فتنہ سے چھٹکارا پا جائیں گے۔" (معاذ اللہ تعالیٰ)

شیخ نجد نے اس تجویز کو یہ کہتے ہوئے مسترد کر دیا کہ اگر ان کے قید و بند کی اطلاع ان کے ماننے والوں کو ہوگی یا صلح پسند لوگوں کو ہوگی تو وہ لوگ آکر چھڑا لے جائیں گے اور تمہارا پلان دھرا کا دھرا رہ جائے گا۔" ابوالبختری کی رائے مسترد ہو جانے کے بعد ہشام بن عمرو کھڑا ہوا اور اس نے کہا "میری تجویز یہ ہے کہ محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کو کسی



تیز رفتار اونٹنی پر بٹھا کر اونٹنی کو ہنکا دو پھر وہ دور بہت دور چلے جائیں جہاں سے ان کے تبلیغی کارنامے ہم تک نہ پہنچ سکیں گے نہ ہم کو کوئی ضرر ہوگا۔" اس تجویز کو سن کر شیخ نجد نے کہا یہ تو پہلی تجویز سے بھی زیادہ بودی تجویز ہے کیونکہ جس کی باتوں کا جواب عقلائے قریش کے پاس نہیں ہے اس کا جواب دوسرے قبیلوں کے پاس کیا ہوگا؟ پھر نتیجہ یہ ہوگا کہ وہ اپنی جادو بیانی اور شیریں زبانی کے ذریعہ چند ہی دنوں میں ایسا جتھا تیار کر لے گا جس کے مقابلہ کی تاب تم لوگ نہیں لا سکتے ہو اور بالآخر وہ مکہ پر قابض ہو جائے گا اور تمہیں اپنا غلام بنا لے گا۔" پورے مجمع نے شیخ نجد کی تجویز کو سراہا اور اس طرح دوسری تجویز بھی مسترد ہو گئی۔ پھر رئیس الکفار ابوجہل ناہنجار کھڑا ہوا اور اس نے یہ تجویز پیش کی کہ قبیلہ قریش کے ہر خاندان سے ایک ایک عالی نسب نوجوان کا انتخاب کیا جائے اور سبھوں کو زہر میں بجھائی ہوئی تیز تیز تلواریں دی جائیں اور سب جا کر محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کے گھر کا محاصرہ کریں۔ اور جیسے ہی موقع ملے سب یکبارگی ان پر حملہ آور ہو جائیں۔ اس طرح یہ پتہ چلانا مشکل ہو جائے گا کہ کس کی تلوار سے محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) قتل کئے گئے (معاذ اللہ تعالیٰ) ایسی صورت میں اہل قریش سارے خاندان کا مقابلہ تو کر نہیں سکتے، بالآخر خون کا بدلہ دینے کی بات آئے گی تو خون بہا ادا کر دیا جائے گا۔"

ابلیس لعین جو شیخ نجد کی صورت میں تھا اس تجویز کو سن کر بہت خوش ہوا اور ابوجہل کی دانشمندی کی خوب خوب تعریفیں کیں۔ پھر سبھوں کی رائے سے ابوجہل کی تجویز پاس ہو گئی۔ جوانوں نے ننگی تلواروں کے ساتھ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے کاشانۂ اقدس کا محاصرہ کر لیا۔

ادھر حضرت جبرئیل علیہ السلام نے بحکم خداوندی حضور اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ و سلم کو کافروں کے منصوبوں سے آگاہ کر دیا۔ پھر اللہ کا پیارا حبیب امراضِ عصیاں کا طبیب صلی اللہ علیہ وسلم ان کافروں کے یلغار سے بے نیاز ہو کر محاصرہ کے درمیان سے کلامِ الٰہی پڑھتے ہوئے نکل گیا۔ کسی نگاہ نے اس نورِ اوّلین اور نورِ عین کو نہیں دیکھا۔ اپنے بستر پر حضرت مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ کو چھوڑا اور حضرت یارِ غار صدیق وفا شعار کو ساتھ لے کر مدینہ منورہ کی طرف روانہ ہو گئے۔ آیۂ مذکورہ میں اللہ تعالےٰ نے انہیں تجاویزِ ندوہ کا ذکر فرمایا ہے۔ ندوہ کی میٹنگ میں چاروں سرغنوں کے علاوہ عتبہ و شیبہ ابنا ربیعہ ابوسفیان، جبیر بن مطعم، طعیمہ بن عدی، حارث بن عامر، نضر بن حارث، زمعہ بن اسود، حکیم بن حزام اور امیہ بن خلف وغیرہم شریک تھے۔

وَاِذْ قَالُوا اللّٰھُمَّ اِنْ کَانَ ھٰذَا ھُوَ الْحَقَّ مِنْ عِنْدِکَ ۔ (آیۃ ۳۲ الانفال)

اور جب بولے اے اللہ اگر یہی (قرآن) تیری طرف سے حق ہے۔

کافروں نے عاجز ہو کر یہ دعا مانگی تھی کہ اگر واقعی قرآن ربّ العالمین کا کلام ہے تو پھر ہمارے اوپر پتھروں کی بارش یا کوئی دردناک عذاب آنا چاہیئے۔ اللہ تعالیٰ نے جواب عنایت فرمایا کہ ہاں تم عذاب کے مستحق ضرور ہو۔ مگر تمہارے درمیان رحمۃ للعالمین ابھی تو موجود ہیں، اس لئے تمہیں مہلت دی جا رہی ہے۔ جن کافروں نے یہ بددعا اپنے حق میں کی تھی اُن میں ابوجہل اور نضر بن حارث تھے۔

اِذْ یَقُوْلُ الْمُنٰفِقُوْنَ وَالَّذِیْنَ فِیْ قُلُوْبِھِمْ مَّرَضٌ غَرَّ ھٰٓؤُلَآءِ دِیْنُھُمْ ۔ (آیۃ ۴۹ الانفال)

جب کہتے تھے منافق اور وہ جن کے دلوں میں آزار ہے کہ یہ مسلمان اپنے دین پر مغرور ہیں۔

مدینہ کے منافقین اور مکہ کے وہ کافرین جنہوں نے زبانی کلمۂ اسلام



تو پڑھ لیا تھا مگر ان کے دلوں میں شک و تردد باقی تھا۔ پھر میدانِ بدر میں مسلمانوں کی قلت و بے سروسامانی اور کافروں کی کثرت نیز سامانِ جنگ کی بہتات دیکھ کر وہ لوگ برملا مرتد ہو گئے یعنی اسلام سے برگشتہ ہو کر کھلم کھلا مشرکوں اور کافروں کے ساتھ ہو گئے۔ اللہ تعالیٰ نے ان ہی منافقین اور صاحبِ آزار کافرین کا ذکر اس آیت میں کیا ہے۔ مدینہ منورہ کے مشہور منافقین کے علاوہ مکہ شریف کے یہ لوگ (عتبہ ابن ابی ربیعہ، قیس بن ولید، ابوقیس بن فاکہ، حارث بن زمعہ، عاص بن منبّہ) اس جماعت میں شامل تھے۔

یٰٓاَیُّھَا النَّبِیُّ قُلْ لِّمَنْ فِیْٓ اَیْدِیْکُمْ مِّنَ الْاَسْرٰیٓ ۔ (آیۃ ۷۰ الانفال)

اے نبی محترم! جو قیدی تمہارے ہاتھ میں ہیں اُن سے فرماؤ۔

اِن قیدیوں سے مراد وہ قیدی ہیں جو جنگ بدر میں مسلمانوں کے ہاتھ قید ہوئے تھے جن کی تعداد تاریخِ اسلام نے ستّر بتائی ہے۔ انہی قیدیوں میں حضور اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے اپنے چچا حضرت عباس ابن عبدالمطّلب بھی تھے۔ جن کے پاس قید ہونے کے وقت آٹھ سَو دینار سونا تھا جو اس غرض سے لاتے کہ مسلمانوں کے خلاف میدانِ جنگ میں اُسے خرچ کیا جائے گا۔ لیکن خرچ کرنے سے پہلے جنگ ہار کر وہ گرفتار ہو گئے اور مسلمانوں نے وہ سارا سونا مالِ غنیمت میں جمع کر دیا پھر جب فدیہ پر جنگی قیدیوں کو چھوڑنے کی بات آئی تو حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے سب سے زیادہ فدیہ کا بوجھ حضرت عباس پر ڈالا کہ آپ اپنا فدیہ بھی ادا کرو اور اپنے دونوں بھتیجوں (عقیل بن ابی طالب، نوفل بن حارث) کا بھی۔ حضرت عباس نے عرض کیا یا محمد (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کیا تم مجھے اس حال میں چھوڑ دو گے کہ میں بقیہ عمر اہلِ قریش کے

سامنے ہاتھ پھیلاتا رہوں"۔ حضور اقدس سید عالم صلی اللہ تعالے علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

"اے عباس! اُس سونا کو کیا کروگے جس کو اُم الفضل (زوجۂ عباس) نے اس وقت زمین میں دفن کیا جب تم جنگ کے اِرادے سے روانہ ہورہے تھے اور تم نے اپنی بیوی سے یہ آخری بات کہی تھی کہ پتہ نہیں کیا حادثہ پیش آئے، اگر میں اس سفر میں کام آجاؤں تو یہ مال تمہارا اور عبداللہ، عبیداللہ، فضل اور قثم کا ہے"۔

حضرت عباس نے عرض کیا "آپ کو یہ بات کس نے بتائی؟" حضور اکرم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا "مجھے میرے پروردگار نے باخبر کیا ہے"۔ حضرت عبّاس رضی اللہ تعالے عنہ نے کلمۂ طیبہ پڑھ کر آپ کے دامن کو تھاما اور عرض کیا "بیشک میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور بیشک میں گواہی دیتا ہوں آپ اللہ کے بندے اور سچے نبی ہیں"۔ پھر حضرت عباس نے اپنے دونوں بھتیجوں کو بھی حکم دیا کہ وہ اسلام قبول کریں۔ چنانچہ وہ حضرات بھی حلقہ بگوش اسلام ہوگئے۔

اس آیت میں جن مخصوص قیدیوں کا ذکر ہے اس سے مراد حضرت عباس، حضرت نوفل، حضرت عقیل اور سہیل بن بیضا وغیرہم ہیں۔

وَقَالَتِ الْيَهُودُ عُزَيْرُنِ ابْنُ اللّٰهِ ط — اور یہودی بولے عزیر اللہ کا بیٹا ہے"۔ (التوبۃ ۳۰)

یہودیوں کی ایک جماعت حضور پُرنور صلی اللہ تعالے علیہ وسلم کی خدمتِ عالیہ میں حاضر ہوئی اور کہنے لگی "آپ کی ہم کیسے اتباع کریں آپ نے تو ہمارا قبلہ چھوڑ دیا اور حضرت عزیر کو خدا کا بیٹا بھی تسلیم نہیں کرتے"۔ قرآن کریم نے یہودیوں کے اِس کافرانہ قول کا ردِّ بلیغ فرمایا اور فرمایا کہ یہ



ان کافروں کی بولی ہے جن پر اللہ تعالے کی لعنت ہوئی اور قیامت میں ان کے لئے دردناک عذاب ہے"۔ جو جماعت سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت مبارکہ میں حاضر ہوئی تھی اس کی پیشوائی اسلام بن مشکم نعمان بن اوفیٰ، محمد بن دحیہ، شاس بن قیس، اور مالک بن صیف کر رہے تھے۔

اَلَّذِيْنَ يَلْمِزُوْنَ الْمُطَّوِّعِيْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ فِي الصَّدَقَاتِ — جو عیب لگاتے ہیں اُن مسلمانوں کو جو دل سے خیرات کرتے ہیں"۔ (آیۃ ۷۹ سورہ توبہ)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالے عنہ سے مروی ہے کہ جب حضور اکرم صلی اللہ تعالے علیہ وسلم نے صحابۂ کرام کو صدقہ وخیرات کی رغبت دلائی تو حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالے عنہ چار ہزار درہم لیکر حاضر خدمت ہوتے اور عرض کرنے لگے۔

"یارسولَ اللہ! صَلَّى اللّٰهُ تَعَالیٰ عَلَيْكَ وَسَلَّمَ میرا کل مال آٹھ ہزار درہم تھا۔ آدھا میں نے بال بچوں کے لئے رکھ دیا، اور آدھا راہِ خدا میں حاضر ہے اسے قبولیت کا شرف عطا فرمایئے"۔

حضور اقدس صلی اللہ تعالے علیہ وسلم نے فرمایا "جو تم نے دیا۔ اللہ تعالیٰ اس میں برکت عطا فرمائے اور جو تم نے روک لیا۔ اللہ تعالے اس میں بھی برکت عطا فرمائے"۔

اِس مبارک دعا کا یہ اثر ہوا کہ جب حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے وفات پائی تو انہوں نے ترکہ میں تقریبًا ساڑھے آٹھ لاکھ درہم چھوڑا۔ حضرت عبدالرحمٰن کی طرح دیگر صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے بھی صدقہ کرنے میں بڑھ چڑھ کر حصّہ لیا تھا۔ جن صحابۂ کرام کے پاس نانِ شبینہ

کے لئے بھی کچھ نہیں تھا انہوں نے محنت و مزدوری کر کے جو ہو سکا حاضر خدمت کر دیا۔ اِس جذبۂ خلوص و جانثاری کو دیکھ کر منافقوں نے کہنا شروع کیا کہ یہ سب ریاکاری ہے یا اپنے آپ کو ہلاکت میں ڈالنا ہے۔" اللہ تعالیٰ نے ان منافقوں کی بدزبانی پر عذاب الیم کی سزا سنائی۔ اور صدقہ دینے والے مسلمانوں کی تعریف فرمائی۔

اس آیت میں وہ مسلمان شامل ہیں جنہوں نے صدقہ وخیرات میں حصّہ لیا۔ مفسرین کرام نے خصوصیت کے ساتھ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف اور حضرت عاصم بن عدی رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا ذکر فرمایا ہے۔ اور جن بزرگ صحابیوں نے محنت و مزدوری کر کے صدقہ میں حصّہ لیا ان میں حضرت ابوعقیل انصاری اور حضرت رفاعہ بن سعد رضی اللہ تعالےٰ عنہم کا ذکر فرمایا ہے۔

وَلَا عَلَى الَّذِينَ إِذَا مَا أَتَوْكَ لِتَحْمِلَهُمْ — اور نہ ان پر جو تمہارے حضور حاضر ہوں کہ تم انہیں سواری عطا فرماؤ۔ (آیۃ ۹۲، التوبۃ)

چند صحابۂ کرام میدان جہاد میں جانے کے لئے بارگاہِ رسالت میں حاضر ہوئے اور مسافت کی دوری کے پیشِ نظر حضور اقدس صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم سے سواری کی درخواست کی۔ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا "کہ سواری تو ہے نہیں جو میں تمہیں دوں" تو وہ حضرات بادلِ ناخواستہ آنکھوں میں ابلتے ہوئے آنسو لے کر واپس ہو گئے۔ انہی حضرات گرامی کے حق میں یہ آیت نازل ہوئی اور وہ حضرات عرباض بن ساریہ، حضرت عبداللہ بن مغفل، حضرت عمرو بن مزنی، حضرت عبداللہ بن ازرق، اور ابولیلیٰ انصاری رضی اللہ تعالےٰ عنہم تھے۔

فِيهِ رِجَالٌ يُحِبُّونَ أَن يَتَطَهَّرُوا — اس میں وہ لوگ کہ خوب ستھرا ہونا چاہتے ہیں۔ "تو جنہ

مسجد قبا کو تعمیر فرما کر اس کو آباد کرنے والے وہ معزز اور بزرگ صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم ہیں جن کی خوبیوں کو اللہ تعالیٰ نے مقام ثنا میں بیان



فرمایا ہے۔

ایک مرتبہ حضور پُرنور سیّدِ عالم صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت عویم بن سعدہ انصاری سے دریافت فرمایا: اے گروہ انصار! اللہ تعالیٰ نے تمہاری ثناء فرمائی۔ آخر تم استنجے کے وقت کیا عمل کرتے ہو؟" تو انہوں نے عرض کیا: "یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیک وسلم! ہم بڑے استنجے میں پانی لینے سے قبل تین پاک ڈھیلوں کا استعمال کرتے ہیں۔ شاید یہ عمل ہمارا بارگاہِ خداوندی میں مقبول ہوا" اللہ تعالیٰ نے اس موقع پر یہ آیۂ کریمہ نازل فرمائی جس میں ان کی طہارت و پاکیزگی کی تعریف کی گئی۔ طہارت میں مبالغہ کرنے والے اور اس عمل کو محبوب رکھنے والے یوں تو بہت سارے صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم تھے۔ مگر حضرت عویم بن ساعدہ کا ذکر خصوصیت کے ساتھ تفسیر میں ملتا ہے۔

إِلَّا مَنْ أُكْرِهَ وَقَلْبُهُ مُطْمَئِنٌّ بِالْإِيمَانِ — لیکن جو مجبور کیا جائے اور اس کا دِل ایمان پر جما ہوا ہو۔ (آیۃ النحل،)

ابتداء سے یہ آیتِ پاک ان لوگوں کے حق میں نازل ہوئی، جو ایمان لانے کے بعد مرتد ہو گئے اور اخروی زندگی پر دنیاوی زندگی کو ترجیح دی۔ مگر درمیانِ آیت میں ان مجبور لوگوں کو مستثنیٰ فرما دیا گیا ہے جن کا دل ایمان اور اس کی حقانیت پر خوب جما ہوا ہو، اور کافروں کے ظلم و جبر اور ایذا رسانی کی وجہ سے ان کی زبان سے کوئی کلمۂ کفر جاری ہو جائے۔ یا اُن سے بالجبر کلمۂ کفر کا تلفظ کرایا جائے۔ مکۂ مکرمہ میں ایسی ہی صورتِ حال سے حضرت عمار اور ان کے والدین اور حضرت عیاش بن ابی ربیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو دوچار ہونا پڑا۔ حضرت عمار کے والدین کریمین حضرت یاسر اور سمیّہ کو کافروں نے نہایت بے رحمی اور سفاکی سے قتل کیا۔ حضرت عمار اپنے ضعف و نقاہت کی وجہ سے بھاگنے سے مجبور تھے۔ بالآخر کافروں کے چنگل میں پھنس گئے۔ جب انکی جان پر

بن گئی اور کفار واقعی قتل کرنے پر آمادہ ہو گئے تو بادلِ ناخواستہ انہوں نے ان کلموں کا تلفظ کر دیا جو کفار کہلوانا چاہتے تھے۔ پھر اس کی خبر مدینہ منورہ میں پہنچ گئی، حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا "ایمان عمار کے گوشت پوست اور خون میں پیوست ہے یہ ہرگز نہیں ہو سکتا کہ وہ دولتِ ایمان سے محروم ہو جائیں"۔

پھر جب حضرت عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ خدمتِ اقدس میں حاضر ہوئے تو روتے ہوئے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیک وسلم بہت بُرا ہو گیا۔ کیونکہ میری زبان سے کچھ ایسے کلمات ادا کروا لئے گئے جس کا تصوّر بھی میری ایمانی دنیا کو متزلزل کر دیتا ہے"۔ ارشادِ گرامی ہوا "اے عمار! اُس وقت تیرے دل کا کیا حال تھا؟" عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیک وسلم! دل تو ایمان پر خوب جما ہوا تھا!" پھر حضور رحمۃ للعالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اُن پر شفقت و رحمت فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا "نا امید نہ ہو"۔ اسی موقع سے یہ آیۂ کریمہ نازل ہوئی جو حضرت عمار ابن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہما اور دیگر حضرات بھی جو اس قسم کے ناگزیر حالات سے گزرے تھے مثلاً عیاش بن ابی ربیعہ وغیرہ، ان کے زخمی دلوں پر مرہم رکھ گئی۔

آیۂ مقدسہ میں صیغۂ واحد کا استعمال ہوا ہے مگر مُراد ایک جماعتِ صحابہ ہے۔ بلکہ قیامت تک کے مجبور و مظلوم مسلمان جو اس کٹھن راستے سے گزریں گے اس رحمت و رافت کے سائے میں ان کے لئے گنجائش رکھی گئی ہے۔

بَعَثْنَا عَلَيْكُمْ عِبَادًا لَّنَا۔ ہم نے تم پر اپنے بندے بھیجے "آیۃ بنی اسرائیل"

یہ آیت بنی اسرائیل کے حق میں نازل ہوئی جس میں انہیں ان کے ماضی کا آئینہ دکھلایا گیا ہے کہ تم جب بھی سرکشی و نافرمانی میں حد سے آگے



بڑھ گئے تو تمہاری اِصلاحِ حال کے لئے مختلف شکلوں میں عذابِ الٰہی آتا رہا۔ یہاں عِبَادًا لَّنَا سے مراد یا تو بخت نصر ہے یا وہ جو بابلیین کا نہایت جابر اور سنگدل بادشاہ تھا اور جس نے چھٹی صدی (قبل مسیح) میں بابل سے نکل کر یہودی آبادی کو تہس نہس کر دیا یہاں تک کہ یروشلم کی اینٹ سے اینٹ بجا دی یہودیوں کے کعبہ کو مسمار کر دیا اور چن چن کر یہودیوں کو اپنا اور اپنے شہریوں کا غلام بنا لیا۔

حضرت علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے "الاتقان ص ۳۲" میں عِبَادًا لَّنَا سے مراد طالوت اور ان کے رُفقاء کو لیا ہے۔ اگر طالوت اپنے ساتھیوں کے ساتھ مراد ہیں تو یہ بخت نصر سے پہلے کا واقعہ ہے، کیونکہ طالوت ہی کے لشکر میں حضرت داؤد علیہ الصلوٰۃ والسلام تھے جن کی حکومت یروشلم اور دُور دور تک اس کے اِردگرد قائم ہوئی۔ حضرت داؤد علیہ السلام کا دورِ حکومت گیارہویں صدی قبلِ مسیح ہے اور یہ یہودیوں کا نہایت ہی زرّیں دور تھا۔ لہٰذا مذکورہ آیت کے سیاق و سباق سے یہی واضح ہوتا ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے بطورِ عذاب یہودیوں پر ظالم و جابر بادشاہ کو مسلط فرمایا وہ بخت نصر ہی تھا۔ یا بقولِ بعض جالوت و سنجاریب۔

وَاِنْ كَادُوْا لَيَفْتِنُوْنَكَ "بنی اسرائیل" اور قریب تھا کہ وہ تمہیں کچھ لغزش دیتے"۔

علماءِ مفسرین کے نزدیک وہ دو گروہ تھے جو حضور پرنور سید عالم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو لغزش دینے کی کوشش کر رہے تھے۔ یا تو وہ بنی ثقیف کا وفد تھا یا قریش کے سربرآوردہ لوگ، مثلاً ابوجہل اور امیہ ابن خلف جنہوں نے خدمتِ اقدس میں حاضر ہو کر کہا تھا کہ ہم لوگ جانتے ہیں کہ آپ سچے ہیں، امین ہیں کوئی غلط بات آپ کی زبان پر کبھی جاری نہیں ہوئی۔ ہم لوگ آپ پر ایمان تو لانا چاہتے ہیں مگر اس شرط پر کہ ہمیں

اوروں کے مُقابلہ میں اعزازی حیثیت دی جائے۔" حضور اقدس صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے دریافت فرمایا: "وہ امتیاز کیا ہے؟" تو اُن لوگوں نے عرض کیا۔ "ہمارے لئے ایسی نماز ہو جس میں رکوع و سجود نہ ہوں۔ کیونکہ رکوع میں عجز اور سجدوں میں ذِلت کا اظہار ہوتا ہے۔ دوسرے یہ کہ ایک سال تک ہمیں لات و عزیٰ سے فائدہ اُٹھا لینے کی اجازت دی جائے۔ یعنی ہم تو اس کی عبادت نہیں کریں گے۔ لیکن جو لوگ اس کے لئے نذرانے اور چڑھاوے لائیں گے اُسے لے لینے کی اجازت مرحمت فرمائی جائے۔ اور تیسرے یہ کہ ہم اپنے بتوں کو اپنے ہاتھوں سے نہیں توڑیں گے۔"

حضور ہادی عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: "اُس دین میں کوئی بھلائی نہیں جس میں رکوع اور سجدے نہ ہوں، اور لات و عزیٰ سے فائدہ اٹھانے کی اجازت تو میں ایک آن کے لئے بھی نہیں دے سکتا۔ باقی رہا بتوں کو توڑنا تو یہ تمہاری مرضی ہے۔" پھر وہ کہنے لگے "جب تو ہمیں کوئی اعزاز ہی نہیں ملا۔ اور جب عام قبیلوں کی صف میں ہم کر دیئے گئے تو گویا اپنے ہاتھوں ہم نے ذِلت مول لی۔ ہاں اگر آپ کو ڈر ہو کہ آپ کے متبعین ہمارے اِس اعزاز پر اعتراض کریں گے تو بس اُن سے اِتنا کہہ دیجئے کہ یہی رب العٰلمین کا حکم ہے۔"

حضور اکرم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے جواب ارشاد فرمانے سے پہلے بُلبلِ سِدرہ حضرت جبرئیل علیہ السلام آیۂ مذکورہ لے کر حاضر خدمت ہوگئے اور دجل و فریب کرنے والوں کا سارا منصوبہ خاک میں مل گیا۔ تو اس آیۂ مبارکہ میں فتنہ برپا کرنے والوں سے مُراد یا تو وفدِ ثقیف ہے یا ابوجہل و اُمیہ۔

وَقَالُوا لَن نُّؤْمِنَ لَكَ حَتّٰى تَفْجُرَ اور بولے کہ ہم تم پر ہرگز ایمان نہیں لائیں گے
لَنَا مِنَ الْاَرْضِ يَنۢبُوْعًا (بنی اسرائیل ۹۰) یہاں تک کہ تم ہمارے لئے زمین سے کوئی چشمہ بہا دو۔



کفارِ قریش جب اپنے تمام حیلے بہانے اور مکر و فریب اور اثر و رسوخ کے باوجود اسلام کی ضیا بار کرنوں کو پھیلنے سے نہیں روک سکے تو سردارانِ قریش دوسرے قبیلوں کے سرداروں کے ساتھ حرمِ کعبہ میں جمع ہوئے۔ تاکہ پیغمبرِ اسلام علیہ الصلوٰۃ والسّلام سے آخری فیصلہ کر لیا جائے۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو حرمِ محترم میں بلایا گیا، ہر طرح کی پیشکش کی گئی۔ تاکہ آپ تبلیغِ اسلام چھوڑ دیں۔" آپ نے فرمایا: "یہ تو کسی حال میں نہیں ہو سکتا کیونکہ میں اسلام کی تبلیغ و تکمیل ہی کے لئے بھیجا گیا ہوں۔" سرداروں نے عرض کیا: "آپ نے اپنی قوم کے لئے جو دشواریاں کھڑی کر دی ہیں اس کا پاٹا جانا ممکن نہیں۔ آپ ملکِ عرب میں پہلے آدمی ہیں جنہوں نے ہمارے باپ داداؤں کو بُرا کہا اور اُن کے دین کو باطل ٹھہرایا۔ ہمارے دانشمندوں کو بے وقوف اور ہمارے معبودوں کو جہنم کا ایندھن بتایا، مکّہ کے سارے قبیلوں کو تتر بتر کر کے چھوڑ دیا۔ آخر آپ کا مقصد کیا ہے؟"

حضور اقدس صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے جواب دیا کہ:

صرف ایک لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ" میں اسی کے لئے بھیجا گیا ہوں کہ سارے انسانوں کو کلمۂ توحید کا پیغام پہنچا دوں۔ اب اگر آپ لوگ اس پیغام کو تسلیم کر لیتے ہیں تو یہ آپ کی خوش نصیبی، دنیا کی بہتری اور آخرت کی کامیابی ہے۔ اور اگر تسلیم نہیں کرتے ہیں تو میں امرِ ربی کا انتظار کروں گا۔ وہی میرے اور میری قوم کے درمیان بہتر فیصلہ کرنے والا ہے۔"

سرداروں نے کہا: اے محمد! (صلی اللہ علیہ وسلم) اگر آپ واقعی خدا کے بھیجے ہوئے ہیں تو مکّہ کے سنگلاخ پہاڑوں کو سرسبز کھیتیوں میں تبدیل کر دیں یا ہمارے

سامنے آسمان سے فرشتوں کو بلائیں جو خدا کی کتاب لاکر آپ کے حوالہ کریں یا خدا ہی کو ہمارے سامنے کردیں۔ اور اگر یہ سب نہیں کرسکتے ہیں تو اپنے خدا سے کہیئے کہ وہ آپ کے لئے باغوں کے درمیان ایک خوبصورت مکان بنادے اور اس کو سونے چاندی کے خزانوں سے بھر دے" حضور اقدس سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا "یہ سب باتیں فرائض نبوت میں داخل نہیں۔ ہمارے فرائض میں جن باتوں کا پہنچانا ہے میں نے ان باتوں کو آپ تک پہنچا دیا۔ اگر آپ لوگ انہیں مان لیتے ہیں تو دنیا اور آخرت کی خوش نصیبی ہے اور اگر نہیں مانتے ہیں تو میں صبر کروں گا۔ کیونکہ خداوند کریم کی طرف سے مجھے یہی حکم ہے" یہ فرماکر سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اُس مجمع سے اٹھ گئے، آپ کے ساتھ عبداللہ ابن امیہ بھی اُٹھا اور کہنے لگا۔ اے محمد! یہ یاد رکھئے کہ جب تک ہم لوگ آپ کے خدا کو دیکھ نہ لیں یا فرشتوں کو کتابِ الٰہی لاتے ہوئے دیکھ نہ لیں اس وقت تک ہم آپ کی باتوں پر ایمان نہیں لائیں گے۔ یا کم از کم اتنا ہی کیجئے کہ مکہ کے پہاڑوں سے چشمہ ہی جاری کر دیجئے" ابن امیہ کی یہ بات خاطرِ اقدس پر سخت ناگوار گزری، اور آپ رنجیدہ ہوئے۔ اسی وقت آیۃ مذکورہ نازل ہوئی جس میں عبداللہ بن امیہ کے قول کو نقل کیا گیا۔ اور آپ کی تسلیٔ خاطر کے لئے فرمایا گیا کہ اے محبوب اگر یہ لوگ فرشتے ہوتے تو فرشتوں کو رسول بناکر بھیج اگیا ہوتا۔ آپ صرف یہ کہہ دیں کہ میرے اور تمہارے درمیان اللہ ہی کافی ہے جو عنقریب فیصلہ فرمادے گا۔

اَفَتَتَّخِذُوْنَهٗ وَ ذُرِّیَّتَهٗۤ اَوْلِیَآءَ مِنْ دُوْنِیْ۔ "تو کیا اُسے اور اس کی اولاد کو میرے سوا دوست بناتے ہو" (آیت ۵۰ الکہف)

یہاں "ہ" کی ضمیر ابلیس لعین کی طرف ہے اور "ذریت" سے ابلیس علیہ اللعن کی



اولاد مراد ہے۔ ابلیس کی بعض اولاد کے یہ نام ہیں بشبر، اعور، زلنبور، مسوط، واسم وغیرہم۔

وَقَالُوْۤا اِنْ نَّتَّبِعِ الْهُدٰى مَعَكَ "اور کہتے ہیں اگر ہم تمہارے ساتھ ہدایت کی پیروی کریں" (آیت ۵۷ القصص)

یہ آیۃ کریمہ حارث بن عامر یا حارث بن عثمان ابن نوفل کے حق میں نازل ہوئی جس نے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں عرض کیا تھا کہ آپ کی باتوں پر یقین ہے مگر ہم ایمان اس لئے نہیں لائیں گے کہ اہل عرب میرا جینا دوبھر کردیں گے اور اس سرزمین سے نکال باہر کریں گے" تو اس آیت میں "قَالُوْا" کا فاعل حارث وغیرہ ہے۔

(یہاں اُن آیاتِ مبہمات کو مثالاً پیش کیا جارہا ہے جن میں صیغے تو جمع کے ہیں لیکن ان کے ایک دو افراد ہی کا علم علمائے تفاسیر کو ہوسکا۔ اس لئے جماعت کے تمام ارکان کا نام تفسیروں میں نہیں ہے۔)

اَحَسِبَ النَّاسُ اَنْ یُّتْرَكُوْۤا۔ "کیا لوگ اس گمان میں ہیں کہ وہ چھوڑ دیئے جائیں گے" (آیت ۲ العنکبوت)

یہ آیت ان بزرگ صحابیوں کے حق میں نازل ہوئی جو ہجرتِ نبوی کے بعد مکہ میں ایمان لائے اور کفار و مشرکین کی ایذاؤں کو برداشت کیا۔ انہیں میں سے حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہما ہیں۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا کہ یہاں "النَّاس" سے مراد سلمہ بن ہشام، عیاش بن ابی ربیعہ اور ولید بن ولید وغیرہم ہیں۔ ایک قول یہ بھی ہے کہ یہ آیت حضرت سیدنا عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے غلام حضرت سیدنا مہجع بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حق میں نازل ہوئی۔ جن کی شہادت میدانِ بدر میں سب سے پہلے ہوئی۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے

انہیں سید الشہداء فرمایا اور فرمایا کہ اس امت میں وہ بابِ جنت سے پہلے پکارے جائیں گے۔ اس آیۃ کریمہ کے نزول کے بعد حضرت مہجع کے والدین اور بیوی کو صبر و سکون حاصل ہوا۔

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّبِعُوْا سَبِيْلَنَا (آیۃ ۱۲ العنکبوت) اور کافر مسلمانوں سے بولے ہماری راہ پر چلو۔

مکہ کے کافروں نے مکہ شریف کے مسلمانوں سے کہا تھا کہ تم لوگ پھر ہمارے دھرم کو قبول کر لو۔ اگر اس تبدیلیٔ مذہب کی وجہ سے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے خدا نے تمہاری گرفت کی تو ہم لوگ اس کے کفیل ہو جائیں گے، تمہارا عذاب اپنے سروں پر اٹھالیں گے اور تمہارے اوپر کوئی آنچ نہیں آنے دیں گے۔" اللہ تعالیٰ نے اُن کافروں کے قول کو نقل فرما کر اس کی تکذیب فرمائی۔ اور یہ بڑی بولی بولنے والے کافروں کی سربراہی ولید بن مغیرہ کو حاصل تھی۔

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّشْتَرِيْ لَهْوَ الْحَدِيْثِ (آیۃ ۶ لقمان) اور کچھ لوگ کھیل کی باتیں خریدتے ہیں۔

قرآنی اعجاز اور فصاحت و بلاغت کے سامنے جب لوگوں کے قلوب جھکنے لگے اور اہل مکہ آہستہ آہستہ حلقہ بگوشِ اسلام ہونے لگے تو مکہ کے بعض تاجر پیشہ لوگ شام و یمن اور مصر و فارس سے قصہ کہانی کی کتابیں لا لاکر مکہ کے لوگوں کو دینے لگے جن میں رستم و اسفندیار و شاہانِ فارس کی من گھڑت کہانیاں ہوتی تھیں۔ لوگ انہیں مزے لے لے کر پڑھتے اور سنتے تھے۔ کافروں کا یہ حربہ کچھ دنوں تک ایسا کامیاب ہوا کہ عامۃ الناس قرآنی سماعت سے محروم ہو گئے۔ اللہ تعالیٰ نے انہی کتب کے بیوپاریوں کے حق میں یہ آیت پاک نازل فرمائی اور جو لوگ ایسی



کتابوں کی تجارت کرتے تھے ان کی سربراہی نضر بن حارث بن کلاہ کر رہا تھا اور اس آیت کا خصوصی اشارہ اسی کی طرف ہے۔

فَمِنْهُمْ مَّنْ قَضٰى نَحْبَهٗ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّنْتَظِرُ (آیۃ ۲۳ الاحزاب) تو اُن میں کوئی اپنی منت کو پوری کر چکا، اور کوئی راہ دیکھ رہا ہے۔

مدینہ منورہ میں بعض بزرگ صحابیوں نے آپس میں یہ عہد و پیمان کیا تھا کہ اگر سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے زیر لوا میدان جہاد میں جانے کا موقع ملے گا تو ہر حال میں ہم لوگ ثابت قدم رہیں گے، چاہے قدمِ رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام پر جانوں کے نذرانے ہی کیوں نہ پیش کرنا پڑے۔ اُن صحابیوں میں سرفہرست حضرت عثمان غنی، حضرت طلحہ، حضرت سعید بن زید، حضرت حمزہ، حضرت مصعب بن عمیر اور حضرت انس بن نضر رضی اللہ تعالیٰ عنہم تھے۔ آیۃ مذکورہ میں حضرت حمزہ، حضرت مصعب اور حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا ذکر ہے جو ثابت قدم رہے اور اپنی جانوں کا نذرانہ پیش فرما کر شہید ہو گئے۔ اور اُن حضرات کا بھی ذکر ہے جو شہادت کا انتظار فرما رہے تھے مثلاً حضرت عثمان، حضرت طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما کہ بالآخر اللہ تعالیٰ نے انہیں بھی شہادت سے شادکام فرمایا۔

وَانْطَلَقَ الْمَلَاُ مِنْهُمْ (آیۃ ۶ ص) اور اُن میں کے سردار چلے۔

حضرت سیدنا عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اسلام لانے کے بعد کفار و مشرکین کے درمیان کھلبلی مچ گئی۔ ولید بن مغیرہ نے قریش کے تمام سرداروں کو جمع کیا اور انہیں حضرت ابو طالب کے پاس لایا تاکہ ان کے ذریعہ پیغمبر اسلام علیہ الصلوٰۃ والسلام پر دباؤ ڈالا جائے کہ وہ اسلام کی اشاعت اور بتوں کی مذمت چھوڑ دیں۔ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

"آپ لوگ کیا چاہتے ہیں؟ سرداران قریش نے کہا ہم صرف یہ چاہتے ہیں کہ ہمارے معبودوں کا ذکر چھوڑ دیجئے ہم بھی آپ کے معبود سے کوئی تعرض نہیں کریں گے۔ سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اگر آپ ایک بات قبول کر لیجئے تو عجم وعرب کے فرمانروا ہو جائیں گے۔"

سرداران قریش نے کہا۔ ایک بات تو کیا ہم تو دس بات قبول کرنے کے لئے تیار ہیں۔ آپ نے ارشاد فرمایا تو پھر کہیئے "لا الٰہ الا اللہ" اتنا سنتے ہی سرداران قریش بدک گئے اور بدزبانی کرتے ہوئے وہاں سے لوٹ آئے۔ آیۂ مذکورہ میں انہیں لوٹنے والوں کا ذکر ہے۔ یعنی عقبہ بن ابی معیط، ابوجہل، عاص بن وائل، اسعد بن مطلب، اسود بن یغوث اور ولید بن مغیرہ وغیرہم۔

وَقَالُوْا مَالَنَا لَا نَرٰی رِجَالًا كُنَّا نَعُدُّهُمْ مِّنَ الْاَشْرَارِ (پ۲۳ ص۶۲) — اور بولے ہمیں کیا ہوا ہم اُن مردوں کو نہیں دیکھتے جنہیں شریر سمجھتے تھے۔"

قرآن کریم نے جہنمی کافروں کا مقولہ نقل کیا ہے کہ قیامت کے بعد جہنم میں پہنچ کر ابوجہل اور اس کے ہمنوا بولیں گے کہ بلال وعمار اور انکے ہمخیال لوگوں کو یہاں کیوں نہیں دیکھ رہے ہیں؟ یہ تو دنیا میں نہایت ہی کمتر اور غریب لوگ تھے مگر واقعی وہ لوگ شریر وحقیر نہیں تھے جیسا کہ ہم لوگ سمجھتے تھے!

اس آیت پاک میں قَالُوْا کے قائل ابوجہل اور اس کے ساتھی ہیں جبکہ رِجَالًا سے مراد حضرات عمار و بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہما اور ان جیسے دوسرے غریب ومسکین مسلمان ہیں۔

وَاِذْ صَرَفْنَا اِلَیْكَ نَفَرًا مِّنَ الْجِنِّ (پ۲۶ الاحقاف ۲۹) — اور جبکہ ہم نے تمہاری طرف کتنے جنوں کو پھیر دیا۔



یہ اُن جنوں کا ذکر ہے جنہوں نے حضور سید کائنات علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زبانی کلام ربانی کی تلاوت بطن نخلہ میں پہلی بار سنی۔ پھر آپ کے دست گرامی پر یہودیت سے توبہ کر کے اسلام قبول کیا۔ اور حضور انور سید الانس والجان علیہ الصلوٰۃ والسلام کے حکم سے اپنی قوم کی طرف دعوت دینے نکل گئے۔ اُن کی تعداد میں اختلاف ہے، حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا کہ ان کی تعداد سات تھی بعض روایات میں آیا ہے کہ وہ نو تھے۔ حضرت امام جلال الدین سیوطی علیہ الرحمۃ نے یہ نام نقل فرمائے
۱ زوبعہ ۲ حسی ۳ مسی ۴ شاصر ۵ ماصر ۶ منشی ۷ ناشی ۸ احقب ۹ سرق ۱۰ وردان ۱۱ اور عمر بن جابر رضی اللہ تعالیٰ عن المومنین۔ اس سے معلوم ہوا کہ بعض علمائے محققین کے نزدیک ان کی تعداد گیارہ تھی یا اس سے زیادہ۔ علماء کا اس پر اتفاق ہے کہ انسانوں کی طرح اجنہ بھی مکلف ہیں۔

اِنَّ الَّذِیْنَ یُنَادُوْنَكَ مِنْ وَّرَآءِ الْحُجُرٰتِ اَكْثَرُهُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ (پ۲۶ الحجرات) — بیشک وہ جو تمہیں اے محبوب حجروں کے باہر سے پکارتے ہیں، اُن میں اکثر بے عقل ہیں۔

حضور اکرم سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم دوپہر کے وقت حجرۂ مبارکہ میں آرام فرما رہے تھے کہ بنی تمیم کا وفد آیا اور حجرۂ مبارکہ کے باہر ہی سے آواز دینا شروع کیا۔ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم باہر تشریف لے آئے۔ لیکن بارگاہ ذوالجلال میں محبوب کو اس طرح پکارنا پسند نہیں آیا۔ لہٰذا پکارنے والے کو ادب کی تلقین کی گئی اور بے حجابا پکارنے کو نادانی وبے عقلی پر محمول کیا گیا۔ جن حضرات سے یہ نادانی ہوگئی ہے مفسرین کرام نے ان کے یہ اسماء بتائے۔ اقرع بن حابس، زبرقان بن بدر، عیینہ بن حصن وعمرو بن اہتم وغیرہم۔

اَلَمْ تَرَ اِلَی الَّذِیْنَ تَوَلَّوْا قَوْمًا اے محبوب! کیا تم نے انہیں نہ دیکھا جو ایسوں غَضِبَ اللّٰہُ عَلَیْہِمْ (پ۲۸، المجادلہ) کے دوست ہوئے جن پر اللہ کا غضب ہے۔

یہ آیت پاک عبداللہ بن نفیل منافق کے حق میں نازل ہوئی جو حضور اقدس واطہر صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پیٹھ پیچھے بدگوئی کرتا تھا، اور بدگوئی کرنے والوں کو شاباشی دیتا تھا۔ اور سامنے آنے کے بعد بھیگی بلی بن جاتا اور اگر کبھی سرکار دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کچھ پوچھ لیا تو قسمیں کھا کر پار اتر جاتا اور وہ یہودیوں کی طرف سے جاسوسی بھی کرتا تھا مسلمانوں کے جنگی رازوں کو اُن تک پہنچاتا تھا اور جب بھی مسلمان اُس سے اس سلسلہ میں پوچھتے تو وہ برملا جھوٹی قسمیں اٹھا لیتا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے اس کے ان دونوں عیوب کو اسی آیت کریمہ میں بیان فرما دیا ہے۔

لَا یَنْھٰکُمُ اللّٰہُ عَنِ الَّذِیْنَ لَمْ یُقَاتِلُوْکُمْ (پ۲۸، الممتحنۃ) اللہ تمہیں اُن سے منع نہیں فرماتا جو تم سے دین میں نہ لڑے۔

یہ آیت پاک یا تو بنی خزاعہ کے حق میں نازل ہوئی جس نے حضورِ سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے معاہدہ کیا تھا کہ ہم نہ تو آپ سے لڑیں گے، اور نہ آپ کے دشمنوں کی مدد کریں گے۔ لہٰذا اللہ تعالیٰ نے حکم دیا کہ اے مُسلمانو! ان کے ساتھ احسان اور انصاف سے پیش آؤ۔ یا یہ آیۂ مقدسہ حضرت اسماء رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی والدہ قتیلہ کے حق میں نازل ہوئی کہ وہ اسلام نہیں لائی تھی۔ مگر حضرت اسماء بنت ابی بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے لیے تحفے تحائف لے کر مدینہ منورہ آئی تھی حضرت اسماء نہ تو ان کے تحائف کو قبول کرتیں اور نہ ہی اپنے گھر میں داخل ہونے کی اجازت دیتیں۔

جب یہ مسئلہ بارگاہِ رسالت میں پیش ہوا تو اللہ تعالیٰ نے جواباً اِس آیۂ کریمہ کو نازل فرمایا جس میں انہیں اجازت دی گئی کہ ایسوں کے



تحفے اور ھدایا کو قبول کرو جو تم سے دین کی بنیاد پر لڑائی نہ کرتے ہوں اور نہ ہی لڑائی کرنے والوں کے مددگار ہوں۔ نیز اُن کے ساتھ اچھا برتاؤ، احسان و انصاف کرو کیونکہ نہ تو انہوں نے تمہیں اپنے گھروں سے نکلنے اور ہجرت کرنے پر مجبور کیا اور نہ ہی تمہارے ساتھ قتال کیا اور نہ ہی قتال کرنے والوں کا ساتھ دیا۔

اِذَا جَآءَکُمُ الْمُؤْمِنٰتُ مُھٰجِرٰتٍ فَامْتَحِنُوْھُنَّ (پ۲۸، الممتحنۃ) جب تمہارے پاس مسلمان عورتیں کفرستان سے گھر چھوڑ کر آئیں تو ان کا امتحان کرو۔

یعنی ایسی عورتوں کے حق میں کوئی فیصلہ کرنے سے پہلے یہ اچھی طرح جانچ لینا چاہیئے کہ واقعی یہ عورتیں اللہ و رسول جل وعلا وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی رضا اور دین و ایمان کی حفاظت کے لئے اپنے گھر کو چھوڑ کر آئی ہیں یا شوہر کی عداوت یا کسی دوست کی آشنائی وطلب میں۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا کہ ایسی عورتوں کے صرف بیان پر اعتماد نہ کیا جائے بلکہ حلفیہ وہ اپنے گھر سے نکلنے کی وضاحت کریں۔ پھر اگر وہ مہاجر ثابت ہو جائیں تو انہیں اُن کے کافر شوہروں اور رشتہ داروں کے پاس مت بھیجو۔ کیونکہ اسلام و کفر میں رشتہ باقی نہیں رہتا ہے، اب ان کے شوہر ان کے لئے حلال نہیں رہے اور نہ وہ اُن کافر شوہروں کے لئے حلال رہیں۔ تم اگر چاہو تو ایسی عورتوں سے نکاح کر سکتے ہو۔ کیونکہ وہ کافر شوہر پر حرام ہو چکیں اور ان کی زوجیت سے نکل چکی ہیں۔

اس آیت میں گھر بار چھوڑ آنے والی مسلمان عورتوں سے مراد اُمِّ کلثوم بنت عقبہ بن ابی معیط اور امیمہ بنت بشر رضی اللہ تعالیٰ عنہما ہیں۔

یَقُوْلُوْنَ لَا تُنْفِقُوْا (پ۲۸، المنافقون) کہتے ہیں کہ ان پر خرچ نہ کرو۔ (۷)
یَقُوْلُوْنَ لَئِنْ رَّجَعْنَا (پ۲۸) کہتے ہیں اگر ہم مدینہ لوٹ کر گئے۔ (۸)

اِن دونوں آیتوں میں "یَقُوْلُوْنَ" کا قائل وفاعل راس المنافقین عبداللہ بن اُبَی ہے جو نفاق ہی پر مرکر جہنم کا ایندھن ہوگیا۔ وہی اپنے ساتھیوں کے سامنے یہ بڑا بول بولا تھا کہ اگر ہم ان بھگوڑے اور ننگے مسلمانوں کو روٹی کا ٹکڑا نہ دیتے تو یہ شبنم چاٹ چاٹ کر مرجاتے۔ مگر ہمارے ہی ٹکڑوں پر پل کر ہمارے سروں پر چڑھے جا رہے ہیں۔ اب مسلمانوں پر ایک پیسہ بھی خرچ مت کرو۔ اگر ہم اس مہم (غزوۂ مریسیع) سے بخیریت مدینہ لوٹ گئے تو ایک ایک ذلیل کو مدینہ سے نکال باہر کریں گے۔

عبداللہ ابن ابی نے مسلمانوں کو ذلیل کہا تھا مگر وہ خود جیتے جی ذلیل ہوگیا اور اب تک ذلیل ہو رہا ہے اور قیامت کے بعد بھی ذلیل ہوتا رہے گا۔

وَيَحْمِلُ عَرْشَ رَبِّكَ فَوْقَهُمْ يَوْمَئِذٍ ثَمَانِيَةٌ (پ۲۹، الحاقہ) اور اس دن تمہارے رب کا عرش اپنے اوپر آٹھ فرشتے اٹھائیں گے۔

روایتوں میں آیا ہے کہ آج چار معزز اور مقرب فرشتے عرشِ اعظم کو اٹھائے ہوئے ہیں لیکن قیامت کے دن بجائے چار کے آٹھ فرشتے ہوں گے جو عرشِ مجید کو اٹھائیں گے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا، آٹھ سے مراد فرشتوں کی آٹھ صفیں ہیں جن کی تعداد اللہ تعالیٰ ہی بہتر جانے۔ اُن فرشتوں میں سے بعض کے نام یہ ہیں۔ حضرت اسرافیل حضرت لبنان، حضرت روفیل علیہم الصلوٰۃ والسلام۔

قُتِلَ أَصْحٰبُ الْأُخْدُوْدِ کھائی والے لعنت کئے گئے۔ (پ۳۰، البروج)

مسلم شریف اور دوسرے کتب احادیث کی روایتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ پہلے زمانہ میں ایک ایسا بادشاہ تھا جو جادو کے زور پر حکومت کرتا اور اپنی خدائی کا دعویٰ کرتا تھا جب اُس کا رئیس الساحرین



(جادوگروں کا سردار) بوڑھا ہوگیا تو اس نے بادشاہ سے کہا کہ کسی ذہین و چالاک بچہ کو میرے حوالہ کرو جسے میں جادو میں ماہر بنا دوں۔ چنانچہ بادشاہ نے ایک ہونہار لڑکے کو اس کے سپرد کر دیا۔ اور اس لڑکے نے روزانہ جادوگر کے پاس آنا جانا شروع کر دیا۔ اثنائے راہ ایک راہب (دیندار) کا مسکن تھا وہ لڑکا آتے جاتے اُس راہب کے پاس بھی ٹھہرنے لگا، اور اس سے کچھ دین کی باتیں سیکھنے لگا۔ اتفاقاً ایک دن راستہ میں اس لڑکے کے سامنے ایک نہایت ڈراؤنا عجیب الخلقت جانور آگیا جس کو دیکھ کر وہ گھبرا گیا مگر فوراً ہی ایک چھوٹا سا پتھر کا ٹکڑا اُٹھا کر اس نے دعا کی: اے میرے پروردگار! اگر وہ راہب دینِ حق پر ہے تو مجھے اِس جانور سے نجات دے، پھر وہی پتھر اس جانور کو مار دیا جس سے وہ ہلاک ہوگیا۔

اِس واقعہ کے بعد لڑکا زیادہ وقت راہب کی خدمت میں گذارنے لگا اور دین سیکھنے لگا۔ یہاں تک کہ وہ مستجاب الدعوات ہوگیا۔ جس اندھے یا کوڑھی کے لئے دعاء کر دیتا وہ اچھا ہو جاتا۔ آہستہ آہستہ اس کا شہرہ ملک بھر میں ہوگیا۔ اندھے اور کوڑھیوں کا مجمع لگنے لگا، اور اس لڑکے کی دعا سے اللہ تعالیٰ جل شانہٗ اُن مریضوں کو شفاء دینے لگا۔ اسی زمانہ میں بادشاہ کا ایک مصاحب اندھا ہوگیا تو وہ بھی اس لڑکے کے پاس پہنچا، لڑکے نے دعاء کی اور وہ بینا ہوگیا، پھر اسی لڑکے کے خدا پر ایمان لے آیا۔ جب دربارِ شاہی میں واپس آیا تو بادشاہ نے پوچھا "تو کیسے بینا ہوگیا؟" تو اس نے جواب دیا کہ "خدائے برحق نے بینا کر دیا" بادشاہ بولا "کیا میرے سوا بھی کوئی خدا ہے؟" مصاحب نے کہا "بیشک! جو ساری کائنات کا خدا ہے مریضوں کو شفاء دیتا ہے زندوں کو مارتا ہے اور مردوں کو زندہ کرے گا"

یہ جواب سُنکر بادشاہ بہت غصہ ہوا اور اس مصاحب پر ظلم وستم کرنے لگا

اور پوچھا: "بتا! تیرا عقیدہ کس نے بگاڑا؟" مجبور ہو کر اس نے لڑکے کا پتہ بتا دیا۔ پھر لڑکے نے اس راہب کا پتہ بتایا۔ اس طرح اس ظالم بادشاہ نے مصاحب اور راہب دونوں کو سولی پر چڑھا دیا اور سپاہیوں کو حکم دے دیا کہ اس لڑکے کو بلند و بالا پہاڑ سے گرا کر مار دو۔ جب سپاہی لوگ اسے لے کر پہاڑ پر پہنچے تو اس لڑکے نے دعا کی۔ "الٰہا! ہم میں جو حق پر ہو اس کو بچا لے اور ناحق کو ہلاک کر دے۔" پہاڑ میں زلزلہ آیا، سارے سپاہی ہلاک ہو گئے۔ اور وہ لڑکا صحت و سلامتی کے ساتھ شاہی دربار میں پہنچ گیا۔

بادشاہ نے پوچھا "سپاہی سب کہاں ہیں؟" تو لڑکے نے کہا "وہ سب ہلاک ہو گئے کیونکہ ناحق دین پر تھے۔" بادشاہ نے سپاہیوں کی دوسری جماعت کو حکم دیا کہ "اسے دریا میں ڈبو دو!" جب سپاہی کشتی پر لے کر بیچ دریا میں پہنچے تو لڑکے نے دعا کی "الٰہا! ہم میں جو ناحق ہو اسے غرق کر دے۔" دریا سے ایک موج اٹھی اور کشتی کو اپنے گرداب میں لے لیا اور لڑکا زندہ و سلامت شاہی دربار میں آ گیا۔ بادشاہ نے پوچھا "سپاہی لوگ کہاں ہیں؟" لڑکے نے کہا "وہ سب ہلاک ہو گئے کیونکہ وہ ناحق دین پر تھے۔" پھر بادشاہ نے اس لڑکے کو جلا ڈالنے کا حکم دیا۔ تو لڑکے نے کہا "اے بادشاہ! تو مجھے نہیں مار سکتا ہے۔ ہاں! اگر میرے بتائے ہوئے طریقہ سے مارے گا تو میں مر سکتا ہوں!" پوچھا "وہ طریقہ کیا ہے.....؟" تو لڑکے نے کہا "پورے ملک کا مجمع اکٹھا کرو اور لمبے کھجور کے سرے پر مجھے باندھ کر لٹکاؤ۔ پھر میرے رب کے نام سے مجھ پر تیر مارو تو میں مر جاؤں گا!" بادشاہ نے پوچھا "تیرے رب کا نام کس طرح لوں؟" تو لڑکے نے کہا "بسم اللہ اللہ اکبر ہو رب الغلام۔"

چنانچہ بادشاہ نے اپنی رعایا کی بھیڑ جمع کی جو اس کی خدائی کے قائل



اور پرستار تھے۔ پھر اس لڑکے کو کھجور کے تنہ پر لٹکا کر "بسم اللہ" کہہ کر تیر چھوڑا جو اس لڑکے کی کنپٹی پر لگا، لڑکے نے اس تیر پر ہاتھ رکھا اور باآوازِ بلند کہا: "اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْكَ لَهٗ، لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ۔" اور واصل بحق ہو گیا۔

یہ منظر دیکھ کر مجمع کا رنگ بدل گیا۔ بےخودی کے عالم میں لوگ اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کا کلمہ پڑھنے لگے۔ بادشاہ بھی حیرت و استعجاب سے اپنے پرستاروں کو دیکھنے لگا۔ جب مجمع کی آواز کم ہوئی تو بادشاہ نے پوچھا "تم لوگوں نے کس کا کلمہ پڑھا؟" تو لوگوں نے کہا "اسی خدائے وحدہٗ لاشریک کا جو شہید ہونے والے لڑکے کا رب ہے۔" بادشاہ نے کہا "کیا میں خدا اور رب نہیں؟" معاذ اللہ تعالیٰ! لوگوں نے جواب دیا: "ہرگز نہیں ـــ خدا بس وہی ہے جس کے دستِ قدرت میں موت و زندگی ہے۔" یہ سن کر بادشاہ آپے سے باہر ہو گیا اور اس نے ایک خندق کھودنے کا حکم دیا۔ جب خندق تیار ہو گئی تو اس کو دہکتی ہوئی آگ سے بھروا دیا، اور خود اپنے مصاحبوں کے ساتھ اس کے کنارے بیٹھ کر ایک ایک مسلمان و موحد کو اس میں ڈالتا رہا اور اس کے مرنے تڑپنے کا تماشا دیکھتا رہا ـــ آیتِ پاک میں اسی بادشاہ اور اس کے مصاحبوں کا ذکر ہے جن پر اب تک لعنتوں کی بارش ہو رہی ہے۔ اسی بادشاہ کا نام ذونواس، یا، زرعہ بن اسد حمیری تھا۔

اَلَمْ تَرَ كَیْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِیْلِ (الفیل) "اے محبوب! کیا تم نے نہیں دیکھا کہ تیرے رب نے ہاتھی والوں کا کیا حال کیا؟" ـــ

ابرہہ کی عظیم حکومت ملکِ حبشہ اور ملکِ یمن پر پھیلی ہوئی تھی اس نے شہر صنعا میں ایک بہت بڑا دیدہ زیب عبادت خانہ بنوایا۔

اس کی خواہش تھی کہ لوگ مکی بیت اللہ شریف کی طرح یہاں بھی حاضری دیں اور اس گھر کا حج کریں۔ مگر اس کی خواہش پوری نہ ہو سکی۔ ایک مرتبہ ایسا اتفاق ہوا کہ مکہ کے مشہور قبیلہ بنی کنانہ کے کچھ لوگ صنعاء میں تجارت کی غرض سے گئے اور جب اس عبادت خانہ کو دیکھا تو ان کی رگِ حمیت میں خون دوڑنے لگا، وہ دوسرے شہر میں کچھ کر تو نہیں سکتے تھے۔ البتہ چھپ چھپا کر اس عبادت خانہ میں پیشاب پاخانہ کر دیا۔ جس کی اطلاع پاکر وہاں کے بادشاہ ابرہہ نے خانہ کعبہ کو ڈھا دینے کی قسم کھالی اور ایک لشکرِ جرار لے کر مکہ پر دھاوا بول دیا۔ منیٰ و عرفات کے درمیان مزدلفہ میں اس کے لشکر نے پڑاؤ ڈالا، اور اہلِ مکہ کے تمام مویشیوں کو ہنکا کر لے گئے۔ مکہ کے تمام قبیلے خوف و دہشت کے مارے پہاڑوں کی کھائیوں کی طرف بھاگنے لگے۔

لیکن حضرت عبدالمطلب اپنے اونٹوں کی بازیابی کے لئے ابرہہ کے لشکر میں تشریف لے گئے۔ ابرہہ انھیں دیکھتے ہی اپنی جگہ سے کھڑا ہو گیا اور پیش قدمی کر کے اُن کا استقبال کیا، پھر تختِ شاہی پر بٹھایا اور آنے کی وجہ دریافت کی۔ حضرت عبدالمطلب نے فرمایا "تمہارے فوجی ہمارے دو سو اونٹ لے آئے ہیں میں انہیں واپس لینے آیا ہوں" ابرہہ نے کہا "تعجب ہے میرا لشکر خانہ کعبہ کو ڈھانے کے لئے آیا ہے، آپ اس کے متعلق کچھ نہیں کہتے اور اپنے اونٹوں کے طالب ہیں۔۔۔؟" حضرت عبدالمطلب نے فرمایا "میں اپنے اونٹوں کا مالک ہوں لہٰذا اسکے لئے آیا ہوں، خانۂ کعبہ کا جو مالک ہے وہ خود اپنے گھر کی حفاظت فرمائے گا۔" ابرہہ نے حضرت عبدالمطلب کے تمام اُونٹ واپس کر دیئے۔ آپ اونٹوں کو لیکر شہر میں آئے، خانہ کعبہ کے دروازہ پر گئے اور دعا کی "اے ربِ کعبہ



تو ہی اپنے گھر کی حفاظت فرما! ہمارے اندر ابرہہ کے لشکرِ جرار کے مقابلہ کی تاب نہیں ہے" پھر خدائے پاک نے اپنے گھر کی حفاظت کا یہ سامان فرمایا کہ سمندر کی طرف سے جھنڈ کی جھنڈ چڑیا آئیں جن کے دونوں پنجوں اور چونچ میں پتھر کا چھوٹا چھوٹا ٹکڑا تھا۔ پھر ان چڑیوں نے ابرہہ کے لشکر پر اسے برسانا شروع کر دیا۔ جس کنکر پر جس مقتول کا نام لکھا ہوتا وہ اسی کے سر پر گرتا پھر جسم میں تیرتا ہوا سواری کے جسم میں پیوست ہو کر زمین پر آجاتا اور وہ فوجی وہیں بھوسہ بن جاتا۔ ابرہہ کے لشکر میں ہاتھیوں کی تعداد بہت زیادہ تھی اس لئے اسے "اصحاب الفیل" کہا جاتا ہے۔ خود ابرہہ جس ہاتھی پر سوار تھا وہ دیو ہیکل عظیم الجثہ تھا، جس کا نام محمود تھا جب اسے مکہ کی طرف بڑھنے کا اشارہ کیا جاتا تو وہ بیٹھ جاتا۔ اور جب دوسری جانب ہنکایا جاتا تو چلنے لگتا۔ اس طرح وہ اپنے سواریوں کے ہاتھوں بھی ناکام ہو گیا اور اوپر سے پتھروں کی بارش ہوئی جس سے وہ ہزیمت خوردہ ہو کر لوٹنے پر مجبور ہو گیا۔ ایک کنکر اس کے سر پر بھی گرا جس سے بالآخر وہ مصائب میں مبتلا ہو کر ہلاک ہو گیا۔

اس واقعہ کے پچاس دنوں کے بعد حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی مبارک پیدائش ہوئی۔ شاہ حبشہ و یمن کا نام ابرہہ اشرم تھا اور اس کے سپہ سالار کا نام رغال تھا۔ اس آیتِ پاک میں انہیں لوگوں کا ذکر ہے۔

قُلْ یٰاَیُّهَا الْكٰفِرُوْنَ (آیۃ الکافرون) (اے محبوب!) تم فرماؤ "اے کافرو!"

حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے مخاطب یہاں وہ کفار و مشرکین ہیں جو علمِ الٰہی میں ایمان سے محروم ہیں اور محروم ہی رہیں گے۔ کفارِ مکہ کے سرداروں نے حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے کہا کہ ہمارے اور آپ کے درمیان اسی بات پر صلح ہو جائے کہ ایک سال آپ

ہمارے معبودوں کی عبادت کیجیے (معاذ اللہ تعالیٰ) اور ایک سال ہم لوگ آپ کے معبودوں کی عبادت کریں۔ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ "اللہ تعالیٰ کی پناہ! کہ میں اس کے ساتھ کسی کو شریک کروں......" سردارِ مکہ نے کہا تو ایسا کیجیے کہ ہمارے بتوں کو ہاتھ لگا دیجیے ہم لوگ آپ کے معبود کی عبادت کریں گے۔" اس پر یہ سورہ کریمہ نازل ہوئی۔ پھر سید عالم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کافروں کو مخاطب فرما کر اعلان فرمایا کہ ہمارے تمہارے درمیان صلح ہو ہی نہیں سکتی۔ کیونکہ جسے تم لوگ پوجتے ہو میں اسکی عبادت کے تعلق سے سوچ بھی نہیں سکتا اور ہم لوگ جس خدائے بزرگ و برتر کی عبادت کرتے ہیں تم اس کے قریب آ ہی نہیں سکتے تو صلح کی کیا بات چیت ہو سکتی ہے؟" یوں تو یٰاَیُّهَا الْکٰفِرُوْنَ کے مخاطب تمام کفار ہیں لیکن خصوصیت کے ساتھ ولید بن مغیرہ، عاص بن وائل، اسود بن مطلب اور اُمیہ بن خلف مخاطبِ اوّل ہیں۔

وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ (آیت۴ الفلق) (اللہ کی پناہ چاہتا ہوں) ان عورتوں کے شر سے جو گرہوں میں پھونکتی ہیں)

مدینہ کے ایک حاسد و کم ظرف یہودی نے اپنی بیٹیوں کی مدد سے حضور پُرنور سید عالم علیہ الصلوٰۃ والسلام پر مہلک جادو کا عمل کیا جس کا اثر حضور سید الانبیاء علیہ وعلیہم الصلوٰۃ والسلام کے ظاہری جسم اطہر پر ہونے لگا۔ چند دنوں کے بعد حضرت جبرئیل بحکم ربّ العالمین خدمتِ اقدس میں حاضر ہوئے اور عرض کیا "یا رسول اللہ! آپ پر لبید کی بیٹیوں نے جادو کیا ہے اور اس کا سامان فلاں کنوئیں کی تہ میں چھپا دیا ہے۔" سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالےٰ عنہ کو بھیج کر کنوئیں کے اندر سے سامان منگوایا تو ملاحظہ فرمایا کہ کھجور کی نازک پتیوں کی تھیلی میں چند موئے مبارک



ہیں، شانہ مبارک کے کچھ دندانے ہیں اور ایک تانت کی ڈوری ہے جس پر گیارہ گرہیں لگی ہوئی ہیں۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے سورۂ فلق اور سورۂ ناس کی تلاوت فرمائی جب ایک آیت کی تلاوت فرما لیتے تو ایک گرہ کھل جاتی، جب دوسری آیت کی تلاوت فرماتے تو دوسری گرہ کھل جاتی۔ اسی طرح دونوں سورتوں کی تلاوت ختم ہوئی تو گیارہ کی گیارہ گرہیں کھل گئیں۔ واضح ہو کہ سورۂ فلق میں پانچ اور سورۂ ناس میں چھ آیتیں ہیں ـــــ خصوصیت سے آیتِ مذکورہ میں گرہوں پر پھونکنے والیوں سے مراد لبید بن اعصم یہودی کی بیٹیاں ہیں۔ ویسے وہ تمام عورتیں اس میں شامل ہیں جو جادو کا عمل گرہوں کے ذریعہ کرتی ہیں فَاللہُ تعالےٰ اَعْلَمُ بِمُرَادِہٖ وَاَسْرَارِ کِتَابِہٖ۔ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُعَلِّمِ الْکِتٰبِ وَالْحِکْمَةِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ

نوٹ:۔ آیاتِ مبہمات کی کچھ ایسی آیتیں جمع کرنے کی میں نے بعونہٖ تعالیٰ وبکرم حبیبہ الاعلیٰ سعی کی۔ جن میں انسان، فرشتے اور جنات مبہم ہیں، اور وہ آیات اور مثالیں بھی کثیر در کثیر ہیں جن میں اقوام، حیوانات، زمان و مکان وغیرہم کو مبہم رکھا گیا ہے۔ اگر قرآن فہمی کا سچا ذوق و طلب ہو تو ان تمام مبہمات و مشارٌالیہ کی وضاحت بآسانی ہو جائے گی وَمَا تَوْفِیْقِیْ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

# قرآن مجید میں کچھ اسماء کا ذکر

قرآنی علوم کے چند اور گوشوں کی وضاحت کر دینا اس لئے مفید بلکہ ضروری ہے کہ قرآن پاک کو سمجھ کر پڑھنے والے باذوق طلباء کے ذہن میں کشادگی اور فکر میں بالیدگی پیدا ہوگی اور تلاوت کے وقت دلچسپی و انہماک میں اضافہ ہوگا۔

## فصل اوّل

یوں تو انسانی ہدایت و رہنمائی کے لئے خداوند کریم کے بے شمار مخصوص بندے انسانی سرزمین پر تشریف لائے جن میں کم و بیش ایک لاکھ چوبیس ہزار انبیاء و مرسلین علیہم الصلوٰۃ والسلام تھے۔ مگر ان برگزیدہ ہستیوں میں سے قرآن عظیم میں صرف پچیس مشاہیر انبیاء علیہم السلام کے نام ہیں، اور وہ اجمالی وضاحت کے ساتھ یہ ہیں۔

### ۱ حضرت آدم علیہ السلام

آپ کی کنیت ابوالبشر ہے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالٰے عنہما کی روایت ہے کہ آپ کا نام "آدم" اس مناسبت سے ہے کہ گندمی رنگ کی زمین سے وہ مٹی لی گئی جس سے آپ کے قالب کی خمیر بنی۔ پھر عبرانی زبان میں مٹی کو آدم کہتے ہیں اس مناسبت سے بھی آپ کا نام آدم رکھ دیا گیا۔ امام نووی کے نزدیک ہزار سال تک روئے زمین پر حضرت آدم کا زندہ رہنا مشہور ہے۔ لیکن ابن ابی خیثمہ کی تحقیق یہ ہے کہ آپ نو سو ساٹھ ۹۶۰ سال تک زندہ رہے۔

### ۲ حضرت نوح علیہ السلام

حاکم نے مستدرک میں بیان کیا کہ حضرت نوح علیہ الصلوٰۃ والسلام بکثرت روتے تھے۔ اور کثرتِ گریہ



بکاء کی وجہ سے آپ کا نام "نوح" مشہور ہو گیا کیونکہ نوح کا لغوی معنی ہے "واویلا کرنے والے"۔ ورنہ حضرت کا اصل نام "عبدالغفار" ہے۔ حضرت ابوذر غفاری سے روایت ہے کہ "میں نے رسول اللہ صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم کی خدمتِ بابرکت میں عرض کیا کہ سب سے پہلے نبی کون ہیں؟" تو سیّد الکونین علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا۔ "آدم"۔ پھر میں نے عرض کیا "اُن کے بعد کون؟" تو ارشاد فرمایا۔ "نوح علیہ السلام"۔ پھر یہ بھی فرمایا کہ آدم و نوح علیہما السلام کے درمیان بیس ۲۰ قرن ہیں۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما سے مروی ہے انہوں نے فرمایا کہ حضرت نوح اور حضرت آدم علیہما السلام کے مابین دس قرن کا فاصلہ ہے۔ اور ایک قرن ایک صدی کو کہتے ہیں۔ حضرت نوح علیہ الصلوٰۃ والسلام کو چالیس سال کی عمر میں رسالت کے ساتھ مبعوث فرمایا گیا۔ پھر نو سو پچاس سال تک اپنی قوم کو خدا کی طرف بلاتے رہے۔ پھر عالمی طوفان کے بعد ساٹھ ۶۰ سال زندہ رہے۔ علامہ نووی نے تہذیب میں فرمایا کہ "نبیوں میں باعتبار عمر کے حضرت نوح علیہ السلام سب سے طویل عمر پانے والے ہیں"۔

### ۳ حضرت ادریس علیہ السلام

یہ نام سریانی زبان کا اسم ہے۔ اور ایک قول یہ ہے کہ یہ عربی زبان کا لفظ ہے جو "دِرَاسَۃٌ" سے مشتق ہے اور حضرت ادریس علیہ السلام چونکہ کتبِ آسمانی کا درس کثرت سے دیتے تھے اس لئے آپ کا علم ہی ادریس ہو گیا۔ حضرت ادریس علیہ السلام وہ پہلے نبی و رسول ہیں جنہوں نے قلم کے ذریعہ کتابت ایجاد فرمائی۔ اہلِ زمین جب احکام الٰہی کو پامال کرنے لگے اور آپس میں ظلم و تعدی پر کمربستہ ہو گئے اور قتل و غارت گری عام ہونے لگی تو اللہ تعالٰے نے آپ کو چوتھے آسمان پر اٹھا لیا (وَرَفَعْنٰهُ مَكَانًا عَلِيًّا)۔ جس وقت حضرت ادریس علیہ السلام آسمان پر اٹھائے گئے اس وقت ان کی عمر شریف تین سو پچاس ۳۵۰

پھر بعد کے بزرگوں نے انہیں مقدس ہستیوں سے تفسیری روایتوں کو نقل کیا۔ مثلاً مکہ مکرمہ میں حضرت مجاہد، حضرت عطا ابن ابی رباح اور حضرت عکرمہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم حضرت سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہما سے علم تفسیر اور روایتوں کو اخذ کیا۔ کوفہ میں حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے وہاں کے علمائے نے علم تفسیر سیکھا اور روایتیں لیں۔ مدینہ طیبہ میں حضرت مالک بن انس اور حضرت عبدالرحمن بن زید بن اسلم رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے مفسر صحابہ کرام سے باضابطہ علم تفسیر سیکھا اور ان کی روایتوں کو ضبط کیا۔ حضرت مجاہد فرماتے ہیں کہ میں نے تیس مرتبہ پورے قرآن عظیم کو حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے پڑھا، جس میں سے تین مرتبہ اس طرح پڑھا کہ ہر آیت پر ٹھہر کر اس کے متعلق دریافت کیا کرتا تھا کہ "یہ کب اور کس کے بارے میں نازل ہوئی؟"

پھر تابعین میں جن حضرات کی تفسیریں قابل اعتماد ہیں۔ ان میں حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کا نام صف اول میں ہے۔ حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا خُذُوا التَّفْسِيْرَ عَنْ أَرْبَعَةٍ کہ چار شخصوں سے علم تفسیر حاصل کرو۔ ۱۔ حضرت سعید ابن جبیر ۲۔ حضرت مجاہد ۳۔ حضرت عکرمہ، ۴۔ حضرت ضحاک رحمہم اللہ تعالےٰ۔ اور حضرت قتادہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ فرماتے ہیں کہ تابعین میں سے چار شخص بہت ہی زبردست عالم ہیں۔ ۱۔ حضرت عطاء مناسک کے سب سے بڑے عالم۔ ۲۔ حضرت سعید بن جبیر تفسیر کے زبردست عالم، ۳۔ حضرت عکرمہ علم سیر کے سب سے زیادہ جاننے والے ۴۔ حضرت حسن حلال حرام کا عمدہ علم رکھنے والے۔

صحابہ کرام اور تابعین عظام رضی اللہ تعالےٰ عنہم کے بعد دوسرے



بزرگوں نے بھی تفسیر قرآن کی طرف توجہ فرمائی اور اس فن میں کتابیں تالیف کیں۔ بعض بزرگوں نے تفسیریں بھی لکھیں لیکن وہ صحابہ و تابعین رضی اللہ تعالےٰ عنہم کے طرز پر تھیں حتیٰ کہ تقدیم و تاخیر کے ساتھ اسی کی نقلیں تھیں۔ اس لئے اُن تفسیروں کو بھی تفاسیر صحابہ و تابعین کا جامع قرار دیا گیا جیسے سُفیان بن عیینہ، وکیع بن الجراح شعبہ بن الحجاج، یزید بن ہارون عبدالرزاق، آدم بن ابی ایاس، اسحاق بن راہویہ، روح بن عبادہ، عبد بن حمید ابوبکر بن ابی شیبہ، اور سعید رحمہم اللہ تعالیٰ کی تفسیریں۔

پھر اس گروہ کے بعد ابن جریر طبری، ابن ابی حاتم، ابن ماجہ، حاکم، ابن مردویہ، ابوالشیخ ابن حبان اور ابن المنذر رحمہم اللہ تعالےٰ علیہم کا دور آیا۔ ان میں سب بزرگوں نے تفسیریں لکھیں اور اپنے اسلاف سے سرِمو انحراف نہیں فرمایا۔ اس طرح ان حضرات کی کتبِ تفاسیر بھی گویا صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم تابعین و تبع تابعین رحمہم اللہ تعالیٰ ہی کی طرف مسند منسوب ہوگئیں، ہاں اُن میں ابن جریر طبری نے چونکہ اپنی تفسیر میں توجیہہ، ترجیح، اعراب اور مسائل کے استنباط سے بھی بحث فرمایا ہے لہٰذا دوسری تفسیروں کے مقابلہ میں اس کی وجہ فوقیت ظاہر ہے اور یہی وجہ ہے کہ وہ نسبتاً زیادہ مقبول ہوگئی اور آج تک علماء کی توجہ ادھر مرکوز ہے۔

پھر ایک ایسا دور آیا کہ اہل علم حضرات نے قرآن عظیم کی سینکڑوں تفسیریں لکھیں جن میں اسناد کو مختصر کیا اور اقوال ہی کو پے در پے لکھنا شروع کیا۔ اور ان میں بہت سارے اقوال صحیحہ غیر اقوالِ صحیحہ سے مل جانے کی وجہ سے مشکوک ہوکر رہ گئیں بلکہ بعض مفسرین نے اپنی رائے کو اقوال کا جامہ پہنا کر تفسیروں میں داخل کر دیا۔ پھر بعد والے انہیں اقوال کو نقل کرتے

رہے کہ کوئی نہ کوئی اس کی اصل تو ہوگی۔ اس طرح تفسیر قرآن میں بے احتیاطی شروع ہوگئی، یہاں تک کہ مثلاً غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ، کے بارے میں آٹھ آٹھ دس دس اقوال نقل کردیئے گئے۔ حالاں کہ اس کی تفسیر خود حضور اکرم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور صحابہ و تابعین رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے یہود ونصاریٰ وارد ہے جس کو تفسیر مرفوع کہنا چاہیئے یعنی جس کی صرف ایک ہی تفسیر تھی جس میں کوئی اختلاف نہیں ہونا چاہیئے۔ اس میں بعض حضرات نے دس دس اقوال نقل فرماکر دس دس تفسیریں کرڈالیں۔ پھر اللہ تعالیٰ نے اہل ایمان پر رحم فرمایا اور ایسے علماء کو پیدا فرمایا جنہوں نے تفاسیری رطب و یابس کو چھانٹ کر پھر صحابہ کرام اور تابعین و تبع تابعین رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی روش پر تفسیریں لکھیں، جن سے آج تک امت مرحومہ استفادہ کررہی ہے مثلاً" تفسیر امام ابی جعفر بن جریر طبری۔ تفسیر مجمع البحرین؛ لعلامہ سیوطی۔ تفسیر کبیر۔ تفسیر ابن کثیر۔ تفسیر بیضاوی۔ تفسیر جلالین۔ تفسیر کمالین۔ تفسیر معالم التنزیل۔ تفسیر صاوی وغیرہا۔

اردو زبان میں بھی درجنوں تفسیریں ہیں جن میں معقولات اور قصص وحکایات بلکہ اسرائیلیات کو داخل کیا گیا ہے جس کی وجہ سے امت کو جو فائدہ پہنچنا چاہیئے نہیں پہنچ رہا ہے۔ تفسیر خزائن العرفان اگرچہ بہت ہی مختصر مگر ایسی جامع ہے کہ وہ تمام اردو وضخیم تفسیروں پر حاوی ہے مگر اسمیں بھی بعض مقامات پر کاتبوں نے ایمان سوز موشگافیاں کی ہیں جن کی تصحیح کی ضرورت ہے۔ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ وَنُوْرِ عَرْشِهٖ مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ○

قال تعالیٰ فیہ ھُدیً وّ نُورٌ

(اس میں ہدایت و روشنی ہے)

# قرآنی تعلیم

صرف آیاتِ قرآنیہ اور تفاسیر کی روشنی میں مسائلِ دینیہ کا مجموعہ


از قلم

عبد الواجد قادری



پروگریسو بُکس

40-بی اردو بازار ○ لاہور ○